مُدیرہ

# کہی اَن کہی

جنوری سنہ 2016ء کا شمارہ آپ کے ہاتھوں میں ہے۔

بہت سی کامیابیاں، ناکامیاں، مایوسیاں اور شادمانیاں اپنے دامن میں سمیٹے سنہ 2015ء بھی رخصت ہوا۔ انسان لمحہ موجود میں سانس لیتا ہے۔ مستقبل کے خواب دیکھتا ہے لیکن ماضی سے پیچھا نہیں چھڑا سکتا۔ اس کی زندگی پر ماضی کے گہرے اثرات ہوتے ہیں۔ خواہ ماضی خوش کن ہو یا آنکھوں کو نم کرنے والا۔

ہر نئے سال کا استقبال بڑے جوش اور ولولوں سے کیا جاتا ہے۔ منصوبے بنائے جاتے ہیں۔ خود سے عہد کیے جاتے ہیں مگر تصور سے حقیقت تک پہنچتے ان میں سے اکثر اپنی ہیئت، حیثیت اور اہمیت کھو بیٹھتے ہیں۔ ترجیحات بدل جاتی ہیں، تعذیر حائل ہو جاتی ہے۔ جو دن گزرتے جائیں گے، صورت بدلتی جائے گی۔ آغاز سے انجام تک اسی کی تفسیر ہے۔ دنیا نہیں بدلتی، ہم بدل جاتے ہیں۔

انسان کو بہت تھوڑا وقت ملا ہے۔ کوشش کریں کہ اس وقت کو مثبت کاموں میں صرف کیا جائے۔ عمر رواں کو اس طرح گزاریں کہ پیچھے مڑ کر دیکھیں تو کوئی پچھتاوا یا پشیمانی دامن گیر نہ ہو۔

شب تاریک میں محبتوں کے چراغ روشن رکھیں۔ محبتوں کو مصروفیت میں گم نہ ہونے دیں۔ اپنے حصے کی شمع کو بے قیمت نہ جانیں کہ ستم کی سیاہ رات میں اندھیرے کو شکست دینے کے لیے اجالے کی ایک کرن بھی بہت ہے۔

اپنے رب کو خوش رکھیں۔ رب راضی تو سب راضی۔

بہت ساری دعاؤں کے ساتھ قارئین کو نیا سال مبارک ہو۔

دعا ہے کہ نئے سال کا سورج ہمارے آنگن میں خوشیوں کی کرنیں لے کر اترے۔ آمین۔

## انشاجی،

چاند کے شیدائی انشاجی چاند کی کھوج میں ایسے دور نکل گئے کہ واپسی کا رستہ ہی بھول گئے پر ان کے چاہنے والے انہیں آج بھی یاد کرتے ہیں۔ ان کی تحریریں، ان کی شاعری آج بھی اسی طرح مقبول ہے۔

انہوں نے کالم لکھے، سفرنامے تحریر کیے، شاعری کا ہر رنگ بھلا، ہر رنگ منفرد، ہر انداز دلکش۔ نثر لکھتے ہیں تو قلم فقروں کی کلیاں سی برساتا جاتا ہے۔ شاعری میں ایک علیحدہ انشاجی جلوہ گر ہیں۔ ایک جوگ۔ جوگی کی دنیا، عجیب ہی دھوپ چھاؤں کا عالم۔

دیوانے دل کے قصے، خواب وخیال کی باتیں۔

انشاجی کی شاعری ہو یا کالم ایک طویل وقت گزر جانے کے باوجود آج کی آواز نظر آتے ہیں۔ 11 جنوری سنہ 1978ء کو انشاجی دنیا سے رخصت ہوئے لیکن ان کی شاعری، ان کی تحریریں انہیں آج بھی زندہ رکھے ہوئے ہیں۔

## اس شمارے میں،

- نمرہ احمد کا مکمل ناول۔ نمل،
- نعیمہ ناز کا مکمل ناول۔ دل ونظر کی بات،
- عمیرہ احمد اور آمنہ ریاض کے ناول،
- یادیں یاد آتی ہیں۔ قارئین سے سروے،
- باتیں منیب بٹ سے،
- امت العزیز شہزاد کا ناول۔ شہر آشوب،
- مدیحہ سعید کا ناولٹ۔ ادھورے چاند کا دکھ،
- ایمل رضا، ہاجرہ ریحان، ثمرہ عاشق، عروج فاطمہ اور حیرا قریشی کے افسانے،
- نعت خواں تحریم منیبہ سے ملاقات،
- کرن کرن روشنی۔ احادیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کا سلسلہ،
- خط آپ کے اور دیگر مستقل سلسلے شامل ہیں۔

خواتین ڈائجسٹ آپ کو کیسا لگا؟ اپنی رائے ضرور لکھیے گا۔

قرآن پاک زندگی گزارنے کے لیے ایک لائحہ عمل ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی قرآن پاک کی عملی تشریح ہے۔ قرآن اور حدیث دین اسلام کی بنیاد ہیں اور یہ دونوں ایک دوسرے کے لیے لازم و ملزوم کی حیثیت رکھتے ہیں۔ قرآن مجید دین کا اصل ہے اور حدیث شریف اس کی تشریح ہے۔

پوری امت مسلمہ اس پر متفق ہے کہ حدیث کے بغیر اسلامی زندگی نامکمل اور ادھوری ہے۔ اس لیے ان دونوں کو دین میں حجت اور دلیل قرار دیا گیا۔ اسلام اور قرآن کو سمجھنے کے لیے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث کا مطالعہ کرنا اور ان کو سمجھنا بہت ضروری ہے۔

کتب احادیث میں صحاح ستہ یعنی صحیح بخاری، صحیح مسلم، سنن ابو داؤد، سنن نسائی، جامع ترمذی اور موطا مالک کو جو مقام حاصل ہے، وہ کسی سے مخفی نہیں۔

ہم جو احادیث شائع کر رہے ہیں، وہ ہم نے ان ہی چھ مستند کتابوں سے لی ہیں۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث کے علاوہ ہم اس سلسلے میں صحابہ کرام اور بزرگان دین کے سبق آموز واقعات بھی شائع کریں گے۔

# کرن کرن روشنی

ادارہ

## حیا کا بیان

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے انہوں نے فرمایا۔

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پردہ نشین کنواری لڑکی سے زیادہ حیادار تھے۔ اگر آپ کو کوئی بات ناگوار گزرتی تو چہرہ مبارک پر اس کے آثار ظاہر ہو جاتے تھے۔" (بخاری)

**فوائد و مسائل :**

1۔ حیا انسان کی ایک فطری خوبی ہے۔ بے حیائی انسان کے لیے خلاف فطرت کیفیت ہے، جو شیطان کے ورغلانے سے پیدا ہوتی ہے۔

2۔ ناگوار گزرنے والی بات کو برداشت کر جانا اور اس کا کھل کر اظہار نہ کرنا بھی حیا میں شامل ہے، تاہم اگر کوئی خلاف شرع بات ہو تو خاموش رہنا حیا میں شامل نہیں، اس وقت مناسب انداز سے اظہار ضروری ہے۔

3۔ اہل عرب میں یہ رواج تھا کہ جب لڑکی بالغ ہوتی تو وہ گھر میں اس کمرے میں زیادہ وقت گزارتی جہاں اسے زیادہ تنہائی میسر ہو۔ شادی تک یہی کیفیت رہتی۔ اس کمرے کو (خدر) کہتے تھے، اس لیے "خدروالی" کا ترجمہ "پردہ نشین" کیا گیا ہے۔

## حیا

حضرت ابو مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"لوگوں تک پہلی نبوت کا جو کلام پہنچا ہے، اس میں یہ بھی ہے جب تو حیا نہ کرے تو جو چاہے کر۔" (بخاری)

**فوائد و مسائل :**

1۔ حیا کی اہمیت سابقہ شریعتوں میں بھی مسلمہ تھی۔

2۔ حیا انسان کو برے کاموں سے روکنے کا ایک اہم ذریعہ ہے۔ جب کسی میں حیا نہ ہو تو اس سے گندے سے گندے گناہ کی توقع کی جا سکتی ہے۔

3۔ اس حدیث کا ایک مفہوم یہ بھی بیان کیا گیا ہے کہ جس کام میں ایک شریف آدمی شرم محسوس نہیں کرتا' وہ شرعاً" جائز ہوتا ہے۔ اور جس کام سے شرم محسوس ہوتی ہو' اس سے بچ جانا چاہیے' تاہم بعض اوقات معاشرے کی حالت تبدیل ہو جانے سے گناہ عام ہو جائے اور نیکی کا رواج نہ رہے تو وہ اس حکم میں نہیں۔

## بداخلاقی

حضرت ابوبکرہ (نفیع بن حارث ثقفی) رضی اللہ عنہا سے روایت ہے' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"حیا ایمان کا حصہ ہے اور ایمان جنت میں (لے جانے والا) ہے۔ اور بدکلامی' بداخلاقی کا حصہ ہے اور بداخلاقی جنم میں (لے جانے والی) ہے۔"

### فوائد و مسائل :

1۔ اچھے اعمال کی طرح اچھے اخلاق بھی ایمان میں شامل ہیں۔

2۔ مومن کو اچھی عادتوں کا پابند ہونا چاہیے اور بری عادتوں سے متنفر ہونا چاہیے۔

3۔ بدکلامی سے مراد فحش کلامی' گالی گلوچ اور لڑائی جھگڑا وغیرہ ہے۔ جو مومن کی شان کے لائق نہیں۔

## خوش نما

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"بے حیائی جس چیز میں بھی ہو' اسے بدنما کر دیتی ہے۔ اور حیا جس چیز میں بھی ہو' اسے خوشنما کر دیتی ہے۔" (مسند احمد)

### فوائد و مسائل :

1۔ حیا زندگی کے ہر مرحلے اور ہر میدان میں ضروری ہے۔

2۔ بے حیائی کلام میں ہو یا حرکات میں یا معاملات میں' وہ بری ہی ہے۔ ڈھٹائی' بے مروتی' سنگ دلی' بدمعاملہ ہونا اور بدعہدی وغیرہ اصل میں بے حیائی ہی کے مختلف پہلو ہیں۔

## تحمل کا بیان

حضرت معاذ بن انس جہنی انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"جس شخص نے اپنا غصہ روک لیا جب کہ وہ غصہ (کے مطابق سختی) نافذ کرنے کی طاقت رکھتا تھا' اسے قیامت کے دن اللہ تعالیٰ سب مخلوقات کے سامنے بلا کر اختیار دے گا کہ جون سی حور چاہے پسند کر لے۔" (ابوداؤد)

### فوائد و مسائل :

1۔ اپنے سے کمزور پر غصہ آئے تو اسے قابو کرنا بہت مشکل ہوتا ہے لیکن اصل بہادری یہی ہے کہ ایسے موقع پر غصہ نکالنے کے بجائے معاف کر دیا جائے۔

2۔ بعض نیکیوں کے لیے اللہ تعالیٰ نے خاص انعامات مقرر کیے ہوئے ہیں۔ ان انعامات کے حصول کی کوشش کرنا مستحسن ہے۔

3۔ حوریں اللہ تعالیٰ کی خاص مخلوق ہیں جو اللہ تعالیٰ نے اہل جنت کے لیے پیدا کی ہیں۔

4۔ ہر جنتی کو حوریں ملیں گی لیکن غصے پر قابو پا کر ظلم سے اجتناب کرنے کی جزا کے طور پر خاص انعام دیا جائے گا۔ ایسے جنتی کو اپنی پسند کی حوریں منتخب کرنے کا حق دیا جائے گا۔

5۔ جنت کی نعمتوں اور جنم کے عذابوں کا تعلق صرف روح سے نہیں' جسم سے بھی ہے کیونکہ دنیا میں نیکی یا گناہ کرنے میں جسم اور روح دونوں شریک ہیں' اس لیے آخرت میں ثواب و سزا جسمانی بھی ہو گا اور روحانی بھی۔

## حلم اور حیا

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے

روایت ہے' نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت اشج عصری رضی اللہ عنہ سے فرمایا۔
"تمہارے اندر دو خوبیاں ہیں جو اللہ کو پسند ہیں۔ حلم (بردباری) اور حیا۔" (مسلم)

## غصہ

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔
"غصے کا وہ گھونٹ جسے کوئی بندہ اللہ کی رضا کے لیے پی لیتا ہے' اللہ کے ہاں اس سے بڑے ثواب والا کوئی گھونٹ نہیں۔" (احمد)

### فوائد و مسائل :

1۔ غصے کا گھونٹ پینے سے مراد غصہ ضبط کرنا اور غلطی کرنے والے کو معاف کر دینا ہے۔
2۔ اللہ تعالیٰ کو یہ عمل بہت پسند ہے کیونکہ وہ خود بہت زیادہ معاف کرنے والا اور گناہ بخشنے والا ہے۔
3۔ بہت سے جرائم محض غصے کی وجہ سے سرزد ہوتے ہیں۔ اگر لوگ حلم اور بردباری اختیار کریں تو جرائم بہت کم ہو سکتے ہیں۔

## غم اور رونا

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔
"میں وہ کچھ دیکھتا ہوں جو تمہیں نظر نہیں آتا' اور میں وہ کچھ سنتا ہوں جو تمہیں سنائی نہیں دیتا۔ آسمان چرچراتا ہے اور اس کا حق ہے کہ چرچرائے۔ اس میں چار انگلیوں کی جگہ بھی خالی نہیں مگر (بلکہ ہر جگہ) کوئی نہ کوئی فرشتہ اپنی پیشانی رکھے ہوئے اللہ کو سجدہ کر رہا ہے۔ قسم ہے اللہ کی! اگر تمہیں وہ کچھ معلوم ہو جائے جو مجھے معلوم ہے تو تم تھوڑا ہنسو اور زیادہ روؤ' اور بستروں پر عورتوں سے لطف اندوز نہ ہو سکو اور تم بہ آواز بلند اللہ سے فریاد کرتے ہوئے میدانوں میں نکل جاؤ۔"
اس کے بعد حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ نے کہا۔
"قسم ہے اللہ کی! میرا جی چاہتا ہے (کاش!) میں ایک درخت ہوتا جسے کاٹ دیا جاتا۔" (ترمذی)

### فوائد و مسائل :

1۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو جنت' جہنم اور آسمانوں کے حالات دکھا دیے تھے' اس لیے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو تقویٰ اور خوف الٰہی کی وہ کیفیت حاصل تھی جو دوسروں کو حاصل نہیں ہو سکتی۔
2۔ فرشتے اللہ تعالیٰ کی عظیم مخلوق ہیں اور اللہ کی عظمت سے کماحقہ واقف ہونے کی وجہ سے وہ اللہ کے سامنے انتہائی عاجزی کا اظہار کرتے ہیں۔
3۔ انسان کمزور اور محتاج مخلوق ہے' اسے خشیت کی زیادہ ضرورت ہے۔
4۔ سجدہ فرشتوں کی عبادت میں بھی شامل ہے اور یہ بندے کو اللہ کے قریب کرنے والا عظیم ترین عمل ہے۔
5۔ اللہ کے خوف کا تقاضا ہے کہ اس کی عظمت کا احساس کر کے اور اپنے گناہوں اور کمزوریوں پر نظر کر کے ندامت پیدا ہو' اور اللہ کے سامنے رو رو کر اس سے معافی مانگی جائے۔
6۔ آسمان بہت مضبوط مخلوق ہے لیکن اللہ تعالیٰ کی عظمت کے احساس سے اس میں ایسی آواز پیدا ہوتی ہے جیسے کسی تخت یا کجاوے پر بہت زیادہ وزنی چیز رکھ دینے سے پیدا ہوتی ہے۔ آسمان کا چرچرانا عقل کے خلاف نہیں لہٰذا اس کی تاویل کی ضرورت نہیں۔
7۔ حدیث کا آخری جملہ "قسم ہے اللہ کی! میرا جی چاہتا ہے...." مدرج ہے' یعنی یہ جملہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد گرامی نہیں بلکہ حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کا اپنا قول ہے۔

## قرآن کی آیت

حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' انہوں نے فرمایا: ان کے اسلام قبول کرنے کے صرف چار سال بعد یہ آیت نازل ہو گئی

تھی جس میں اللہ تعالیٰ نے انہیں تنبیہہ فرمائی۔
ترجمہ ”اور (اہل ایمان) ان لوگوں کی طرح نہ ہو جائیں جنہیں پہلے کتاب دی گئی تھی' پھر ان پر ایک طویل مدت گزری تو ان کے دل سخت ہو گئے اور ان میں سے اکثر لوگ نافرمان ہیں۔“ (الحدید۔16)

**فوائد و مسائل:**

1۔ ایمان لانے کے بعد اس کی حفاظت کی فکر کرنا بھی ضروری ہے۔
2۔ گناہوں کے ارتکاب سے دل سخت ہو جاتے ہیں جس کی وجہ سے وعظ و نصیحت کا اثر نہیں ہوتا۔
3۔ دل کی سختی کا علاج موت کی یاد' قرآن کی تلاوت اور یتیموں سے شفقت کا اظہار کرنا ہے۔

## زیادہ ہنسنا

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔
”زیادہ مت ہنسو کیونکہ زیادہ ہنسنے سے دل مردہ ہو جاتا ہے۔“ (بخاری)

**فوائد و مسائل:**

1۔ دل مردہ ہونے کا مطلب یہ ہے کہ جس طرح مردہ انسان کو کسی چیز کا احساس نہیں ہوتا اسی طرح غافل آدمی کو بھی اپنی آخرت کے نفع اور نقصان کا احساس نہیں ہوتا۔
2۔ دل جب مردہ ہو جائے تو اس میں نرمی کی جگہ سختی' رحم کی جگہ سنگ دلی اور انصاف کی جگہ ظلم کے جذبات پیدا ہو جاتے ہیں۔ نیکی سے محبت اور گناہ سے نفرت ختم ہو جاتی ہے۔
3۔ خندہ پیشانی ایک اچھی عادت اور شرعاً مطلوب ہے لیکن ہر چیز سے بے پروا ہو کر ہر وقت ہنسی مذاق اور دل لگی میں وقت گزارنا غفلت اور مردہ دلی کی علامت ہے۔ دوسروں کی مصیبت کو اپنی مصیبت اور دوسروں کے دکھ درد میں شریک ہونا ضروری ہے۔

## تلاوت کرنا

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' انہوں نے فرمایا: نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا۔
”مجھے قرآن پڑھ کر سناؤ۔“
میں نے سورۃ نساء تلاوت کی' جب میں اس آیت پر پہنچا۔
ترجمہ ”اس وقت کیا حال ہو گا جب ہم ہر امت میں سے ایک گواہ حاضر کریں گے اور آپ کو اس امت پر گواہ بنا کر لے آئیں گے۔“ (النساء۔14)
(حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں) ”میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف دیکھا تو آپ کی آنکھوں سے آنسو بہہ رہے تھے۔ (ترمذی)

**فوائد و مسائل:**

1۔ جس طرح قرآن کی تلاوت بڑی نیکی ہے' اس طرح قرآن سننا بھی ضروری ہے۔
2۔ قرآن کی تلاوت کا دل پر ایک خاص روحانی اثر ہوتا ہے۔ کسی سے قرآن سننے سے یہ اثر زیادہ ہوتا ہے۔
3۔ قرآن کا ترجمہ سیکھنا اور سمجھنا ضروری ہے تاکہ تلاوت کا دل پر صحیح اثر ہو سکے۔
4۔ قرآن مجید کی تلاوت یا سننے کا اصل مقصد اس کے مطابق اپنی زندگی بنانے کی کوشش ہے۔
حدیث میں مذکور آیت میں قیامت کا ایک منظر پیش کیا گیا ہے اور قیامت خود ایک عبرت انگیز موضوع ہے۔ ضروری ہے کہ وعظ و نصیحت میں اس موضوع کو اہمیت دی جائے۔

## قبر

حضرت براء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' انہوں نے فرمایا۔

"ہم ایک جنازے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک قبر کے کنارے پر بیٹھ گئے اور اتنا روئے کہ مٹی تر ہو گئی۔ پھر فرمایا۔
"بھائیو! ایسی چیز (قبر) کے لیے تیاری کر لو۔"

**فوائد و مسائل :**

1۔ قبر آخرت کا پہلا مرحلہ ہے' اس کے لیے تیاری موت سے پہلے ہی ہو سکتی ہے' لہٰذا زندگی کے جو چند دن میسر ہیں ان سے فائدہ اٹھانا چاہیے۔
2۔ موت اور قبر کے مراحل یاد کر کے رونا اللہ کے خوف سے رونے میں شامل ہے کیونکہ وہاں اللہ کی نافرمانی کرنے والوں کو سزا ملے گی۔
3۔ مناسب موقع پر وعظ و نصیحت کے چند جملے کہنے میں حرج نہیں لیکن اس طرح کا رواج نہ بنا لیا جائے کہ لازمی جز سمجھ لیا جائے۔ جس طرح بعض حضرات جنازہ پڑھانے سے پہلے وعظ و نصیحت کرنا عملاً" ضروری سمجھ بیٹھے ہیں اگرچہ وہ اسے زبان سے ضروری نہ کہیں۔

## عمل کو (غیر مقبول ہونے سے) محفوظ کرنا

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے' انہوں نے فرمایا:
میں نے کہا" اے اللہ کے رسول! (اللہ کا فرمان ہے) (المومنون 609) "وہ لوگ جو اللہ کی راہ میں جو دینا ہوتا ہے دیتے ہیں اور ان کے دل ڈر رہے ہوتے ہیں۔" کیا اس سے مراد وہ آدمی ہے جو زنا' چوری' اور شراب نوشی کا مرتکب ہے؟ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔
"نہیں' اے ابو بکر کی بیٹی!"
یا فرمایا۔
"نہیں اے صدیق کی بیٹی! اس سے مراد وہ آدمی ہے جو روزہ رکھتا ہے' صدقہ دیتا ہے اور نماز پڑھتا ہے اور اسے ڈر رہتا ہے کہ شاید (اس کا عمل) قبول نہ ہو۔" (ترمذی)

**فوائد و مسائل :**

1۔ نیک اعمال کی زیادہ سے زیادہ کوشش کرنی چاہیے لیکن عمل پر بھروسا کر کے بے خوف نہیں ہونا چاہیے۔
2۔ بظاہر ایک صحیح عمل میں بھی ایسی خامی ہو سکتی ہے' جس کی وجہ سے وہ قبول نہ ہو۔
3۔ عمل کر کے اس کی قبولیت کے لیے بھی اللہ سے درخواست کرتے رہنا چاہیے۔
4۔ نیکی پر فخر کرنا جائز نہیں۔

## اخلاص

حضرت معاویہ بن ابو سفیان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔
"عملوں کی مثال برتن کی سی ہے۔ اگر اس میں نیچے کا (پانی وغیرہ) اچھا ہو گا تو اوپر والا حصہ بھی اچھا ہو گا۔ اگر نیچے والا خراب ہو گا تو اوپر والا بھی خراب ہو گا۔"

**فوائد و مسائل :**

1۔ اگر عمل کرتے وقت دل کی گہرائی میں خلوص ہو گا تو عمل اچھا اور قابل قبول ہو گا۔ اگر دل میں خلوص نہیں تو بظاہر اچھا نظر آنے والا عمل بھی حقیقت میں اچھا نہیں۔
2۔ برتن میں پانی پڑا ہوا ہو اور برتن کے نچلے حصے میں گندگی موجود ہو تو برتن کا سارا پانی اس سے متاثر ہو کر ناقابل استعمال ہو جاتا ہے' خواہ بظاہر اوپر والا پانی صاف محسوس ہو رہا ہو۔ عمل اور اخلاص کی یہی مثال ہے۔



کسی شخص کے ذاتی افکار و خیالات اور شخصیت کو جاننے کے لیے خط سے بہتر کوئی صنف نہیں بالخصوص ایسے خط جن کے بارے میں لکھنے والے کو گمان تک نہ ہو کہ کل کلاں یہ چھپ کر اس کے چاہنے والوں تک بھی پہنچ سکتے ہیں۔ ایسے خطوط میں جو بے ساختگی' سچائی' تعلق خاطر اور بے لاگ اظہار نظر آتا ہے۔ اس سے مصنف کی اصل شخصیت سامنے آتی ہے۔

انشاء جی جس طرح اپنے کالموں میں ہنستے مسکراتے ظرافت کے پھول کھلاتے نظر آتے ہیں۔ ان کے خطوط بھی ان کے کالموں کی طرح ان کی شوخی قلم کا ایک شاہکار ہیں' ان کی سسکتی ہوئی معطر تحریروں کی تمام رعنائیاں لیے ہوئے۔ ایک ایسا پہلو جس میں انشاء جی کی پوری شخصیت جھلکتی نظر آتی ہے۔ بہت پیاری بہت دل آویز شخصیت۔

ریاض احمد ریاض نے انشاء جی کے خطوط کا مجموعہ "خط انشاجی کے" نام سے ترتیب دیا... اس مجموعے سے کچھ خطوط آپ کی نذر کر رہے ہیں۔

# احمد ندیم قاسمی کے نام خط

انشاجی

۳ نومبر ۱۹۷۶ء

برادرم' سلام مسنون

امجد اسلام امجد کا خط آیا' جس سے معلوم ہوا کہ آپ کی ساٹھویں سالگرہ منائی جارہی ہے۔ مبارکباد تو قبول کیجیے لیکن آپ میرے لیے ۱۹۴۲ء والے ندیم ہیں' دھڑکنیں والے' چوپال والے' جلال و جمال والے۔ جواں سال اور جواں فکر' نہ صرف میں یہ دیکھنا چاہتا ہوں بلکہ آپ واقعی ہیں۔ آپ کی فکر میں وہی جولانی اور جوانی ہے۔ میں ان لوگوں سے متفق نہیں جو آپ کی عمر کو ماہ و سال کے پیمانے میں ناپ کر آپ کو بزرگ کرنا چاہتے ہیں۔ خدا آپ کو بزرگی سے بچائے' تخلیقی معنوں میں آپ کے ہاتھ پاؤں چلتے رکھے... میں تھوڑے قدموں سے آپ کے پیچھے پیچھے ہوں' سنگ اٹھاتے ہوئے سرباد آتا ہے میں کسی ساٹھ سالہ احمد ندیم قاسمی کو نہیں جانتا' صرف اپنے پیارے ندیم کو جانتا ہوں ہمیشہ جواں' ہر دم جواں!

میں چند ماہ سے ایک عجیب عالم میں گزر رہا ہوں۔ اگست کے اوائل میں میرے گلے کے نیچے کچھ گلٹیاں نمودار ہوئیں۔ گلٹیاں بے ضرر بھی ہوتی ہیں لیکن یہ اور طرح کی تھیں اور جس جس ڈاکٹر نے دیکھا اس پر موذی مرض کا شبہ کیا۔ پیر حسام الدین راشدی کا کیس بالکل میرے سامنے ہو چکا تھا۔ ان کی گلٹیاں موذی تھیں' رسائی والے آدمی تھے۔ بھٹو صاحب سے کو معجون کو فون کرایا' کچھ پاک سوویت انجمن کے صدر وغیرہ بھی تھے' انہوں نے ماسکو کے بہترین اسپتال میں علاج کیا۔ کینسر تھا' آپریشن کیا... واپس آگئے ہیں' خدا انہیں زندہ اور تندرست رکھے' میں نے ہومیو پیتھی کا علاج کر رکھا تھا۔ پنڈی میں ڈاکٹر شفیق الرحمان نے دیکھا تو کہا فوراً "آپریشن کراؤ اور ان کو ٹیسٹ کراؤ' اگر یہ موذی ہوئیں تو مرض چند دن میں باقی جسم میں پھیل جائے گا۔ ان کے کہنے پر یہاں نیول اسپتال میں مجھے رکھا گیا۔ آپریشن ہوا' پانچ گلٹیاں نکالی گئیں' ان کا مختلف ماہرین نے تجزیہ کیا' یہ بے ضرر تو نہیں ہیں لیکن ضرر رسانی کی شدت اور نوعیت کے بارے میں ابھی بھی کسی حتمی نتیجے پر نہیں پہنچے۔ کل اسپتال میں پھر میرے کئی



ٹیسٹ ہوئے' دوبارہ خون لیا' ایکسرے وغیرہ ہوئے' نمونے باہر بھی بھیجے گئے ہیں' امید ہے اس ہفتے کے آخر تک نتیجہ نکل آئے گا اور جو علاج یہاں بیرون ملک (حسب مقدرت) کرانا پڑا' وہ کرائیں گے۔ زندگی موت خدا کے اختیار میں ہے۔ لیکن میں نے اسے وارننگ سمجھ کر اپنے معاملات سمیٹنے شروع کر دیے ہیں۔ یہ قصہ سوائے دو تین قریبی دوستوں کے کسی کو معلوم نہیں۔ آپ سے ہمارا دل کا رشتہ ہے' دعا کا طالب ہوں اور چاہتا ہوں کہ آپ بھی کسی سے ذکر نہ کریں۔ خدا کرے یہ وہ موذی مرض نہ ہو' کوئی ہے جس پہ کل بجلی وہ میرا آشیاں کیوں ہو..... کوئی کمتر ہو جو قابل علاج ہو..... ورنہ غالب خستہ کے بغیر کون سے کام بند ہیں..... زندگی میں خوشی' آسودگی' شہرت اور تخلیق کی طمانیت دیکھ لی' باہر کی دنیا کی سیر بھی کرلی' لواحقین بھی میری مدد کے محتاج نہیں رہے..... میں یہ آزردگی اور مایوسی کی باتیں کرنے کا عادی نہیں لیکن ان چند ماہ میں کئی بار اس کا دورہ پڑا۔ نوکری تو کر رہا ہوں لیکن لکھنا بہت کم ہو گیا ہے۔ یہ اچھی بات ہے کہ میرا دوسرا مجموعہ جو اتنے دن سے رکا ہوا تھا۔ آگیا' تبصرہ ابھی تک اس پر کوئی نہیں آیا' آپ کو بھی فنون کے لیے کتاب نہ بھجوا سکا۔ آپ خود نہیں کر سکتے تو لاہور اکیڈمی سے کتابیں منگوالیں' کسی سے لکھوالیں۔

اسپتال قریب قریب ہر روز جانا پڑتا ہے' مجلسی زندگی ختم ہے۔ یقین ہے کراچی کے احباب یہاں بھی شایان شان نشست کریں گے اور میں یہاں ہوا تو ضرور شریک بھی ہوں گا۔ ایک منصبی کام کی کمیٹی میٹنگ کے لیے شاید آٹھ دس روز میں لاہور بھی آنا پڑے۔

آپ کا

ابن انشاء



۱۴ اپریل ۷۷ء

برادرم قاسمی صاحب

آنے کے بعد آج خط لکھ رہا ہوں۔ دراصل جب بھی کوئی مشکل وقت آتا ہے' آپ کی محبت یاد آتی ہے۔ آج پھر آپ کی دعاؤں اور نیک تمناؤں کی ضرورت ہے۔

خیال یہ تھا کہ پاکستان میں میرا جو علاج ہوا' وہ کافی رہے گا اور یہاں معاملہ محض چیک اپ کا ہو گا لیکن یہاں کے ڈاکٹروں نے جو مشہور زمانہ ماہر اس مرض کے ہیں۔ مختلف ٹیسٹ وغیرہ کرنے کے بعد کہہ دیا کہ تمہارا آپریشن ہو گا اور تمہاری تلی یعنی Spleen نکالنی ہو گی۔ یہ آپریشن بھی اپریل میں ہونا تھا لیکن میں حیلے بہانے کرکے ٹال گیا۔ اب دوسری تاریخ ۱۹ اپریل دی ہے۔ جس کے لیے ۱۷ کو داخل اسپتال ہوں گا' یعنی اس خط کے ملنے تک میں وہاں ہو گا۔ سب کچھ ٹھیک رہا تو دو ہفتے میں چھٹی دے دیں گے لیکن تلی نکال کر اپنے پاس ہی رکھیں گے۔ بقیہ عمر اس کے بغیر ہی گزرے گی۔ سنا ہے غصہ بھی تلی کے باعث آیا کرتا ہے' یہ نہ رہے گی تو غصہ بھی نہ رہے گا۔ اب یہ فیصلہ کرنا مشکل ہے کہ یہ اچھی بات ہو گی یا نہیں' کبھی کبھی غصہ تو آنا ہی چاہیے۔

آپریشن کا معاملہ دوستوں کو معلوم ہے۔ لیکن گھر والوں سے خفیہ رکھا ہے کہ ناحق پریشان ہوں گے۔ بیوی' بچے اور چھوٹے بھائی ریاض کو ۲۲ کو لندن آنا تھا' اب میں نے لکھ بھیجا ہے کہ فی الحال سردی ہے' مئی کے پہلے ہفتے میں آؤ۔ قدرتاً" یہ جی بھی چاہتا ہے کہ آپریشن کے موقع پر جو کافی بڑا آپریشن ہوتا ہے' یہ لوگ قریب ہوں۔ پھر سوچتا ہوں' ان کو کیوں مبتلائے فکر کروں۔ اپنا غم خود کیوں نہ کھاؤں۔ یہ لوگ میری مدد کیا کرسکتے ہیں..... پس یہ اطلاع بھی آپ تک۔

وہ فنون آیا کہ نہیں جس میں میری نظم شامل ہوئی تھی' آج رسالہ کتاب آیا جس میں فنون کے دو شماروں پر ریویو ہیں' جانے ان میں وہ شمارہ بھی ہے کہ نہیں۔ آپ میرے نام کا پرچہ کراچی ریاض کے پتے پر یعنی خواتین ڈائجسٹ اردو بازار کراچی کی معرفت بھیج دیں تاکہ وہ ساتھ لیتا آئے۔ اگرچہ یہ بھی چاہتا ہوں کہ اس نظم پر ان لوگوں کی نظر نہ پڑے' پس بہتر یہ ہے کہ نہ بھیجیے یا عام ڈاک سے بھیج دیجیے۔ پتہ:

EMBASSY OF PAKISTAN.
IBNE INSHA O.S.D.
LONDONS.W.I.

اے کاش' آپ یہاں آئیں اور میرے ساتھ ٹھہریں۔

آپ کا
ابن انشاء

وطن کے حالات پڑھتا ہوں تو دل خون کے آنسو روتا ہے۔

خدا خیریت سے اس منجدھار سے نکالے۔ فنون تو نہ سہی لیکن خط ضرور لکھیے اور اس بار اس پتے پر تاکہ مجھے کوئی اسپتال میں پہنچادے۔

♥ ♡ ♡ ♥

لندن ۳ جون ۷۷ء

برادرم

آج آپ کا خط ملا' بہت خوشی ہوئی' لیکن آپ نے لکھا ہے کہ پہلے بھی دو خط آپ نے بھیجے' وہ کیا ہوئے؟ کہاں گئے..... اسپتال میں ایک دو خط باہر کے مجھے ملے تو تھے لیکن آپ کا نہیں ملا۔ دوسرا خط آپ نے سفارت خانے یا گھر کے پتے پر لکھا ہو گا' وہ بھی گم ہو جاتا ہے اور لندن سے لندن یعنی لوکل خط بھی تین چار دن میں ملتا ہے' تا آنکہ آپ اس پر زیادہ ٹکٹ لگا کر اسے ارجنٹ نہ کریں۔

آپریشن ہو گیا' مرحلہ صعب یہی تھا' زخم کچھ خراب ہو گیا تھا' اس لیے پانچ ہفتے اسپتال میں رکھنا پڑا۔ ساری تکلیف اور ذہنی تشویش آپریشن سے پہلے ہی تھی' آپریشن کے بعد تو اطمینان ہوا کہ ہاں جو نکلنا

تھا وہ نکل گیا۔ بلکہ جو نہ نکلنا تھا وہ بھی نکل گیا' کسی کا بھینسا کنوئیں میں گر گیا تھا' اس نے کہا اچھا ہے' موقع سے فائدہ اٹھا کر اسے خصی کرلو' ہماری تلی کے ساتھ انہوں نے اینڈکس بھی نکال دیا تاکہ بقیہ عمر میں اینڈے سائٹس کا دغدغہ نہ ہو' ایک دو اور چیزیں بھی نکالیں..... تشویش تو نہ رہی لیکن کمزوری واقعی ہوئی۔ کہاں میرا وزن ۱۷۵ اور ۱۸۰ کے درمیان ہوتا تھا اور کہاں اب ۱۴۰ سے نیچے ہے..... سارے سوٹ بے کار ہو گئے' خیر زیادہ نہیں تو ۱۵۰ یا ۱۵۵ تو ہونا ہی چاہیے۔

ہاں علاج کے دوسرے مرحلے ابھی باقی ہیں' چھ ماہ تک Chemo Thrapy یعنی کسی ڈرگ کے انجکشن' اس کے بعد وہی ظالم ریڈیو تھراپی۔ سینے سے نیچے کے پیٹ پر' اس کے اثرات بہت خراب ہوتے ہیں۔ خیر اس کی نوبت موسم سرما تک آئے گی۔

سچ ہے کہ آپ کے خط کا بہت انتظار رہا' یہ معلوم نہ تھا کہ آپ خود خط لکھ کر جواب کے منتظر ہوں گے۔ بیماری سے زیادہ فکر ملک کے حالات کی تھی' زیادہ خون تو خبریں سن کر گھٹتا تھا' خدا کرے اب بھی یہ اونٹ کسی اچھی کروٹ بیٹھے۔ آپ کا کالم کبھی کبھی یہاں کے ملت میں منقول ہو کر دیکھنے کو مل جاتا ہے۔ جنگ میں شاید آج کل آپ نہیں لکھتے۔ بہر حال یہاں کے جنگ میں آپ کا کالم نہیں نظر آتا۔

فنون دیکھنے کو جی چاہتا ہے لیکن سچی بات یہ ہے کہ اپنی نظم دیکھنے کو جی نہیں چاہتا' اسی طرح میں اپنی وہ نامبارک غزل بھی سننے کا روادار نہیں۔ انشاجی اٹھو اب کوچ کرو..... کیونکہ وہ بات سچ ہو چلی تھی حالانکہ اس کے لکھنے کی تحریک اور وجوہ بالکل الگ تھے۔

فنون کا یہ کیجیے کہ سردار محمود کو بھجوا دیجیے' وہ ہوائی ڈاک سے لندن بھجوا دے گا' آخر برادر خورد ہے۔

سب ہی لوگ لندن آئے ہیں' آپ کو بلاوا ابھی ملتا ہے تو نہیں آتے۔ میرے خیال میں آنا چاہیے اور اب تو ضرور ہی آنا چاہیے۔ لندن سے باہر کہیں بھی رہیں' لندن میں اپنے گھر یعنی میرے پاس..... خاصی فراغت کی زندگی بسر ہو رہی ہے' اس لیے کہ فی الحال کام سے زیادہ آرام کر رہا ہوں۔ ویسے تو ساری عمر ہی کیا ہے۔

یاران سر پل کو ہمارا اسلام' خصوصاً'' اپنے خالد اختر کو' خالد احمد کو' عبداللہ قریشی صاحب کو' مستنصر کو' بالخصوص عطاالحق قاسمی کو اور امجد اسلام امجد کو بھی..... ان سب دوستوں نے میرے مرض کے دوران میری بڑی دلسوزی سے دلجوئی کی۔

اسپتال میں' میں نے فنون کے لیے ایک مضمون لکھنے کے لیے نوٹ لیے تھے' دیکھیے کب لکھتا ہوں اور کب بھیجتا ہوں۔

آپ کی دید اور تحریر کا منتظر

آپ کا
ابن انشاء

♥ ♡ ♡ ♥



کیا۔

"کیا حال ہے، جی؟"

"الحمدوللہ۔ آپ سنائیں۔"

"بالکل ٹھیک.... کیا ہو رہا ہے آج کل؟"

"آپ کو پتا ہے کہ جس فیلڈ سے وابستہ ہوں اس میں مصروفیات بھی ایسی ہوتی ہیں۔ ریڈیو FM سماء سے وابستہ ہوں۔ ڈان نیوز سے نیوز اینکر کے طور پر بھی کام کیا کچھ عرصہ اور ان شاء اللہ اسے کچھ عرصہ بعد دوبارہ جوائن کروں گی اور جناب مختلف چینلز سے جو "ترکش ڈرامے" آن ایئر ہوتے ہیں ان کی ڈبنگ میں بھی حصہ لیتی ہوں۔"

"ماشاء اللہ تمہاری آواز، تمہارے بولنے کا انداز بہت خوب صورت ہے، یہ تربیت کا نتیجہ ہے یا خدا کی دین ہے؟"

"اللہ تعالیٰ ہر انسان کے اندر صلاحیتیں دیتا ہے، بس پھر اس کو جان کر اسے پالش کرنے کی ضرورت ہوتی ہے۔ آواز خدا کا عطیہ ہے اور بولنے کا انداز بھی... گھر کا ماحول ایسا تھا جہاں اونچی آواز میں بات کرنا

# تحریم منیبہ سے ملاقات

شاہین رشید

خوب صورت آواز کسی بھی انسان کے لیے اللہ کا تحفہ ہوتی ہے اور گلے میں سُر اللہ کا بہترین تحفہ ہوتا ہے۔ اب یہ انسان کے اختیار میں ہے کہ وہ اس سُر کو حمد و نعت کے لیے استعمال کرے یا گانے کے لیے، کچھ لوگ سُروں کی دنیا میں آنکھ کھولتے ہیں جہاں انہیں ہر وقت موسیقی کی آوازیں سنائی دیتی ہیں اور کچھ لوگ ایسے گھروں میں آنکھ کھولتے ہیں جہاں انہیں حمد و ثنا کی میٹھی آوازیں سنائی دیتی ہیں۔

تحریم منیبہ، معروف نعت گو منیبہ شیخ کی بیٹی ہیں۔ ربیع الاول کے موقع پر ہم نے اس بار ان کا انتخاب

معیوب سمجھا جاتا تھا سو مجھے بھی دھیمے لہجے میں بولنے کی عادت ہوگئی اور یہ سب میری امی کی تربیت کا نتیجہ ہے۔"

"آج کل تو ربیع الاول کی بھی مصروفیات ہوں گی؟"

"چونکہ نعت خوانی میرا پیشہ نہیں ہے اس لیے خواہ رمضان المبارک ہو۔ ربیع الاول ہو یا سال کا کوئی بھی مہینہ ہو۔ میں اپنے آپ کو مستقل مصروف نہیں کہہ سکتی، میں بہت کم گھروں میں میلاد پڑھتی ہوں کوئی جاننے والے ہوں یا کوئی بہت قریب کے رشتے دار






ہوں تو میں میلاد پڑھنے چلی جاتی ہوں ورنہ عموماً" میں گھر کے میلاد نہیں پڑھتی۔ کمرشل ریزن کی وجہ سے ایک تو لوگ بالکل ہی عجیب قسم کے ہوتے ہیں۔ عجیب طرح کا ان کا معیار ہوتا ہے وہ کیا سننا پسند کرتے ہیں میری سمجھ میں بالکل نہیں آتا۔ اس لیے گھر کے میلاد عام لوگوں میں نہیں پڑھتی۔"

"لوگ مطلب نعت خواں' سب نہیں مگر اکثریت اس ماہ کو سیزن کہتی ہے۔ تو سیزن ہو تو پھر پیسے بھی ہوتے ہیں.... تم ہدیہ لیتی ہو یا ڈیمانڈ کرتی ہو اگر کہیں جانا پڑے تو؟"

"پیسے مانگنے میں میرے خیال سے کوئی برائی نہیں ہے۔ آپ مولوی صاحب کو پیسے دیتے ہیں جو ٹیچر آپ کو پڑھانے آتا ہے' آپ اس کو پیسے دیتے ہیں اگر کسی کی آواز اچھی ہے اور وہ آپ کے لیے ٹائم نکال کر آپ کے گھر آ رہی ہے تو اس کا حق ہے۔ اگر آپ افورڈ نہیں کر سکتے تو مت بلائیں اسے اپنے گھر' آپ کو بھی شوق ہے کہ آپ مشہور نعت خواں کو بلائیں لوگوں کے آگے بھرم بھی ماریں اور پھر اسے پیسے بھی نہ دیں تو یہ تو زیادتی والی بات ہے اور پیسوں پہ اتنا ہی اعتراض ہے تو پھر شامیانے لگا کر اسٹیج بنا کر اور مائیک لگا کر اتنا اہتمام بھی نہ کریں۔ کھانا بھی نہ کھلائیں تو پھر یہ دکھاوا بھی نہ کریں۔ جہاں تک میری بات ہے تو اول تو میں اس طرح میلاد پڑھتی نہیں اور جن قریبی لوگوں کے یہاں پڑھتی ہوں ان سے مانگنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ ہاں جہاں مجھے نہیں جانا ہوتا وہاں میں پیسے مانگ لیتی ہوں۔ اور ہاں یہ بات ضرور ہے کہ لوگ پیسے دیتے ہیں' محبت سے دیتے ہیں۔ بہت دیتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ میں نے اسے پیشہ نہیں بنایا۔ میں میڈیا پرسن ہوں جہاں سے مجھے میری محنت کا بہت اچھا صلہ مل جاتا ہے۔"

"کب سے نعت خوانی کر رہی ہو؟ اس سوال سے پہلے تم اپنے بارے میں کچھ بتاؤ....؟"

"جی میں آپ کو بتاتی ہوں۔ میں 21 جون 1989ء میں کراچی میں پیدا ہوئی' میری والدہ منیبہ شیخ ہیں اور میں اپنے نام کے ساتھ اپنی امی کا نام اس لیے لگاتی ہوں کہ قیامت کے دن ہم اپنی ماں کے نام سے اٹھائے جائیں گے۔ میرے والد سینئر آڈیٹر ہیں۔ درحقیقت میری امی میری خالہ ہیں اور انہوں نے مجھے میرے بچپن میں ہی گود لے لیا تھا۔ میری امی منیبہ شیخ صاحبہ نے ماشاء اللہ سے تین ماسٹرز کیے ہوئے ہیں اور میں نے "سی اے" کیا ہوا ہے اور آپ کو بلکہ سب کو معلوم ہے کہ میں براڈ کاسٹر بھی ہوں۔ وائس اوور بھی کرتی ہوں۔ ڈراموں کی ڈبنگ میں بھی حصہ لیتی ہوں۔ ہمارا تعلق انڈیا سے ہے اور میری خالہ بچوں کی مسلم لیگ کی سربراہ تھیں اور مسلم لیگ کے ہیڈ کوارٹر ہمارے ہی گھر ہوا کرتے تھے۔"

"اب بتاؤ کہ کب سے نعت خوانی کر رہی ہو؟ اور کب آواز کی خوب صورتی کا احساس ہوا؟"

"میں جب ڈھائی سال کی تھی تب سے نعت خوانی اور تلاوت کر رہی ہوں اور آواز کی خوب صورتی کا احساس یہی کوئی ڈیڑھ دو سال قبل ہوا اور اللہ کا کلام پڑھنے کی جو سعادت حاصل ہوئی' وہ اللہ کا احسان ہی تھا اور اتفاق ہی تھا۔ خود کبھی کوشش نہیں کی' اللہ پاک نے ہی ذریعہ بنایا' اور ظاہر ہے کہ کم سنی سے تلاوت اور حمد و نعت پڑھ رہی ہوں تو تب امی نے ہی احساس دلایا ہوگا کہ تم میں یہ صلاحیت ہے۔ خود سے احساس تو بس کچھ ہی عرصہ قبل ہوا ہے جیسا کہ میں نے آپ کو بتایا۔"

"کچھ یاد ہے کہ پہلی نعت کب اور کہاں پڑھی تھی؟"

"پہلی نعت جب میں ڈھائی سال کی تھی تو ریڈیو پاکستان سے پڑھی تھی۔ فارسی کا کلام تھا "جان محمد قدسی" نے لکھا تھا "مرحبا سید مکی مدنی" امی بتاتی ہیں کہ لوگ حیران تھے کہ ڈھائی سال کی بچی نے فارسی کی نعت پڑھ ڈالی۔ اتنی واہ واہ ہوئی تھی کہ آج بھی لوگ یاد کرتے ہیں الحمدللہ۔"

"کہاں کہاں اپنی آواز کا جادو جگایا.... کبھی سرکاری

سطح پہ بھی بلاوا آیا؟"

"جی بالکل آیا۔ ایوان صدر میں میلاد پڑھا تین بار' اپنی امی کے ساتھ گئی تھی۔ باقاعدہ دعوت آئی تھی وہاں سے۔۔۔ حکومت سندھ نے بہترین نعت خواں کا ایوارڈ دیا جب میں سترہ سال کی تھی۔۔۔ سندھ کی بہترین نعت خواں کا ایوارڈ بھی ملا۔"

"کبھی گلوکاری کی طرف رجحان ہوا؟"

"گلوکاری اور نعت خوانی میں صرف موضوع کا فرق ہے' آواز تو وہی ہوتی ہے۔ منع تو کسی نے نہیں کیا لیکن میں خود ہی اس جانب نہیں آئی کہ جو کام امی نے نہیں کیا وہ میں کیوں کروں۔۔۔ اور پھر جب اللہ تعالیٰ نے اتنا بڑا رتبہ دیا ہے تو اس کے بعد تو میں گلوکاری کی طرف آنے کا سوچ بھی نہیں سکتی۔ ویسے میں بڑے بڑے برانڈز کی وا ئس اوور کر چکی ہوں۔ میں نے جنگلز بھی گائے ہیں اور یہ میرا شوق ہے اور اس میں کوئی برائی بھی نہیں ہے۔"

"حمد و نعت میں کلام کا انتخاب آپ کرتی ہیں یا امی کر کے دیتی ہیں؟"

"امی نے اساتذہ کے کلام پڑھے میں بھی ان ہی کے کلام پڑھتی ہوں۔ کسی خاص بندے یا شاعر کا مجموعہ لے کر خود سے کلام کا انتخاب نہیں کرتی اور اب چونکہ میں ایک مختلف انداز سے حمد و نعت پڑھنا شروع کر رہی ہوں للہٰذا خود ہی حمد بھی لکھتی ہوں اور نعت بھی۔"

"زیادہ مصروفیات تو رمضان المبارک میں ہی رہتی ہوں گی جب تم کسی نہ کسی چینل پہ لائیو پروگرام بھی کر رہی ہوتی ہو؟"

"جی بالکل ٹھیک کہا آپ نے' رمضان میں تو ہم ٹی وی پہ ہی ہوتے ہیں ایک سحری یا روزہ افطار کرنے کا گھر پہ موقع ہی نہیں ملتا۔۔۔ اور چونکہ ریڈیو پہ بھی کرتی ہوں پروگرام تو کبھی ریڈیو کبھی ٹی وی' بس ان ہی دو جگہوں پر سحری اور افطار ہوتا ہے' ہاں عید کا مزہ آتا ہے کیونکہ پورا مہینہ بڑا لطف گزرتا ہے تو پھر عید واقعی عید ہوتی ہے اور عید تو میں اپنے گھر والوں کے ساتھ ہی گزارتی ہوں۔"

"نعت خوانی کو پیشہ کہنا درست ہے؟"

"نعت خوانی نہ پیشہ ہے نہ تھا اور نہ ہی کبھی بن سکتا ہے۔ محبت رسول کے ذریعے آپ نے کبھی پیسے مانگ لیے۔ آپ کو کبھی مل گئے۔ ٹھیک ہے جائز ہے۔ آپ کے پاس آواز ہے لیکن اس کو پیشہ بنا کر پیسہ کمانا۔۔۔ تو یہ بات تو سننے میں بھی اچھی نہیں لگتی۔۔۔ ویسے ایک بات کہوں جو اس کو فیلڈ' پیشہ کہتے ہیں تو اس سلسلے میں سیاست بہت ہے اور چونکہ میں سیاست سے دور بھاگتی ہوں تو نہ ہی میری دوستیاں ہیں' نہ ہی میری اتنی جان پہچان ہے اور نہ ہی میں پیشہ وارانہ انداز میں نعت خوانی کرتی ہوں۔ میں ایسی بہت کم جگہوں پہ آپ کو نظر آوں گی۔ ٹی وی پر بھی کم نظر آوں گی تو اگر آپ چوبیس گھنٹے ٹی وی پہ رہ کر نعت پڑھنے والی پرسنالٹی بننا چاہ رہی ہیں تو میں تو کبھی بھی اس کا مشورہ نہیں دوں گی۔ پھر سیاست اتنی زیادہ ہو جاتی ہے کہ محبت ایک کنارے لگ جاتی ہے۔"

"انٹرنیٹ اور فیس بک کی وجہ سے مطالعہ کی عادت کم ہو گئی ہے۔ کیا آج بھی میگزین کی اہمیت ہے یا ختم ہو گئی ہے؟"

"آج کل کے دور میں لوگ انٹرنیٹ پہ گھنٹوں اپنا وقت ضائع کرتے ہیں مگر کام ایک روپے کا نہیں کرتے۔ تو ایسے موقع پر میگزین کم وقت میں کام کی بات ڈیلیور کرنے میں ایک کلیدی رول ادا کرتا ہے۔ بہت سے ذرائع ابلاغ میں میگزین اور ڈائجسٹ بہترین ہیں۔ میں سمجھتی ہوں کہ اس طرح کے میگزین خواتین کو وہ مواد فراہم کرتے ہیں جن کی انہیں ضرورت ہے اور شاید اس کا انہیں علم بھی نہیں ہے۔ خواتین اور لڑکیوں کو میرا ایک ہی مشورہ ہے جہاں رہیں جیسے رہیں' پڑھیں۔۔۔ پڑھیں۔۔۔ پڑھیں اور بس پڑھیں۔ نان کے نیچے رکھے ہوئے اخبار کو بھی پڑھیں' آپ کو نہیں معلوم کہ کب معلومات کا کوئی حصہ آپ کو مل جائے اور زندگی میں آپ کے کام آئے' صحیح معنوں میں تعلیم ہی انسان کا زیور ہوتی ہے۔"

"نعت خوانی تو ماشاء اللہ ڈھائی سال کی عمر سے کر

رہی ہو۔ ریڈیو جوائن کرنے کا خیال کیسے آیا؟"
"ریڈیو جوائن کرنے کا تو بالکل بھی ارادہ نہیں تھا اور نہ ہی کبھی اس کے بارے میں سوچا تھا۔ 2009ء کی بات ہے میں ریڈیو کے موضوع پر ایک آرٹیکل لکھ رہی تھی اور اس آرٹیکل کے سلسلے میں ایف ایم 100 جانے کا اتفاق ہوا۔ بزنس منیجر صاحب سے کچھ سوالات کرنے تھے۔ انٹرویو کے اختتام پر جب میں نے اجازت چاہی تو انہوں نے کہا کہ آپ بطور براڈ کاسٹر ہمارے یہاں کام کریں اور کہا کہ آپ پیر کے دن آجایئے گا۔ میں نے کہا اچھا سوچتی ہوں۔ انہوں نے کہا کہ آپ کو آنا ہے۔ تو جناب چونکہ ان دنوں تھوڑی فراغت بھی تھی تو میں چلی گئی انہوں نے مجھے ویلکم کیا اور کہا کہ آپ کو مبارک ہو آپ کی جاب پکی ہو گئی ہے۔ حیران بھی تھی اور خوش بھی کہ یہ سب کچھ کیسے ہو گیا۔ کچھ عرصہ یہاں کام کیا۔ پھر ایف ایم 105 کو جوائن کیا اور اب ایف ایم "سماء" کے ساتھ ہوں۔"
"اسکرپٹ لکھتی ہو؟"
"بولنے کی عادت تو ہمیشہ سے ہے اور اب تو اتنی زیادہ ہو گئی ہے کہ اس کے لیے مجھے کسی اسکرپٹ کی ضرورت ہی نہیں ہے اور آپ چاہیں گہری نیند سے اٹھا کر پروگرام کرنے کے لیے کہہ دیں میں بہت آسانی کے ساتھ پروگرام کرلوں گی اور جب ٹی وی کے لیے پروگرام کر رہی ہوتی ہوں تو اس کے لیے بھی اسکرپٹ نہیں لکھتی۔"
"مزاجاً" کیسی ہو؟"
"خود سے کیا بتاؤں۔ میرے بارے میں تو دوسرے لوگ زیادہ بہتر طریقے سے بتا سکتے ہیں۔ لیکن پھر بھی میں اپنے بارے میں اتنا ضرور بتا سکتی ہوں کہ دوسروں کو خوش رکھنا ہنسنا ہنسانا میری فطرت کا حصہ ہے اور یہ کہ غصے کی تیز ہوں مگر اللہ نے یہ صلاحیت دی ہے کہ میں اپنے غصے پہ قابو پالیتی ہوں۔"
"مگر کبھی تو غصہ باہر آتا ہی ہوگا؟"
"ہنستے ہوئے۔ جب کوئی بہت زیادہ غصہ دلاتا ہے تو پھر غصہ باہر نکالنا ہی پڑتا ہے۔ مگر کس طرح... خاموش ہو جاتی ہوں یا پھر رونے لگتی ہوں اور اپنے آپ کو بالکل اکیلا کر لیتی ہوں اس لیے میرے غصے کا کسی کو پتا نہیں چلتا۔ اپنے کمرے میں زیادہ وقت گزارتی ہوں۔"
"مصروفیات میں گھرداری تو بے چاری رہ ہی جاتی ہوگی؟"
"جی نہیں۔ ایسی کوئی بات نہیں۔ میں ان لڑکیوں میں سے نہیں ہوں جو کام نہ کرنے کے بہانے ڈھونڈتی ہیں۔ مجھے تو گھرداری سے بہت لگاؤ ہے اور میں اس کے لیے کوئی نہ کوئی ٹائم ضرور نکال لیتی ہوں۔"
"مثلاً" کیا کیا کرلیتی ہو؟"
"مثلاً" کپڑے دھونا اچھا لگتا ہے۔ اور داغ دھبے کہیں پر ہوں خواہ کپڑوں پر ہوں۔ شیشے کی ٹیبل پر ہوں یا فرنیچر پر انہیں برداشت نہیں کر سکتی اور اپنی پہلی فرصت میں صاف کرتی ہوں روز کھانے پکانے کا بھی بہت شوق ہے۔"
"اچھا گڈ... ہاتھ میں ذائقہ ہے؟"
"جی الحمدللہ بہت ذائقہ ہے جو بھی بناتی ہوں سب پسند کرتے ہیں اور شوق سے کھاتے ہیں۔"
"کھیل سے سیاست سے لگاؤ ہے؟"
"کھیل سے تو بہت زیادہ لگاؤ ہے اور اگر آپ میرا پروگرام سنیں تو میں کھیلوں سے متعلق کافی خبریں بھی سناتی ہوں باتیں اور تبصرہ بھی کرتی ہوں اور مزے کی بات یہ کہ کرکٹ میچ کے دوران سامعین کو تسلیاں بھی دیتی ہوں کہ اگر ہم ہار جائیں تو دل پہ مت لے لینا۔ ہار جیت تو زندگی کا حصہ ہے اور جہاں تک سیاست کی بات ہے تو اس کھیل سے مجھے کوئی دلچسپی نہیں ہے۔ پاکستان کی سیاست میں حصہ لینا یا دل لگانا گویا اپنا وقت برباد کرنا ہے۔ اس لیے مجھے تو معاف ہی رکھیں سب۔"
"اور کچھ کہنا چاہو گی؟"
"نہیں بس اپنی بہنوں سے یہ ضرور کہوں گی کہ اپنے آپ کو تعلیم کے زیور سے آراستہ ضرور کریں اور کوئی نہ کوئی ہنر بھی سیکھیں۔"
اور اس کے ساتھ ہی ہم نے تحریم منیبہ سے اجازت چاہی۔

وقت شطرنج ہے۔
جس کی چالوں کو گننا ستاروں کے گننے سے کم نہیں۔
اور ہمارا سفر۔۔۔ یہ ازل سے ابد تک کا سارا سفر۔
ان ہی چند خانوں کی گردش میں ہے ان سے باہر نہیں۔
لاکھوں کروڑوں سال پرانی یہ دنیا۔۔۔ اور ازل سے ابد تک کا لامتناہی سفر۔ انسان نے شمس و قمر کو مسخر کرلیا ہے۔ ستاروں پر کمند ڈال رہا ہے۔ موسموں کو تابع کرلیا ہے لیکن وقت کی گتھی کو نہیں سلجھا پایا ہے۔

بڑے چرچے ہیں اس آگہی کے
مگر انسان ابھی کیا جانتا ہے

وقت اپنے نقش چھوڑ کر آگے بڑھ جاتا ہے اور انسان کا سرمایہ کچھ بکھری تصویریں، کچھ گم گشتہ مسکراہٹیں اور کچھ دھندلی یادیں ہی رہ جاتی ہیں۔
2015ء کا اختتام ہوا ایک اور نیا سال نئی امیدوں، آرزوؤں کے ساتھ دستک دے رہا ہے۔ ہم نے اپنی قارئین سے گئے سال اور آنے والے سال کے حوالے سے کچھ سوالات کیے ہیں جو کچھ یوں ہیں۔
(1) گیا سال آپ کو کیا دے گیا؟ کوئی امید، کوئی سوچ، کامیابی یا ناکامی؟
(2) ملکی حوالے سے اور ذاتی حوالے سے کوئی خواہش جو آپ چاہتی ہیں اس سال پوری ہو جائے؟
(3) اس سال آپ نے کوئی کتاب پڑھی؟ یا ٹی وی پر پروگرام دیکھا، اس نے آپ کی سوچ کو نیا رخ دیا۔ کوئی خوبصورت جملہ یا اقتباس لکھیں؟
(4) منیر نیازی نے کہا تھا "ہمیشہ دیر کر دیتا ہوں میں" کوئی ایسی بات، کوئی ایسا کام جسے آپ نے کسی اور وقت کے لیے ٹال دیا اور پھر کر نہ پائیں، کوئی ایسی بات جو کہنی تھی مگر بقول منیر نیازی دیر کردی، اس پر پچھتاوا ہے؟
آئیے دیکھتے ہیں کہ ہماری قارئین نے کیا جواب دیے ہیں

# یادیں یاد آتی ہیں

ادارہ

**مہناز یوسف۔۔۔ اورنگی ٹاؤن کراچی**

1۔ دینے اور لینے کا سلسلہ تو ہر سال چلتا ہی رہتا ہے۔ یہ اللہ کا کرم ہے کہ وہ مجھے دیتا زیادہ ہے اور مجھ سے لیتا جو کچھ بھی ہے اس میں بھی اس مالک دوجہاں کی کوئی نہ کوئی مصلحت پوشیدہ ہوتی ہے۔ سال 2015ء میں کچھ خاص تو نہیں کھویا اللہ کا شکر ہے۔ اس سال میں نے بہت بڑی خوشی پائی یعنی کہ بچپن کی عمر کا خواب پکی عمر میں پورا ہو گیا۔ (قاری بہنیں، مجھے ہاتھ میں لاٹھی لیے ہوئے تصور نہ کریں۔) یعنی کہ میری پہلی کہانی "چھوٹی بند" اگست 2015ء میں شعاع میں شائع ہوئی۔ بس جناب کچھ نہ پوچھیے کہ اگست کا مہینہ کیسا گزرا، ہر وقت لبوں پر دھیمی مسکان رہتی جیسی کہ ہماری ہیروئن کے لبوں پر اس وقت ہوئی جب اسے کسی سے محبت ہو جاتی ہے۔ اگست کے پورے مہینے مجھے غصہ نہیں آیا۔ چاہے مجھے نعیم (میرے شوہر) ڈانٹیں یا بچے پریشان کریں، غصہ ہی نہیں آرہا تھا۔ مجھے شعاع نے بہت بڑی خوشی دی۔ میرا خیال تھا کہ





خواتین والے تو سالوں نئے لوگوں کو لائن میں لگائے رکھتے ہوں گے کہ بڑے لوگ ہیں مگر خواتین والوں نے محض چند ماہ بعد میری کہانی شائع کر کے یہ بتا دیا کہ واقعی یہ بڑا اور آرگنائزڈ ادارہ ہے۔ نئے لوگوں کی پذیرائی میں بھی یہ آگے آگے ہے۔ نومبر 2015ء میں میری دوسری کہانی ''تو میرا ہیرو'' شعاع میں شائع ہو گئی' سو یہ سال مجھے دو بڑی خوشیاں دے گیا۔

2 ۔ ملکی حوالے سے تو یہ چاہتی ہوں کہ اللہ تعالیٰ میرے ارض پاک کو اس سال دہشت گردی سے پاک رکھے۔ لوڈشیڈنگ مکمل طور پر ختم ہو جائے' میرا وطن ترقی کرے بہت زیادہ ترقی کرے۔ (آمین) ذاتی حوالے سے میری خواہش ہے کہ اللہ تعالیٰ میرے دل کو مطمئن کر دے۔ منفی سوچوں سے میرے ذہن کو آزاد کر کے میرے دل میں سب کے لیے وسعت پیدا ہو جائے۔ میں دوسروں کے لیے اگر خوشی کا سبب نہ بن سکوں تو دل آزاری کی وجہ بھی نہ بنوں اور ایک اور بہت بڑی خواہش کہ اگلے سال میری زیادہ سے زیادہ کہانیاں خواتین کی زینت بنیں۔ (آمین)

3 ۔ اس سال ٹی وی بہت کم دیکھنے میں آیا۔ ہاں پڑھنے اور لکھنے پر نسبتاً'' زیادہ زور رہا۔ اکتوبر 2015ء میں ''دمکل'' میں لکھا ہوا ایک جملہ نمرہ احمد کا بہت اچھا لگا۔

''اور اگر تم سے کوئی بھی کہے کہ انسان کی 'کی گئی' نیکی گھوم پھر کر اس کے پاس ایک دن ضرور لوٹتی ہے تو یقین کر لینا' کیونکہ ایسا ضرور ہوتا ہے۔''

4 ۔ میرا خیال ہے کہ میں نے کسی بھی کام میں اتنی دیر نہیں کی کہ پچھتاوا ہو' ہاں تھوڑی بہت دیر سویر تو ہو جاتی ہے' میں اپنے دل کی ہر بات جس کے ساتھ شیئر کرنا چاہوں باآسانی کر لیتی ہوں لیکن جب میں حیدر آباد لطیف آباد کے اپوا اسکول میں پڑھتی تھی۔ چھٹی کلاس سے لے کر آٹھویں کلاس تک میری کلاس میں ایک لڑکی صنم پڑھتی تھی' وہ بہت خوب صورت اور ذہین تھی' میری خواہش تھی کہ میں اس سے دوستی کر سکوں لیکن اس وقت میں بہت زیادہ دبو اور کم گو ہوا کرتی تھی اور دوسروں سے بات کرنے میں بھی کافی جھجکتی تھی۔ میری صرف ایک ہی سہیلی تھی جو کہ میرے محلے میں ہی رہتی تھی سو میں صنم سے کبھی نہیں کہہ پائی' میں اس سے دوستی کرنا چاہتی ہوں۔ اب تو اس کا چہرہ بھی میرے ذہن سے نکل چکا ہے مگر اب مجھے حیرت ہوتی ہے کہ میں اس سے کیوں نہیں کہہ پائی۔ صنم ہماری ہوم اکنامکس کی ٹیچر کی چھوٹی بہن تھی۔

### نادیہ علی.... کراچی

1 ۔ امید پہ دنیا قائم ہے اور ہزاروں خواہشیں ایسی کہ ہر خواہش پہ دم نکلے۔

اور کامیابی' ناکامی گئے سال کے حوالے سے یوں خاصی اہم رہی کہ میں نے سال گزشتہ میں نویں اور دسویں کے پرچے دیے۔ پانچ مہینے انگلش کی تیاری کے بعد انگلش کے ایک پیپر میں کامیاب اور ایک میں ناکام رہی۔ (انگلش بالکل بھی پڑھنی لکھنی نہیں آتی تھی پھر بھی....) اور اردو مطالعہ میں بہترین نمبروں سے کامیاب ہوئی' صرف ایک دن کی تیاری کے بعد.... (اردو اپنی قومی اور مادری زبان





ہونے کی وجہ سے اچھی ہے نا۔) یہی سال گزشتہ کی کامیابی اور ناکامی ہے۔

2 ۔ذات کے حوالے سے ایسی کوئی خاص خواہش نہیں ہے۔ہاں مگر ایک گھر جس میں ہم پندرہ سال سے رہ رہے ہیں' وہ خریدنے کی خواہش ہے۔ اللہ پاک سے دعا کرتے ہیں کہ گھر خریدنے کے اسباب بنائے۔

اور ملکی حوالے سے خواہش یہی ہے کہ ہم غیروں کے حکم پر فیصلے کرنے کے بجائے خود اپنے مفاد کو مدنظر رکھ کر فیصلے کریں۔

اور یہ کہ اس سال الیکٹرونک میڈیا کو لگام ڈالی جائے۔ یہ خواہش اس سال پوری ہو گئی تو ہم بھی باوقار قوموں کی طرح سے جی سکیں گے۔

3 ۔ٹی وی بہت کم دیکھتے ہیں کہ ٹی وی پر وہی روز کا ایک ہی موضوع اور روز کے لڑائی جھگڑے۔ٹی وی کے پروگرام دیکھ کر سوچ تو نہیں بدلتی۔ہاں پڑھے لکھے اور معتبر لوگوں کو جاہلوں کی طرح لڑتے دیکھ کر افسوس اور بے بسی ضرور ہوتا ہے۔کتاب سے رشتہ صرف خواتین' شعاع' کرن کی حد تک قائم ہے۔

عہد الست نے ہماری سوچ کو ایک نہیں کئی نئے رخ دیے۔بلاشبہ عہد الست ایک بے مثال' شاہکار اور لازوال ناول ہے۔یہ میرا سب سے پسندیدہ ناول قرار پایا۔میں نے اپنی مما کو بھی سنایا' ان کو بھی بہت پسند آیا اور وہ سن کر نور محمد کے دکھ پر بہت زیادہ روئیں بھی۔اسی لیے اقتباس بھی اپنے اسی پسندیدہ ناول سے....

''اچھا کیا ہو گا پاکستان تباہ ہو جائے گا۔ختم ہو جائے گا؟'' تحقیر ابھی بھی انداز میں تھی۔سلمان کو اپنا خون ابلتا محسوس ہوا۔پاکستان اس کی دکھتی رگ تھی اور رگ بھی وہ جسے شہ رگ کہتے ہیں۔ شہ رگ.... جہاں اللہ بھی بے حد قریب محسوس ہوتا ہے۔''

''یہ تو مر کر بھی کبھی نہیں ہو گا.... ساری دنیا مل کر بھی آجائے تو وہ ہیرے' جو اس مٹی میں موجود ہیں.... ایسا ہونے نہیں دیں گے ہم جیسے پاکستانی رہیں یا نہ رہیں سر۔پاکستان رہتی دنیا تک رہے گا' ان شاء اللہ سر.... اللہ کے نام پر دی ہوئی چوٹی ضائع نہیں ہوتی۔ملک کیا ضائع ہوں گے سر.... یہ ملک دنیا سے ہم نے اللہ کے نام پر لیا ہے.... آپ اور میں یہ بات بھول بھی جائیں تو اللہ کبھی نہیں بھولے گا۔''

(عہد الست پڑھ کر یہ بھی سوچا کہ کاش نور محمد کی طرح کوئی ڈاکٹر عافیہ کے لیے بھی اسی طرح سے کوشش کرے اور ان کو بھی رہائی ملے۔)

4 ۔دیر تو ہمیشہ منیر نیازی ہی کرتے ہیں۔بھئی خود کہہ رہے ہیں ہمارا کیا قصور ہے۔ہم تو ہمیشہ ہر کام وقت سے پہلے کرنے کے عادی ہیں۔ایسا کوئی کام نہیں جو میں نے ٹالا ہو اور نہ کر پائی ہوں۔ہاں قرآن پاک کو تفسیر سے پڑھنے کی خواہش تھی جواب میں شروع کر چکی ہوں۔نہیں ایسی کوئی بات نہیں جو میں نہ کر پائی ہوں۔

### مسرت الطاف احمد.... کراچی

1 ۔جاتا سال میرے لیے بہت ساری خوشیاں' کامیابی اور امیدیں دے کر گیا' یہ سال میری ذاتی زندگی کے حوالے سے بہت لکی رہا' کچھ کر دکھانے کا جنون شروع سے

تھا۔ گیارہ اپریل کو مجھے جاب کی آفر ہوئی جو میرے لیے بہت ہی سرپرائزنگ تھا۔ اسی سال بیس نومبر کو میں نے قیمتی موبائل اپنی پاکٹ منی سے لیا' ورنہ اس سے پہلے امی اور ابو ہی لے کر دیتے تھے' سال کے اختتام میں ہی میری سسٹر صائمہ الطاف کا رشتہ پکا ہوگیا۔ چھ دسمبر کو ہلکی پھلکی تقریب میں انگیج منٹ کا بھی اہتمام کیا گیا' ہم نے بہت انجوائے کیا اور خواتین ڈائجسٹ کے حوالے سے بھی یہ سال میرے لبوں پر خوب صورت مسکراہٹ چھوڑ گیا۔

2 ۔ ملکی حوالے سے ایسی بہت سی خواہشیں ہیں جو اگر اس سال نہ سہی اگلے سال ہی پوری ہوجائیں تو معجزے سے کم نہیں ہوگا۔ میڈیا کی بے جا آزادی' بجلی کی فراہمی' پانی رہے پانی (جو مینڈولین میں ایک ایک مہینے کے بعد آتا ہے۔) سیوریج کا نظام اور جرائم پیشہ عناصر نے عوام کا جینا محال کردیا ہے۔ ہمارا ملک اچھا ہے تو ہماری وجہ سے ہے' یہ برا ہے تو ہماری وجہ سے۔۔۔ ذاتی حوالے سے ایک نہیں' ایسی بہت ساری خواہشیں ہیں جنہیں ابھی پورا کرنا ہے۔ اندر بہتر سے بہترین اور آگے بڑھنے کی خواہش ہے' اپنے مقاصد کے حصول کے لیے مسلسل جدوجہد کرنا ہے۔

3 ۔ ہر سال کی طرح اس سال بھی میرے مشاغل میں سرفہرست شعاع' خواتین' ڈائجسٹ کا مطالعہ کرنا رہا' کیونکہ میں ٹی وی بہت ہی کم دیکھتی ہوں ——

—— شعاع اور خواتین کی تحریریں ہی اتنی سبق آموز اور متاثر کن ہوتی ہیں جو ہماری سوچ کو نیا رخ دیتی ہیں' یہ خوب صورت جملہ جس نے مجھے بہت زیادہ انسپائر کیا۔ عمیرہ احمد کے ناول "آب حیات" سے۔

"ذلت جب بھی میرا مقدر بنی تب میرے فیصلوں' میرے انتخاب سے بنی ہے' میں آج بھی اللہ سے ہی عزت مانگوں گا' پھر اگر اللہ مجھے عزت نہیں ذلت دے گا تو میں اللہ کی دی ہوئی ذلت بھی قبول کروں گا لیکن میں دنیا میں کسی اور شخص کے سامنے نہ جھکوں گا۔۔۔ نہ کمپرومائز کروں گا۔"

4 ۔ میں اپنی فیلنگز کسی کے ساتھ شیئر نہیں کرتی اور نہ ہی اس بات کا کوئی خاص پچھتاوا ہوا ہے۔ البتہ ایسے بہت سے کام ہیں جو کسی اور وقت کے لیے ٹال دیتی ہوں لیکن کرتی ضرور ہوں ادھورا نہیں چھوڑتی۔

## کائنات خالد۔۔۔ کراچی

1 ۔ یہ بات تو سچ ہے کہ سال آتا ہے تب بھی کچھ امید' سوچ وغیرہ لاتا ہے لیکن ناکامیاں' دکھ وغیرہ بھی دے جاتا ہے۔ اب کی بار مجھے گیا سال سوچ تو بہت بڑی دے کے گیا ہے اور وہ ہے لوگوں کے "رویوں میں تبدیلی" اب کے سال بہت سی خوشیاں ملیں مگر وہ لوگ جو ہماری خوشیوں میں پیش پیش رہتے تھے' اب ہم سے ایسے ہوگئے ہیں کہ جیسے ہم ان کے کچھ بھی نہیں۔

2 ۔

ہزاروں خواہشیں ایسی کہ ہر خواہش پہ دم نکلے
بہت نکلے میرے ارماں مگر پھر بھی کم نکلے

آپ کے اس سوال کے جواب میں بے ساختہ یہ شعر ذہن میں آیا' ملکی حوالے سے اور ذاتی حوالے سے بہت سی ایسی خواہشیں ہیں جن کے پورے ہونے کے آثار تک







میں ہیں لیکن ''امید پہ دنیا قائم ہے'' ملکی حوالے سے سب سے بڑی خواہش ہے کہ جو بھی ہمارا حکمران ہو وہ ملک میں حجاب کو عورتوں کے لیے نافذ کردے۔ (حجاب بھی ایسا جس میں لگے کہ عورت واقعی حجاب میں ہے اور خاص طور پہ چہرہ کا حجاب) ذاتی حوالے سے خواہش ہے ''ایم اے کرنے کی'' (حالات کی وجہ سے امی اجازت نہیں دیتیں۔) میرا جنون ہے کہ میں پڑھوں مگر.... آپ سب سے درخواست ہے کہ دعا کریں کہ اگر میرے حق میں بہتر ہے تو میں پڑھوں....(ویسے امی کہتی ہیں کہ پرائیویٹ کرلو' مگر میں ریگولر کرنا چاہتی ہوں۔ ابو درمیان میں بے بس ہیں۔)

3 ۔ سمجھ میں نہیں آرہا کہ اس سوال کا جواب کس طرح دوں' وہ اس لیے کہ رسالے' کتابیں وغیرہ بہت پڑھتی ہوں' بچوں تک کے رسالے بھی بہت شوق سے پڑھتی ہوں۔ (ویسے میں اتنی بڑی بھی نہیں ہوں۔) جہاں تک بات ٹی وی پروگرامز کی ہے' وہ بھی دیکھتی ہوں تو ایسی بات یا جملہ جس نے سوچ کو نیا رخ دیا' بہت ہیں۔ (اتنی کہ لکھنے بیٹھوں تو اس سوال کا جواب ختم ہی نہ ہو۔) لیکن ایک بات ضرور شیئر کرنا چاہوں گی اور وہ یہ کہ قرآن پاک کو جب سے ترجمے سے پڑھنا شروع کیا' اس سے زندگی کا مزہ آنے لگا اور ''گمراہ کردے اللہ جسے چاہے اور جسے چاہے ہدایت دے۔'' (یہ آیت کا ترجمہ ہے' اگر کچھ غلط ہو تو معافی کی طالب گار' جہاں تک مجھے یاد ہے کہ ایسا کسی آیت کا ترجمہ ہے۔) یہ ترجمہ ایسا ہے جو کہ میرے دل پہ ایسا نقش ہے کہ بس کیا بتاؤں' بے اختیار دل رونے لگ جاتا ہے اور پھر میں اپنی خطاؤں کی معافی مانگتی ہوں۔ اپنے گھر والوں اور تمام مسلمانوں کے لیے بھی دعا کرتی ہوں۔ میرے خیال سے اس سے بہتر کچھ نہیں۔

4 ۔ ہائے.... کیسا سوال پوچھ ڈالا ظالم.... ایک بھی نہیں ہزاروں کام.... باتیں ایسی ہیں جن کے دیر ہونے سے پچھتاوا ہونے لگتا ہے۔ (باتیں اور کام چھوٹی نوعیت کے ہیں' اللہ کا شکر اب تک ایسا کوئی بڑا کام نہیں کیا جس پہ پچھتاوا ہو۔) ایک کام تو لیٹ نماز عشا کی ادائگی ہے جس پہ بہت پچھتاوا ہوتا ہے۔

دوسرا امی ابو کے اکثر کام ہیں جو کہ کہتی ہوں کہ کروں گی مگر ''دیر بہت ہوجاتی ہے۔'' (اپنی یہ عادت بدلنا چاہتی ہوں۔) روٹی بنانا جو کہ مجھے نہیں آتا ٹھیک سے' اس کام پہ بھی پچھتاوا ہے' کیونکہ واحد یہ کام ہے جو میں چاہتی ہوں کہ مجھے آئے مگر اس کو سیکھنے کی کوشش میں بہت کم کرتی ہوں۔ (روٹی صرف آگ پہ سینکی نہیں جاتی' باقی سب ــــ ٹھیک ہے۔)

## حرا قریشی...... بلال کالونی ملتان

ابھی ابھی وہ ملا' ہزار باتیں کیں۔ امید؟ کوئی امید بر نہیں آئی۔ کوئی صورت نظر نہیں آتی۔ سوچ؟ سوچ ادراک کے سفر میں رہی اور میں خوش فہمیوں کے سمندر میں.... کامیابی؟ بیسٹ ٹیچنگ ایوارڈ.... ناکامی؟ یاد پڑتا ہے کہ خواب تھے کچھ دھندلے دھندلے' وہ امانت میں

بقیہ صفحہ نمبر 283

## کچھ دشتِ جنوں کے بارے میں

امثل آپا! ابھی جب آپ کو خط لکھنے بیٹھی تو مجھے وہ دن یاد آ گئے جن دنوں میں ماہنامہ کرن میں اپنا پہلا قسط وار ناول لکھ رہی تھی۔ بڑا ہی بے فکری کا دور تھا وہ۔

اس وقت کام زیادہ تھے تو وقت بھی زیادہ تھا۔ پڑھائی کے ساتھ ساتھ لکھنے کا شوق بھی پورا کر لیتی تھی۔ سائیڈ لائن دو چار مشاغل بھی تھے۔ زندگی اب بھی خوب صورت ہے لیکن ذمہ داریاں بڑھ چکی ہیں تو وقت کم لگنے لگا ہے۔ خود سے پہلے اسریٰ کا سوچتی ہوں۔

اسریٰ سے آپ کا تعارف کروا دوں۔ میری بیٹی کا نام ہے۔ ابھی تین سال کی ہے لیکن بے حد باتونی اور شرارتی۔ جب سے بولنا شروع کیا ہے، مجھے "آمنہ یار" کہہ کر بلاتی ہے اور ایسے بات کرتی ہے جیسے وہ نہیں میں اس کی بیٹی ہوں۔ میری ساس ہنستی ہیں اور کہتی ہیں کہ اسے ماما کہنا سکھاؤ۔ کوئی سنے گا تو کیے گا۔ ماں نے کیا سکھایا ہے۔ لیکن میں نہیں ٹوکتی۔ بڑی ہوگی تو خود ہی سیکھ جائے گی۔ ویسے بھی اسریٰ اتنے پیار سے کہتی ہے کہ میرا مان بڑھ جاتا ہے بات پتا کیا ہے اللہ نے ماں کا دل ہی کچھ ایسا بنایا ہے اپنی اولاد کی ہر بات اچھی لگتی ہے۔

خیر بات کہاں سے کہاں جا رہی ہے۔ میں تو پورا اسریٰ نامہ ہی لکھ دوں گی۔ جبکہ یہ خط تو سراسر قارئین سے "دشتِ جنوں" کے بارے میں بات کرنے کے لیے لکھا تھا۔ تو چلیں "دشتِ جنوں" کے بارے میں ہی بات کر لیتے ہیں۔ "دشتِ جنوں" موضوع کے اعتبار سے میری پسندیدہ تحریروں میں سے ایک ہے۔

ہوتا کچھ یوں ہے کہ جب ہم لکھنے کے لیے کسی موضوع کا انتخاب کرتے ہیں تو موضوع کی وضاحت کے لیے اس کے ارد گرد اپنے تخیل کی دیواریں کھڑی کر دیتے ہیں۔ ان دیواروں کی تعمیر کے وقت اس بات کا خیال رکھا جاتا ہے کہ تمام واقعات زندگی سے قریب تر ہوں اور ہمارا تخیل غیر فطری نہ لگے۔

"دشتِ جنوں" لکھتے ہوئے مجھے احساس ہوا کہ یہ کام آسان ہے بہ نسبت اس کے کہ زندگی کا ایک سچا واقعہ اٹھاؤں اور اسے قارئین کے سامنے پیش کروں کیونکہ اتفاق سے زندگی میں ایسا بہت کچھ ہوتا ہے جو حقیقت سے دور نظر آتا ہے اور اگر ہم پر خود بھی بیتے تو ہم اس پر یقین کرنے کے لیے تیار نہیں ہوتے۔ ایسی ہی چیزوں اور باتوں کو ہم کسی کہانی، ڈرامہ یا فلم میں دیکھ کر اسے "حقیقت سے دور" کہہ کر رد کر دیتے ہیں۔

مجھے خدشہ ہے کہ میرے قارئین "دشتِ جنوں" کے ساتھ یہی کرنے والے ہیں، اسی لیے میں پہلے سے اس بات کی وضاحت کر دینا ضروری سمجھتی ہوں کہ "دشتِ جنوں" ایک سچے واقعہ پر مبنی ہے اور چونکہ مجھے کسی کی ذاتی زندگی کو ہائی لائٹ نہیں کرنا تھا اسی لیے کرداروں کے ناموں اور لوکیشنز کو میں نے جان بوجھ کر بدل دیا ہے۔

یہ قصہ ہے، کہانی ہے، داستان ہے لیکن سفرنامہ نہیں ہے۔

آپ دشتِ جنوں سے رویوں کی رہنمائی حاصل کر سکتے ہیں راستوں کی نہیں۔ اس ناول کو میں نے تقریباً ڈھائی سال پہلے لکھنا شروع کیا تھا لیکن کچھ وجوہات کی بنا پر مکمل نہیں کر سکی۔ اب بھی اگر قارئین میرا نام منتخب نہ کرتے تو میں اسے لکھنے کا ارادہ نہ کرتی۔ لہٰذا قارئین کا شکریہ جنہوں نے میرا نام تجویز کیا۔ پوری کوشش رہے گی کہ آپ کی توقعات پوری کر سکوں۔

"دشتِ جنوں" کے سب ہی کردار میرے پسندیدہ ہیں۔ امید ہے قارئین کی پسندیدگی کی سند بھی انہیں ضرور ملے گی۔

دعاؤں میں یاد رکھیے گا۔

آمنہ ریاض

اندر سے مدھم سی "ہوں" سنائی دی تو وہ اپنی مخصوص مسکراہٹ چہرے پر سجائے دروازہ کھول کر اندر داخل ہو گیا۔ عرفات ماموں اپنی آرام دہ کرسی پر جھول رہے تھے اور ابن خلدون کی پانچویں جلد پڑھنے میں مصروف تھے۔ کمرے میں کتابوں کے بوسیدہ پن کی مخصوص خوشبو پھیلی ہوئی تھی۔ عرفات ماموں نے چشمے کے اوپر سے اندر داخل ہونے والے کو دیکھا اور والہانہ استقبال کیا۔

"ارے کیف صاحب! آیئے آیئے... آج تو ضرور سورج مغرب سے نکلا ہو گا... جو بڑے بڑے لوگ ہمارے کمرے میں تشریف لائے ہیں۔" کیف مسکراتا ہوا ان کے پاس آگیا اور مصافحہ کرتے ہوئے بولا۔

"میں کل بھی آیا تھا... لیکن آپ پتا نہیں کہاں غائب تھے۔"

"میں ذرا چہل قدمی کرنے چھت پر چلا گیا تھا... شیرو نے بتایا تھا مجھے کہ تم آئے تھے۔" اثبات میں سر ہلاتے ہوئے انہوں نے ملازم لڑکے کا نام لیا تھا۔

"چہل قدمی کرنے گئے تھے یا تانک جھانک کرنے؟" بیٹھنے کے لیے ادھر ادھر کوئی چیز تلاش کرتے ہوئے اس نے اپنے مخصوص شرارتی انداز میں کہا۔

عرفات ماموں نے چشمے کے اوپر سے ابرو اچکا کر اسے دوبارہ دیکھا۔ ہونٹ دبا کر مسکرائے۔ ان دونوں کی عمروں میں فرق تھا لیکن حس مزاح میں بڑی مماثلت تھی سو دونوں کی بنتی بھی خوب تھی۔

"بزرگوں سے مذاق کرتے شرم نہیں آتی برخوردار!"

"ارے واہ..." اس نے کرسی لا کر ان کے سامنے رکھی اور ٹھنک کر بولا۔ "بزرگ آس پڑوس کی آنٹیاں تاڑتے نہ شرمائیں اور ہم بات کرتے ہوئے شرمائیں... کیا بات ہے آپ کی۔ کل ہی ساتھ والی نعمی آنٹی امی سے شکایت لگا کر گئی ہیں... کہ آپ کا بھائی سارا دن منڈیر سے لٹک کر ہمارے گھر کنکریاں پھینکتا رہتا ہے۔"

"اچھا تو کیا جواب دیا آپا نے؟" انہوں نے دلچسپی سے پوچھا۔

"امی بھی آپ ہی کی بہن ہیں کہنے لگیں... صبر کرو بہن! جس گھر میں بیری ہو وہاں پتھر تو آتے ہیں۔" عرفات ماموں کا قہقہہ بے ساختہ تھا۔

"کیا بکتے ہو... یہ کام تو میں نے جوانی میں نہ کیا تو اب کیا کروں گا۔"

"جانے دیں ماموں! آپ کی جوانی کے قصے میں نے امی سے کئی بار سنے ہیں... شکیلہ خالہ کی بیٹی نے آپ کے لیے اپنی کلائی کاٹ لی تھی... سارا خاندان جانتا ہے۔" شرارتی انداز میں وہ مزے سے بولتا جا رہا تھا۔

"ارے وہ تو اس کی اپنی حماقت تھی... میں نے کوئی وعدے تھوڑا ہی کیے تھے۔" وہ جھینپ کر بولے۔

"ہمیں کیا معلوم۔" کیف نے کندھے اچکا کر لاپروائی سے کہا جیسے جتا رہا ہو "اسے ان کی بات پر ذرا بھی اعتبار نہیں ہے۔"

"امی تو کہتی ہیں فیروز چچا کی بہن ایک رات گھر سے بھاگ کر آ گئی تھیں... کہ دلہن بنوں گی تو عرفات کی بنوں گی... ورنہ سولی پر لٹک جاؤں گی۔" وہ دور پرے کے رشتہ داروں کے نام لے رہا تھا۔ عرفات ماموں سن سن کر محظوظ ہوتے رہے۔

"آپا کی باتوں پر دھیان کم دیا کرو... انہیں تو یہی لگتا تھا ان کے شیر جوان بھائی کے لیے ساری دنیا کی لڑکیاں خودکشی کرنے کے لیے تیار ہو جاتی ہیں۔"

"شیر جوان بھائی میں بھی تو کچھ نہ کچھ گُن ہوں گے۔" وہ شرارت سے بولا۔ "وہ راحیلہ باجی والا قصہ تو مجھے بھی کچھ کچھ یاد ہے... جن کے ساتھ آپ گولا گنڈا کھاتے ہوئے پکڑے گئے تھے۔" وہ باز نہیں آ رہا تھا۔

"تم انسان کا بچہ ہو یا وکی پیڈیا جس کی یادداشت سے کوئی بات نہیں مٹتی۔" انہوں نے کتاب کا صفحہ پلٹ کر

شانی لگائی اور بولے۔
"اس وقت تم جھولے میں ہوگے۔ جتنی پرانی یہ بات ہے۔"
"یعنی کوئی نہ کوئی قصہ تھا ضرور۔" اس نے فوراً" کہا۔ "بس مجھے یہی معلوم کرنا تھا۔" وہ ہنسا عرفات ماموں جھینپ گئے۔
"بہت ہی شیطان ہو تم۔ خوش نصیب بالکل ٹھیک کہتی ہے۔"
"کیا کہتی ہے خوش نصیب؟" اس کے کان کھڑے ہوئے۔
"یہی کہ کیف جیسا خبیث ابھی تک اس دنیا میں پیدا نہیں ہوا۔"
کیف جی بھر کے بدمزہ ہوا انگلی سے سر کھجا کر بولا۔ "بس یہ بھی اس کی محبت ہے کہ ایسے کمنٹس دیتی رہتی ہے ... ورنہ آج کی دنیا میں کون کسی کی تعریف کرتا ہے۔" عرفات اس بار اپنا قہقہہ روک نہیں پائے اور جی بھر کر اس کی حاضر جوابی سے محظوظ ہوئے۔ کیف بھی زیر لب مسکراتا رہا۔ وہ جانتا تھا اس کی مسکراہٹ کمال کی ہے سو فیاضی سے اپنی مسکراہٹ کی کرنیں بکھیرتا رہتا۔ آنکھیں یوں بھی شرارت کی پوٹلی تھیں۔ بڑی روشن اور چمک دار۔ بات کرتا مسکرا کر' غصہ کرتا تو بھی مسکراتا ہی رہتا۔
صباحت تائی جان بتاتی تھیں' وہ سوتے ہوئے بھی مسکرا رہا ہوتا ہے۔ خوش نصیب نے جب یہ سنا تو اندازہ لگایا جس روز کیف مرے گا اس روز بھی اس کے چہرے پر مسکراہٹ ہوگی۔ یہ شکر ہے کہ اس بات کا اظہار اس نے کیف کے سامنے بھی اسی وقت کیا' جب وہ ان کے کمرے میں بیٹھا ہوا تھا۔ جواب میں نانی کی کسی میزائل کی رفتار سے اڑتی ہوئی چپل آئی اور آکر اس کی کمر پر لگی۔ کیف دل کھول کر ہنسا۔ خوش نصیب نے اس دن کے بعد سے اپنے اس نادر خیال کا اظہار کسی کے بھی سامنے کرنا چھوڑ دیا۔ لیکن کیف کو اس "کسی" کی لسٹ سے نکال دیا۔
"آپ نے مجھے بلوایا کیوں تھا؟ کوئی کام تھا۔" اسے یاد آیا تو پوچھا۔
"ہاں .... کل پرسوں .... جب بھی تمہیں فرصت ملے .... چوبرجی والی دکانوں کا کرایہ وصول کرنے چلے جانا .... کچھ دنوں سے میری کمر میں درد ہے .... میں جا نہیں پاؤں گا۔"
"آپ مجھے کرائے کے اندراج والی ڈائری دے دیں .... یہ کام آج ہی کرلیتا ہوں .... ہوسکتا ہے کل اسلام آباد چلا جاؤں۔"
"اسلام آباد کیوں؟"
"آج کل یونیورسٹی میں چھٹیاں چل رہی ہیں .... تو ہم دوستوں نے سوچا تھوڑی اوننگ ہی کرلی جائے .... فہد رتی گلی میں کوئی پراجیکٹ مکمل کروا رہا ہے .... کب سے دعوت دے رہا تھا میں نے سوچا چلو اسی بہانے فہد سے بھی مل آتا ہوں۔" اس نے اپنے بچپن کے دوست کا نام لیا۔
"اچھا سنو .... شیرو بتا رہا تھا کل بڑا ہنگامہ ہوا؟" عرفات ماموں نے بات چھیڑی اور جانچتی نظروں سے اسے دیکھا۔
"کون سے ہنگامے کی بات کررہے ہیں؟ جو خوش نصیب نے مچایا یا شاہجہان بھائی والے ہنگامے کی خبر ملی ہے آپ کو۔"
"خوش نصیب والی بات بتاؤ یار! شاہجہان کا قصہ پھر کبھی سنوں گا۔" تحمل سے بولے۔ کیف نے گہری سانس بھری اور ذرا سی شرمندگی کے ساتھ بولا۔
"غلطی میری ہے .... نہ میں خوش نصیب کو چڑانے جاتا .... نہ وہ اتنا زور سے بولتی اور نہ امی کے کان میں آواز جاتی۔"

"ہوں۔۔۔" عرفات ماموں نے ایسے سرہلایا جیسے کہہ رہے ہوں میرا یہی اندازہ تھا۔ پھر بولے۔
"تمہاری اماں تو بہت غصے میں ہوں گی؟"
کیف نے اس بار بھی اثبات میں سرہلایا۔ "کچھ غصہ تھا کچھ فضیلہ چچی نے ان کے غصے کو ہوا دے دی۔۔۔ اور آپ دیکھیں ناں۔ خوش نصیب کو کیا ضرورت تھی اتنا بولنے کی۔۔۔ تھوڑا تو خیال رکھنا چاہیے تھا کہ امی اس کی ہونے والی ساس ہیں۔" وہ ذرا جھنجلا رہا تھا۔
عرفات ماموں اس کے پر اعتماد پر ہنسے اور مذاق اڑانے والے انداز میں اسے رشک سے دیکھا۔
"واہ۔ کیا کانفیڈنس ہے۔۔۔ وہ تمہاری شکل دیکھنے پر راضی نہیں ہوتی اور تمہیں لگتا ہے وہ تم سے شادی کرنے کے لیے تیار ہو جائے گی۔"
کیف لاپروائی سے بولا۔ "مجھ سے نہیں کرے گی تو کس سے کرے گی؟ اس پوری دنیا میں مجھ سا باحوصلہ انسان اور کوئی نہیں ہے جو اس چمچاک (چمگادڑ) کے نخرے برداشت کر سکے۔" وہ مسکرا رہا تھا۔ اور جادوئی محبت اس کے چہرے پر بہت بھلی لگ رہی تھی۔ عرفات ماموں نے اس پیارے سے لڑکے کو بڑی محبت سے دیکھا۔
"اتنی محبت کرتے ہو تو اسے بتاتے کیوں نہیں ہو؟"
"کتنی بار بتاؤں؟" اس نے ترنت انہی سے پوچھا۔ "سو دفعہ بتا چکا ہوں۔۔۔ وہ یقین ہی نہیں کرتی۔۔۔" معصومیت سے کہا۔
"تمہارا طریقہ غلط ہے۔" انہوں نے رسان سے کہا۔ "محبت کا یقین دلانا ہو تو محبت ظاہر کرنی پڑتی ہے۔۔۔ دل کھول کر سامنے رکھنا ہوتا ہے۔۔۔ کہ دیکھو یہ ہے تمہارا خانہ۔۔۔ یہاں لکھا ہے میں نے تمہارا نام۔۔۔ دنیا کی کوئی طاقت اسے مٹا نہیں سکتی۔۔۔ میں تمہارے لیے چاند تارے توڑ کر لا سکوں یا نہیں۔۔۔ تمہیں دنیا کی ہر مشکل گھڑی سے بچاؤں گا۔۔۔" کسی خیال کی رو میں وہ بولتے گئے۔ کیف نے انہیں مسکراتے ہوئے سنا اور جب وہ چپ ہوئے تو بولا۔
"کتنا اچھا بول لیتے ہیں آپ۔۔۔ روشن چچی کے سامنے کبھی کیوں نہیں بولے؟" عرفات ماموں تھم سے گئے۔ ایک معمولی سے جملے نے انہیں کئی سال پیچھے پہنچا دیا تھا۔ پھر انہوں نے گہری سانس بھری اور قطعیت سے بولے۔
"یہ گئے دنوں کی بات ہے کیف! اور میں ماضی میں زندگی بسر کرنے کے سخت خلاف ہوں ہم سے پہلے بھی کہا تھا اب پھر کہہ رہا ہوں۔۔۔ یہ ذکر مت کیا کرو میرے سامنے۔" کیف چپ سا ہو گیا۔ پھر دیر بعد بولا۔
"ٹھیک ہے، جیسے آپ خوش، لیکن مجھے مت سکھائیں؟ جس نے محبت اور عشق سے متعلق سارا فلسفہ آٹھویں کلاس میں ہی گھول کر پی لیا تھا۔" اس نے شرارت سے آنکھیں چمکائیں۔
"خوش نصیب میری محبت پر اعتبار کرے یا نہ کرے۔۔۔ ایک بات آپ لکھ کر رکھ لیں۔۔۔ خوش نصیب صرف میرا نصیب ہے۔۔۔ کسی اور کا میں اسے ہونے ہی نہیں دوں گا۔" جگمگاتی آنکھوں کے ساتھ اس نے دعوا کیا تھا اور اس طرح کہتے ہوئے اور مسکراتے ہوئے وہ اتنا اچھا لگ رہا تھا کہ عرفات ماموں نے بے ساختہ اس کے حق میں دعا کی تھی۔
"شیرو کہاں ہے؟۔۔۔ میں ذرا اسے چائے کے لیے کہہ کر آتا ہوں۔" وہ اٹھ کر باہر نکل گیا۔ عرفات ماموں اسے جاتا ہوا دیکھتے رہے پھر دوبارہ سے کتاب کھول لی۔



اس صبح وہ پارک جانے کے بجائے سڑکوں پر ہی پھرتا رہا۔ بروکلن ہاؤس پر یہ صبح بارش کا لبادہ اوڑھ کر اتری۔

تھی۔ معاویہ کبھی رک جاتا کبھی بھاگنے لگتا۔ اسے ٹھنڈ سے فرق پڑ تا تھا نہ ننھے ننھے بارش کے قطروں سے۔ آنکھیں ہی نہیں جیسے وجود اور دل بھی بے حس ہوتا جا رہا تھا۔ وہ بھاگتا رہا' چلتا رہا لیکن اندر کا اضطراب کسی طور کم ہونے کا نام نہیں لے رہا تھا۔ کچھ یادیں تھیں جو اس کے ساتھ ساتھ چل رہی تھیں۔ کچھ آوازیں تھیں جو مسلسل اس کے تعاقب میں بھاگتی چلی آرہی تھیں۔ گزشتہ رات نظر آنے والا خواب پچھلے کئی خوابوں کی طرح اس کے دماغ پر سوار ہو چکا تھا۔ کچھ آوازیں تھیں' کچھ جملے تھے جو مسلسل اس کے دماغ پر ہتھوڑا بن کر ضربیں لگا رہے تھے۔

"مجھے خوف آتا ہے... ایسا لگتا ہے وہ ہر وقت میرے آس پاس ہے۔"

"اس کی موجودگی میں میرے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں... مجھے ایسا لگتا ہے جیسے میرے سارے جسم پر چیونٹیاں چل رہی ہوں۔"

"اس کی انگلیاں میری گردن پر ہوتی ہیں... میں محسوس کر سکتا ہوں... اس کے ہاتھ گندے چپ چپے ہوتے ہیں... مجھے گھن آتی ہے اس کے ہاتھوں سے۔"

"میں اس کی آواز سن سکتا ہوں... لیکن وہ نظر نہیں آتی... کوئی مانتا ہی نہیں کہ وہ یہیں ہے۔"

"مجھے بچاؤ۔ کوئی ہے' جو مجھے یہاں سے باہر نکالے' رحم کرو میرے حال پر رحم کرو۔"

"میں کہاں ہوں مجھے باہر نکالو... بچاؤ کوئی ہے یہاں' بہت اندھیرا ہے مجھے اس قبر سے باہر نکالو بچاؤ۔"

وہ بروکلین برج سے گزرا۔ کورٹ اسٹریٹ کے فٹ پاتھ پر دیر تک سر جھکائے بیٹھا رہا اور بھاگتے بھاگتے مقامی چرچ کے سامنے گھٹنوں پر ہاتھ رکھ کر بری طرح ہانپنے لگا۔ ایک آواز کئی جملے... خوف اور بے بسی سے اٹے ہوئے۔ سارے جملے گڈمڈ ہو رہے تھے۔ ہر آواز دوسری پر حاوی ہونے کی کوشش کر رہی تھی۔ معاویہ کو لگا اس کا دماغ پھٹ جائے گا۔ اس نے زور سے کانوں پر ہاتھ رکھ لیے اور اذیت کے شدید ترین احساس سے مغلوب ہوتے ہوئے تب تک ہاتھ نہ ہٹائے جب تک ساری آوازیں دم نہ توڑ گئیں۔

پھر اس نے ہاتھ کانوں سے ہٹائے اور بے دم ہو کر گھٹنوں کے بل سڑک کے کنارے بیٹھ گیا۔

اور نہ چاہتے ہوئے بھی وہ وہیں سڑک کے کنارے بیٹھا وسامہ کی ڈائری کے صفحوں میں گم ہونے لگا۔ وہ اتنی بار اس کی ڈائری پڑھ چکا تھا کہ اپنے بھائی کے ہاتھ کی لکھی ہوئی ایک ایک بات اسے یاد تھی۔ ایک ایک لفظ اسے ازبر تھا۔ خوف کے جو پل وسامہ پہ گزرے' وہ معاویہ نے اس ڈائری کو پڑھتے ہوئے ہر بار اپنی ذات پر حاوی ہوتے محسوس کیے تھے۔ وسامہ کی بے بسی' اس کا خوف معاویہ کو اندر سے کھرچ چکا تھا پھر بھی ماند نہ پڑتا تھا۔

وہ رو نہیں رہا تھا لیکن اس کی بے حس آنکھوں میں نمی تھی اور سینہ سسکیوں کے زور سے بوجھل ہو رہا تھا۔ کیونکہ وہ جانتا تھا وہ مر جائے تب بھی وسامہ کی مدد نہیں کر پائے گا۔ یہی اس کی زندگی کا سب سے بڑا غم تھا یہی سب سے شدید پچھتاوا۔



سچ تو یہ ہے کہ مرحوم باسط احمد کی خواہش نہ ہوتی تو اس کا نام کبھی خوش نصیب نہ رکھا جاتا۔

بیس سال کی ہو چکی تھی اور ان بیس سالوں میں بیس سو روایتیں تھیں جو اس کی بدنصیبی سے منسوب کی جاتی تھیں۔ سوئے اتفاق چند ایک کو چھوڑ کر وہ تمام کی تمام ایسی تھیں جنہیں سن کر رونا کم اور ہنسی زیادہ آجاتی تھی۔

چار سال کی عمر میں اس نے فرط جذبات سے مغلوب ہو کر پالتو بکری کے ماتھے کو چوم لیا۔ خدا جھوٹ نہ بلوائے تو

اسی دن سے بے چاری بکری نے دودھ دینا چھوڑ دیا۔ خوش نصیب نے امرود کی شاخ پر جھولا ڈالا۔ اس موسم کا سارا پھل کیڑے کھا گئے۔ گھر والوں کے حصے میں ایک بھی امرود نہ آیا۔ اس نے دادی سے برفی مانگی 'دادی نے دینے سے انکار کر دیا۔ چند گھنٹے بعد وہی برفی کھاتے ہوئے دادی کا سامنے کا دانت ٹوٹ کر منہ سے باہر آ رہا۔ خالص دیسی گھی اور کھوئے سے بنی ہوئی برفی..... کوئی بتائے ایسی نرم مٹھائی کھاتے ہوئے بھی کسی کا دانت ٹوٹ سکتا ہے کیا؟
ثابت ہوا یہ خوش نصیب کی بدنصیبی کا سایہ تھا جو دادی کا دانت ساتھ لے گیا۔

وہ کچن کے پاس سے گزر جاتی تو اس روز سالن جل جاتا تھا۔

دلچسپ بات یہ کہ اس کے نصیب ہی نہیں زبان بھی کالی تھی اور اتنی کالی تھی کہ جو بری بات منہ سے نکال دیتی وہ تھوڑا کم تھوڑا زیادہ کے تناسب سے پوری ضرور ہوتی تھی۔ کیف ایف ایس سی کے دو سال اس کی منتیں کرتا رہا۔

"پیاری خوش نصیب! بددعا دے دو کہ فرحان کے کیمسٹری میں چار نمبر مجھ سے کم آ جائیں۔" اس کے چار نمبر کم آتے تو کیف کی پوزیشن بن جاتی۔ لیکن خوش نصیب اتنی اچھی نہیں تھی کہ اتنے آرام سے اس کی بات مان لیتی۔ اس نے کیف کی جیب سے دو برگر کھائے۔ تین بار جوس پیا اور ایک بار مرغیوں کا ڈربا جو صاف کرنا اسی کی ذمہ داری تھی کیف سے صاف کروایا۔ بددعا پھر نہیں دی۔

نتیجتاً "فرحان کے چار نمبر کم آنے کے بجائے آٹھ نمبر کیف سے زیادہ آ گئے۔ کیف کی سیکنڈ پوزیشن بنی اور اس دن کے بعد سے کیف نے یہ ماننے سے ہی انکار کر دیا کہ خوش نصیب کی زبان کالی ہو سکتی ہے۔ لیکن خود خوش نصیب کو اس بات پر سو فیصد یقین تھا۔ بچپن میں جب اپنی اس خصوصیات کا علم ہوا وہ تب سے سب بچوں کو دھمکاتے ہوئے پائی جانے لگی۔

ایک بار شاہجہان سے کہنے لگی۔ "یہ لڈو مجھے دے دیں..... نہیں تو ابھی آپ گٹر میں گر جائیں گے۔" شاہجہان اس وقت چودہ سال کا تو ہو گا اور وہ خود چھ سال کی۔

اس نے لڈو نہیں دیا اور گٹر میں گر گیا۔ آئندہ کسی بھی بچے نے اس کا مطالبہ نہ ماننے سے توبہ کر لی اور یوں خوش نصیب بنا ووٹنگ کے بچوں کی اس ٹولی کی لیڈر مان لی گئی۔

گھر میں بچوں کی بہتات تھی۔ جوائنٹ فیملی سسٹم کا شاخسانہ۔

پارٹیشن کے وقت جو حویلی نما مکان خوش نصیب کے دادا افضل احمد کے حصے میں آیا۔ انہوں نے انڈیا سے آئے ہوئے بیشتر رشتہ داروں کو وہیں ٹھہرا لیا تھا۔ اس وقت سب ہی بٹوارے کا صدمہ سہ رہے تھے دلوں میں گنجائش بھی زیادہ تھی 'سو کئی افراد اسی حویلی میں سماتے چلے گئے۔ لیکن وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ اور مالی اعتبار سے مستحکم ہوتے ہی بہت سوں نے اپنی راہ لی۔ اور جنہیں ایک دوسرے سے زیادہ محبت تھی وہ یہیں رہ گئے۔ یوں دوسری سے تیسری نسل کو جو مکان منتقل ہوا وہاں دادا جی کے ساتھ ساتھ ان کے بھائی کا خاندان بھی آباد تھا۔ رشتے بھی آپس میں ہوئے 'سو یوں گنجلک رشتہ داریوں کا سلسلہ دراز ہوتا چلا گیا۔ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ دیواریں کھڑی کر کے پورشن الگ ضرور کیے گئے 'لیکن سب بچوں کی پسندیدہ جگہ گھر کا وہ پچھلا صحن تھا جہاں دادا جی نے اپنے ہاتھوں سے آم کا درخت لگایا تھا۔

صابر احمد اور شفیق احمد 'مرحوم ہاسط احمد کے بڑے بھائی تھے۔ صباحت تائی جان 'صابر احمد کی بیوی اور کیف اور فہمینہ کی امی تھیں ان کی بڑی بیٹی رامین کی شادی غیر خاندان میں ہوئی تھی اور وہ اپنے شوہر کے ساتھ ملائیشیا جا چکی تھی۔

فضیلہ چچی 'شفیق چچا کی نصف بہتر تھیں۔ اور اپنے مضبوط مالی بیک گراؤنڈ کی بنا پر خاندان کی سب سے مستحکم

بہومانی جاتی تھیں۔ شفیق چچا نے ان سے پسند کی شادی کی تھی اور دادا دادی کی زندگی میں ہی ان کی اہم حیثیت کو تسلیم کرلیا گیا تھا۔ ان کے چار بچے تھے۔ دو بیٹے اور دو بیٹیاں۔ صیام اور اصفا چھوٹی تھیں شاہجہان اور شاہ میر بڑے تھے۔ فضیلہ چچی کو اپنی خوب صورتی اور مالی حیثیت کا بڑا ناز تھا لیکن اللہ نے پہلی اولاد چھوٹے دماغ والی دے دی تو ان کا دل افسردہ ہو گیا اور انہوں نے اسے اللہ کی آزمائش قرار دیا۔ اس وقت خوش نصیب نہیں تھی۔ اگر ہوتی تو یقیناً "یہ مصیبت بھی اسی کی بدبختی کے کھاتے میں ڈال دی جاتی۔

عرفات ماموں' صباحت تائی جان کے چھوٹے بھائی اور دادا جان کی بہن کے بیٹے تھے۔ اور خوش نصیب کی امی یعنی روشن آرا عرفات ماموں کی خالہ زاد بہن تھیں۔ یہ الگ بات ہے کہ وہ انہیں صرف خالہ زاد مانتے تھے۔ نہ بہن مانا نہ ہی باسط احمد کی حیثیت سے بھابھی تسلیم کرسکے۔ اب اڑتالیس کی عمر کو پہنچ چکے تھے لیکن ساری جوانی خاندان کی تاریخ میں رنگین داستانیں رقم کرنے والے عرفات ماموں نے شادی کا سوچا تک نہیں تھا۔ شادی کیوں نہیں کی' یہ ایک ایسا راز تھا جس کی ٹوہ میں رہنا بھی اب خاندان والوں نے چھوڑ دیا تھا۔

وہ نرم گفتار اور دل موہ لینے والی شخصیت کے مالک تھے۔ سچے اور کھرے۔ بات سمجھانے میں ان کا کوئی ثانی نہ تھا۔ نصیحت ایسے کرتے کہ بات سیدھی دل میں اتر جاتی۔ کیف کے وہ آئیڈیل تھے اور ایک یہی بات تھی جس پر اس کی اور خوش نصیب کی پسند ایک دوسرے سے میل کھاتی تھی۔ ورنہ تو بقول نانی دونوں کا اینٹ کتے کا بیر تھا۔

خوش نصیب کے خیالات سے سارا گھر واقف تھا۔ کیف کے دل میں جو تھا اس سے اس کے قریبی لوگ ہی واقف تھے۔ باقی سب قیافے لگاتے رہتے۔ اور اپنے اپنے حال میں خوش رہتے۔ کیف نے بارہا اس سے محبت کا اظہار کیا تھا لیکن ہمیشہ مذاق کے پیرائے میں۔ ایسے جیسے محض چڑانے کو کہہ رہا ہو۔ یہ نہ بھی ہوتا تو خوش نصیب اس کی بات پر کبھی اعتبار نہ کرتی کیونکہ وہ اسے بھی خاندان کے باقی افراد کی طرح خائن سمجھتی تھی جنہوں نے اس کے بابا کے ترکے پر قبضہ کرلیا تھا۔ دراصل وہ بدگمان روح تھی۔ ہر کسی سے متنفر ہو جاتی تھی۔

☆ ☆ ☆

وسامہ نے دیکھا پورا چاند آئے کت کے عقب میں تھا۔
کوئی اور وقت ہوتا تو وہ یقیناً" آئے کت اور چاند کے حسن کا موازنہ کرکے محظوظ ہوتا اور بلاشبہ آئے کت کی خوب صورتی کو کچھ اضافی نمبر بھی دیتا' کیونکہ ہم نام ہونے کے باوجود پورے چاند کی خوب صورتی آئے کت کے بیش بہا حسن کے آگے کچھ بھی نہیں تھی۔
یا شاید یہ اس کی محبت تھی جو اس کی نظر میں آئے کت سے بالاتر کسی کو ہونے ہی نہیں دیتی تھی۔
"وسامہ! تم ٹھیک ہو۔" اس نے دیکھا گھبرائی ہوئی آئے کت تیزی سے اس کی طرف آئی تھی۔
کانپتا ہوا وسامہ اپنی ناکارہ ٹانگ اور اس سے لپٹی بیساکھی کو سیدھا کرتا اٹھ بیٹھا۔ آئے کت نے اسے بیٹھنے میں مدد دی۔ اس وقت وسامہ کا سارا جسم پسینے سے بھیگا ہوا تھا۔
"وہ... وہ آگئی ہے آئے کت! میں نے تم سے کہا تھا ناں وہ یہیں کہیں ہے۔" دہشت زدہ سا وہ ہکلا کر بولا۔
آئے کت اپنی ہتھیلی سے اس کی پیشانی کا پسینہ پونچھ رہی تھی۔ اس کی بات سن کر بالکل شاکڈ سی ہو کر اسے دیکھنے لگی۔
"کون؟... کس کی بات کر رہے ہیں؟"
"وہ... وہ۔" اس نے ہاتھ اٹھا کر سیڑھیوں کی طرف اشارہ کیا' وہ اتنا خوف زدہ ہو چکا تھا کہ اس سے بولا بھی نہیں جا رہا تھا۔ آئے کت نے اس طرف دیکھا جہاں وسامہ اشارہ کر رہا تھا اور جہاں میرون قالین سے ڈھکی ہوئی گول طرز کی سیڑھیاں تھیں۔ جو دوسری منزل تک جا کر ختم ہو جاتی تھیں۔ وسامہ کی حالت دیکھ کر وہ پریشان ہوئی تھی اس کی بات سن کر ساکت ہی رہ گئی۔
"وہ... کون؟ وسامہ!" اپنے دل میں آئے ہوئے خدشے کے رد ہو جانے کی دعا کرتے ہوئے اس نے پوچھا۔
"وہ... وہ بھٹکی ہوئی روح... قلعہ فلک بوس کا آسیب۔" خوف سے پیلے پڑتے چہرے کے ساتھ وسامہ نے ہکلاتے ہوئے سرگوشی میں کہا۔ آئے کت ششدر سی رہ گئی۔ قلعے کی چھت ایک آن میں جیسے اس کے سر پر آ گری تھی۔
"میں نے تم سے کہا تھا ناں آئے کت!... میں کہتا تھا ناں... وہ کہیں گئی ہی نہیں تھی... وہ یہیں تھی اسی جگہ ... ہمارے آس پاس۔" خوف' ہراس' پریشانی... کیا تھا جو وسامہ کی آواز اور لہجے سے نہیں جھلک رہا تھا۔
آئے کت کو اس کی بات کا یقین نہیں آ رہا تھا لیکن وسامہ کا رنگ اڑا چہرہ اور حواس باختہ کیفیت اسے اپنے ہی یقین کو جھٹلانے پر مجبور کر رہا تھا۔ بالآخر اس نے اپنے منتشر ہوتے ہوئے خیالات کو سمیٹا اور سن ہوتے ہوئے دماغ کو تسلی دے کر بہت نرمی سے وسامہ کے ہاتھ کو تھپک کر بولی۔
"میں دیکھتی ہوں..." وہ اپنا ہاتھ چھڑا کر سیڑھیوں کی طرف جانا چاہتی تھی لیکن وسامہ نے زور سے اس کا بازو دبوچ لیا۔
"نہیں..." وہ اس کا ارادہ بھانپ کر مزید ہراساں ہو گیا تھا۔ "میں تمہیں اوپر جانے نہیں دوں گا۔"
"مجھے اوپر جانے دیں وسامہ!" اس نے نرمی سے کہا۔
"میں نے کہا ناں... میں تمہیں نہیں جانے دوں گا... میں تمہیں نہیں جانے دوں گا۔" آئے کت الجھی۔ اصرار نہیں کر سکی۔

لیکن وہ متذبذب ہوئی تھی کہ اب اسے وسامہ کو خوف کے حصار سے نکالنے کے لیے کیا کرنا چاہیے۔
"میں ۔۔۔ میں معاویہ کو بلاتی ہوں۔" اسے اچانک خیال آیا لیکن اس بار بھی وسامہ نے اسے اس کے ارادے پر عمل کرنے نہیں دیا۔
"نہیں' معاویہ بہت جذباتی ہے' وہ ضرور اوپر جانے کی کوشش کرے گا۔" وسامہ جیسے خود کلامی کے انداز میں بول رہا تھا اور وہ سخت پریشان بھی ہو گیا تھا۔
"میرا کیا دماغ خراب ہے' جو میں بائیس سال کی عمر میں اوپر جانے کی کوشش کروں گا؟" وسامہ اور آئے کت نے بے ساختہ اس آواز پر گردن موڑ کر ہال کے داخلی دروازے کی طرف دیکھا۔
گولائی کی شکل میں بنی ہوئی دیدہ زیب پارٹیشن جو خواب گاہوں کے سامنے بنی ہوئی راہداری کو اس ہال نما سٹنگ روم سے الگ کرتی تھی۔ پارٹیشن میں موتیوں کے ٹکرائے لٹک رہے تھے جنہیں کچھ دیر پہلے آئے کت نے سمیٹ کر ایک طرف کر دیا تھا۔
معاویہ کچی نیند سے بیدار ہوا وہیں کھڑا تھا۔ اور دونوں ہاتھ کمر پر رکھے اب بیزاری سے ان دونوں کو دیکھ رہا تھا۔
"میں اتنی گہری نیند سو رہا تھا۔ آپ دونوں نے اتنا شور مچایا کہ میری نیند خراب ہو گئی' کمال ہے یار! گھر آئے مہمان کے ساتھ تم لوگ یہ سلوک کرتے ہو۔" وہ بہت ناراضی سے کہہ رہا تھا۔
آئے کت اور وسامہ کے پاس اس کے سوال کا جواب نہیں تھا وہ دونوں اپنی ہی کشمکش میں تھے۔



کیف شیرو کی تلاش میں کمرے سے باہر نکل رہا تھا کہ شیرو اندر داخل ہوا۔ دونوں ایک دوسرے کو دیکھ کر اتنے خوش ہوئے جیسے بچپن کے بچھڑے ہوئے دوست مل گئے ہوں۔
"شیرو! میرے دوست۔" کیف نے بازو پھیلائے۔
"ارے کیف بھائی!" اس کی باچھیں کھل گئیں۔ "آپ کب آئے؟ مجھے تو پتا ہی نہیں چلا۔" کیف گھر میں سب کا ناپسندیدہ تھا سوائے خوش نصیب کے۔
"یار شیرو! میں کون سا تمہاری محبوبہ ہوں کہ میرے آنے کی خبر خود بخود تم تک پہنچ جائے۔" اس نے شیرو کا کندھا تھپتھپایا۔
"کیسی باتیں کرتے ہیں بھائی جان!" شیرو شرما گیا۔ کیف نے بمشکل اپنی ہنسی دبائی اور اس کے سر پر ایک چپت لگا کر بولا۔
"اچھی سی چائے بنا کر لاؤ۔"
"بھائی جان! چائے نہیں بن سکتی۔" شیرو نے منہ لٹکا کر کہا۔
"یہ کیا بدتمیزی ہے شیرو!" عرفات ماموں نے ناراضی سے کہا۔ "بھائی کے لیے چائے بنا کر لاؤ۔"
"میں بتا رہا ہوں ناں سرجی! چائے نہیں بن سکتی۔" لاچاری سے کہا۔
وہ چودہ پندرہ سال کا مؤدب بچہ تھا۔ چھوٹی عمر سے عرفات ماموں نے اسے اپنے پاس رکھا ہوا تھا' چونکہ وہ تنہا رہتے تھے اور کسی پر بوجھ نہیں بننا چاہتے تھے سو شیرو ان کے لیے خانساماں' دھوبی بن گیا۔ دو چار مہینوں کے بعد گاؤں جاتا ماں باپ سے مل کر ایک ہی دن میں واپس آجاتا۔ پرائیویٹ میٹرک کا امتحان دینے کی تیاری کر رہا تھا اور خود کو پڑھا لکھا ثابت کرنے کے لیے عرفات ماموں کو "سرجی" بلاتا تھا۔ در حقیقت وہ عرفات ماموں کا ملازم تھا لیکن

گھر کے دیگر افراد بھی اس کی دوڑیں لگوائے رکھتے تھے۔
"کیوں؟" عرفات ماموں نے سابقہ ٹون میں کہا۔
"کچن میں چھپکلی ہے۔ مجھے ڈر لگتا ہے چھپکلی سے۔" اس نے شرمندگی سے کہا تھا۔
"نام تمہارا شیرو ہے اور حوصلہ چوہے کے جتنا بھی نہیں ہے۔" اس بار کیف نے چپت سے کچھ زیادہ زوردار ہاتھ اس کے سر پر مارا۔ "چلو چھپکلی کو بھگاتے ہیں۔"
"نہیں بھائی جان! چھپکلی کو بھگانے کی ضرورت نہیں ہے۔۔۔ خوش نصیب باجی پہلے ہی چھپکلی کو مار چکی ہیں۔"
"ایں۔" دونوں کو حیرانی کا جھٹکا لگا۔ "خوش نصیب نے کیسے چھپکلی ماردی؟"
"انہوں نے آلو گھما کر مارا چھپکلی پھڑک کر نیچے گر پڑی۔" وہ بڑا خوش تھا خوش نصیب کے کارنامے پر۔
"واہ۔۔۔ سبحان اللہ۔" کیف جھوم اٹھا اور عرفات کی طرف دیکھ کر بولا۔ "ایسے ہی تو میں اس کی محبت میں پاگل نہیں ہو رہا۔ پورے خاندان میں ہے ایسی کوئی بہادر لڑکی! جو آلو سے چھپکلی مار سکے؟"
"بکومت۔" اسی وقت خوش نصیب اندر داخل ہوئی اور دانت کچکچا کر بولی۔ "کسی روز میں ایسے ہی آلو گھما کر ماروں گی اور تمہارا قتل کر دوں گی۔" اس کے عزائم خطرناک تھے۔
"اور اس کے بعد پوری زندگی بیوہ بن کر سفید جوڑا پہننا پڑے گا۔ میری بات یاد رکھنا۔" کیف نے ترنت کہا۔ شیرو کھی کھی کرنے لگا۔
"ٹھیک ہے۔" خوش نصیب نے بھی دوبدو کہا۔ "مجھے بیوہ بن کر رہنا منظور ہے لیکن تمہارے ساتھ رہنا نہیں۔"
اتنی بڑی بات وہ بڑے آرام سے کہہ گئی تھی اور اسے احساس تک نہیں تھا کہ اس کے اس ایک جملے نے کیف کے دل کو کتنی چوٹ پہنچائی ہے لیکن چونکہ وہ مسکرانے کا عادی تھا سو مسکراتا ہی رہا۔ اور شرارت سے اسے دیکھتا رہا۔
"خوش نصیب! بات کرتے ہوئے تھوڑا تو سوچا کرو۔" عرفات ماموں نے ناراضی سے کہا۔
"اللہ نہ کرے کہ کیف بھائی کو کچھ ہو یا آپ کو بیوہ بن کر رہنا پڑے۔" شیرو دہل ہی گیا تھا۔ کیف نے دیکھا شیرو کی آنکھوں میں آنسو آگئے تھے۔
"یار! تیرا دل واقعی چھوٹا ہے۔ یہ کوئی رونے کی بات ہے۔" اس نے جلدی سے شیرو کے کندھے پر بازو پھیلا لیا اور اسے لے کر کمرے سے باہر جاتے ہوئے بلند آواز میں کہا۔
"لوگ لکھ کر رکھ لیں۔ اتنی آسانی سے کسی کا پیچھا چھوڑنے والا نہیں ہوں میں۔" خوش نصیب کے قریب سے گزرتے ہوئے وہ اس کے کان کے پاس جھکا اور متبسم لہجے میں سرگوشی کی۔
"ویسے بھی۔ میرا نام کیف ہے اور میرا جادو ہمیشہ سر چڑھ کر بولتا ہے۔ یاد رکھنا۔" کھنکتے لہجے میں اس نے کہا اور قہقہہ لگاتا ہوا باہر نکل گیا تھا۔ عرفات ماموں اٹھ کر اپنی کتابوں کی الماری تک چلے گئے تھے۔ ابھی جو ہوا انہوں نے دیکھا نہیں۔ لیکن خوش نصیب تھم سی گئی۔ نا جانے کیوں۔ اس نے دانت کچکچائے اور ایسے سر جھٹک دیا جیسے کہہ رہی ہو۔ "دفع دور۔"



معاویہ نے سوئچ بورڈ پر ہاتھ مارا اور ہال نما لاؤنج کی ساری بتیاں جلا دیں۔ صرف فانوس کو اس نے چھوڑ دیا اور

گردن موڑ کر دیکھا۔ نڈھال سا وسامہ اپنی بیساکھی کی قید سے آزاد ہو کر سر جھکائے اب وہیل چیئر پر بیٹھا تھا۔
آئے کت اس سے چند قدم پیچھے کھڑی دانتوں سے انگوٹھے کا ناخن کتر رہی تھی۔ سر اس نے بھی جھکا رکھا تھا اور لگتا تھا سخت اضطراب کا شکار ہے۔
شاندار کرسٹل فانوس چھت پر بے نور لٹک رہا تھا۔ چھت اور دیواروں پر لگی ٹیوب لائیٹس اور بلب سے نکلنے والی روشنی کسی خاص اینگل سے فانوس کے کلس سے ٹکراتیں تو دلفریب روشنیاں نکل کر ان تینوں کے سروں پر منڈلانے لگتیں۔
معاویہ نے بے آواز ایک گہری سانس لی اور چھوٹے چھوٹے قدم اٹھاتا ان دونوں کے پاس آگیا۔ وہ ان دونوں کو گہری نظروں سے دیکھ رہا تھا جیسے کسی نتیجے پر پہنچنے کی کوشش کر رہا ہو۔ اپنے چہرے پر معاویہ کی نظروں کا ارتکاز محسوس کر کے آئے کت نے بے دھیانی میں سر اٹھایا اور اسے اپنی طرف دیکھتا پا کر سٹپٹا کر ادھر ادھر دیکھنے لگی۔
معاویہ صوفے پر بیٹھ گیا۔
"تو۔۔۔ تم دونوں یہ کہنا چاہتے ہو کہ فلک بوس haunted (آسیب زدہ) ہے؟ اور یہاں آلو شمتی کی روح کئی سالوں سے بھٹکتی پھر رہی ہے؟" وہ بہت سنجیدگی سے پوچھ رہا تھا لیکن ان دونوں میں سے اگر کوئی بھی اس کی طرف دیکھ لیتا تو جان جاتا کہ معاویہ شیرازی اس وقت بڑی مشکل سے اپنے قہقہوں کا گلا گھونٹ رہا ہے۔
"نہیں۔۔۔ میں نہیں۔" آئے کت نے جلدی سے اور بے ساختہ کہا۔ لیکن اگلے ہی لمحے وسامہ کی وجہ سے جھجک گئی اور بولی۔ "آ۔۔۔ وسامہ کا خیال ہے کہ یہ جگہ آسیب زدہ ہے۔" اس بار معاویہ اپنا قہقہہ روک نہیں پایا۔ وہ ہنسا تو ہنستا ہی چلا گیا۔ آئے کت اسے ہنستا دیکھ کر مسکرا بھی نہ سکی۔ البتہ وسامہ اسی طرح سر جھکائے بیٹھا رہا۔
جب معاویہ دیر تک ہنس چکا تو وسامہ نے سنجیدگی اور قدرے بیچارگی سے کہا۔
"یہ سب مذاق نہیں ہے معاویہ! کہ اس پر ہنسا جائے۔۔۔ وہ ابھی بھی یہیں کہیں ہے۔۔۔ اسی قلعے میں ہم تینوں کے آس پاس۔" اس کی آواز میں اب بھی خوف محسوس کیا جا سکتا تھا۔
"اوہ ریئلی!۔۔۔" اس نے غیر سنجیدگی سے آنکھیں پھیلائیں۔ ادھر ادھر دیکھا اور زور سے بولا۔
"اگر ایسی بات ہے تو اسے ابھی بھی ہمارے پاس ہونا چاہیے۔۔۔ ہیلو میڈم آلو شمتی! کیا آپ میری آواز سن سکتی ہیں۔۔۔ پلیز سامنے آئیں اور آ کر مجھ سے بات کریں۔۔۔ میرے بھائی نے آپ کی موجودگی کو محسوس کیا ہے' لیکن میں آپ کو دیکھنا چاہتا ہوں پلیز سامنے آئیں کوئی ہے؟ کوئی سن رہا ہے مجھے۔" وہ شرارت سے زور زور سے بول رہا تھا اور پورے لاؤنج میں گھوم رہا تھا۔ اس کی شرارتی آواز قلعے کی دیواروں سے ٹکرائی اور گونج بن کر ان تینوں کی سماعتوں سے ٹکرانے لگی۔
"معاویہ! پلیز۔۔۔" آئے کت نے تیز لہجے میں کہا۔ "تمہیں وسامہ کی بات کو سنجیدگی سے سننا چاہیے۔"
وسامہ جانتا تھا آئے کت کو بھی اس کی باتوں پر یقین نہیں آ رہا لیکن اپنے شوہر کی بات یا اس کا مذاق اڑایا جانا بھی آئے کت کی برداشت سے باہر تھا۔
لیکن وہ یہ نہیں جانتا تھا کہ آئے کت کا اس طرح سے معاویہ کو ٹوکنا خود معاویہ کو کتنا برا لگا ہے۔
"تمہیں مجھے انسٹرکشن دینے کی ضرورت نہیں ہے' میں اپنے بھائی کی باتیں سنجیدگی سے ہی سن رہا ہوں۔" اس نے دوٹوک آئے کت سے کہا۔ آئے کت کا چہرہ اہانت کے احساس سے سرخ پڑ گیا۔ معاویہ نے وسامہ کی طرف دیکھ کر کہا۔

آمل رضا



"سوچیں ہمیں وقت سے پہلے بوڑھا کر دیتی ہیں ۔۔۔ ورنہ میں بھی تمہاری طرح جوان ہوتی۔"

جمیلہ نے امریکن مارتھا کی صحت اور جوان عمری کو حسرت سے دیکھا اور طنز کیا۔

"کیسی سوچیں؟" مارتھا حسرت بھانپ سکی نہ طنز۔

"جن کی تین بیٹیاں ہوں ۔۔۔ انہیں سوچیں نہیں ہوں گی کیا؟ پر تم کیا جانو۔" جمیلہ نے استہزائیہ جتایا۔

"میری دو بیٹیاں ہیں ۔۔۔ اور میری بہن کی تین ۔۔۔ کیا بیٹیاں ہونے میں کوئی پرابلم ہے؟"

"بیٹیوں کے ہونے میں نہیں ۔۔۔ ان کی شادیوں کے ہونے میں ۔۔۔ بوجھ ہوتی نہیں لیکن معاشرہ بنا دیتا ہے۔"

"معاشرہ؟۔۔۔ کون معاشرہ۔۔۔؟"

"ارے بھئی ۔۔۔ یہ ہی لوگ ۔۔۔ اور کون ۔۔۔ بوجھ بنا دیتے ہیں انہیں ہمارے لیے۔"

"تم اس معاشرے میں شامل نہیں ہو؟"

"مجھ ایک سے کیا فرق پڑتا ہے۔"

"فرق کیوں نہیں پڑتا ۔۔۔ تمہاری سوچ سے تمہاری نسل کی سوچ بدلے گی۔" جمیلہ ہنسی۔

"میں تو یہ سوچ لوں گی کہ بیٹیاں بوجھ نہیں ۔۔۔ سارا معاشرہ کیسے سوچے گا۔"

"خود کو بدلنے سے جب ہم معاشرے کو بدلنے کا سوچنے لگتے ہیں تو دراصل کچھ بھی نہیں بدل سکتے ۔۔۔ تبدیلی ایک دم سے نہیں آتی۔"

"بھئی تم لوگوں کو ایسی باتیں بنانی خوب آتی ہیں ۔۔۔ کبھی ہماری جگہ آکر دیکھو کس تلوار پر چل رہے ہیں ہم ۔۔۔ کل میری بیٹی کو جو لوگ دیکھنے آئے تھے 'وہ آنے والے اکتیسویں تھے ۔۔۔ باقی دو بیٹیوں کے لیے بھی ہم دیش اتنے ہی آچکے ہیں ۔۔۔ ہماری ہی ہمت ہے جو یہ سب جھیلتے ہیں ۔۔۔ تم لوگ کیا جانو رشتے کیسے طے ہوتے ہیں۔"

"کیا تم نے اپنے بیٹے کی شادی کر دی؟"

"ہاں ۔۔۔ ایک بڑے بیٹے کی شادی کر چکی ہوں میں۔"

"تم کتنی لڑکیاں دیکھنے گئی تھیں۔ اکتیس یا اکتالیس ۔۔۔ یا پہلی ہی لڑکی پسند کر آئی تھیں؟"

"تو کیا کوئی بھی ایسی ویسی اٹھا لاتی اپنے بیٹے کے لیے۔"

"لڑکیاں ایسی ہوتی ہیں نہ ویسی ۔۔۔ اگر وہ پڑھی لکھی سمجھ دار ہیں تو وہ ایک پرفیکٹ رشتہ ہے۔۔۔"

"ہاں جی پڑھی لکھی سمجھ دار ہی مانگتے ہیں ہم ۔۔۔ کوئی شہزادیاں نہیں چاہیے ہمیں۔"

"ساری بیٹیاں شہزادیاں ہی ہوتی ہیں ۔۔۔ ویسے تمہارے گھر جو اکتیس خاندان آچکے ہیں ۔۔۔ انہوں نے کیا کہہ کر انکار کیا؟"

"بس کچھ نہ پوچھو۔۔۔" جمیلہ اداسی اور دبے ہوئے غصے سے بولی۔

"کسی کو گھر پسند نہیں ۔۔۔ کسی کو لڑکی کا قد۔ کوئی گوری چٹی مانگتا ہے۔ کوئی کم عمر ۔۔۔ کسی کے لڑکے سے میری بیٹی دو سال بڑی ہے ۔۔۔ کسی کو نوکری والی چاہیے ۔۔۔ کسی کو چھوٹی فیملی چاہیے۔"

"ابھی تم نے کہا ۔۔۔ پڑھی لکھی 'سمجھ دار چاہیے ہوتی ہیں۔" مارتھا ہنسی۔

پوچھا۔
"تمہاری بہو کیسی ہے؟"
چاند کا ٹکڑا۔" جمیلہ کا چہرہ کھلکھلایا۔
"بائیس سال کی ہے۔ اس کا ایک بھائی ڈاکٹر ہے۔ ایک باہر امریکہ میں ہوتا ہے۔"
"تمہارا بیٹا کیا کرتا ہے؟"
"بڑا بیٹا تو کمپنی میں ملازم ہے۔ اور چھوٹا ابھی پڑھ رہا ہے۔"
"چھوٹی بیٹی کی عمر کیا ہے؟"
"چھوٹی بیٹی۔ وہ اگلے سال اکیس کی ہو جائے گی۔"

"تمہیں اپنے بیٹے کے لیے اکیس بائیس سال کی لڑکی چاہیے تھی۔ اور وہ تم نے ڈھونڈ بھی لی۔ تو اب تمہاری دو بیٹیوں کا کیا ہوگا۔ وہ تو شادی کی عمر سے ہی نکل گئی ہیں۔"
"نہیں۔ نہیں۔" جمیلہ نے اپنا دل تھام لیا "ایسے کیسے شادی کی عمر سے نکل گئیں۔ ابھی کل کی ہی تو بات ہے۔ کھیلتی پھرتی تھیں آنگن میں۔ پتا ہی نہیں چلا کب عمر بیس میں جمع ہونے لگی۔"
"جب تمہیں پتا نہ چلا کہ کب ان کی عمر بیس میں جمع ہونے لگی تو تم اپنے بیٹے کے لیے وہ لڑکی کیوں نہ لائیں جس کی ماں کو پتا چل چکا تھا کہ اس کی بیٹی کی عمر بیس میں جمع ہونے لگی ہے۔ ویسے تمہیں کوئی تمہارے بیٹے کی ہم عمر ملی تھی؟"
"کوئی ایک۔ بے شمار ملی تھیں۔ ہر دوسرا تیسرا رشتہ بڑی عمر والیوں کا ہی تو ہوتا تھا۔ ایک جو میرے بیٹے سے دو سال بڑی تھی اپنا اسکول چلاتی تھی۔ بہت پیسے کماتی تھی۔ پر میں نے انکار کر دیا۔ مجھے کیا ضرورت تھی بوڑھی بہو بیاہ کر لانے کی۔"
"کتابوں میں پڑھا ہے میں نے کہ تمہارے آخری نبی کی پہلی بیوی ان سے عمر میں کافی بڑی تھیں۔"
"توبہ توبہ۔ وہ تو نبی تھے۔ کہاں ان کی شان کہاں ہماری۔"
"کیا وہ تمہیں دین و دنیا سکھانے کے لیے نہیں بھیجے گئے تھے؟"
"ہاں۔ بے شک۔ لیکن۔"
"انہوں نے ایک اچھی مثال قائم کی۔ خود سے عمر میں بڑی اور ایک بیوہ عورت سے شادی کی۔"
"اب ایسی بھی کوئی بات نہیں۔ بہت سے لوگ ہیں جو خود سے عمر میں بڑی عمر کی عورتوں سے شادی کر لیتے ہیں۔"
"وہ لوگ یقیناً" بہت کم ہوں گے۔ تم کیوں نہیں ان لوگوں میں شامل۔"
"تم تو پیچھے ہی پڑ گئی ہو۔" جمیلہ نے ناک بھوں چڑھائی۔
"مجھے وجہ بتا دو۔ تم نے اس لڑکی کو بوڑھا کیوں کہا۔"
"بھئی عورت۔ مرد سے چھوٹی ہی اچھی لگتی ہے۔"
"اگر ایسی ہی بات تھی تو تمہارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے۔"
"بس۔ بس کہا نا وہ شان والے تھے۔"
"چلو یہ بتاؤ۔ تم اتنی چھوٹی لڑکی کو کیوں بہو بنا کر لائی؟"
"بہوویں کم عمر۔ بھولی بھالی ہی اچھی لگتی ہیں۔ پہننا اوڑھنا بھی اچھا لگتا ہے۔ شوہر کے رعب میں بھی رہتی ہیں۔ بڑی عمر کی عورتیں تو مائیں بن جاتی ہیں شوہروں کی۔ سسرال آکر سارا راج پاٹ سنبھال لیتی ہیں۔"
"میرے بھائی نے خود سے چھ سال بڑی لڑکی سے شادی کی ہے۔ شادی کو سات سال ہو گئے۔ ابھی تک وہ شوہر کی ماں نہیں بنی۔ نہ ہم نے اسے جتایا کہ تم اس کی ماں ہو۔ دونوں میاں بیوی کافی خوش ہیں۔"
"تم لوگوں کو بس باتیں بنانی آتی ہیں۔ تمہاری اپنی اولاد تو بہت آزاد خیال ہوتی ہے نا۔ تمہیں کیا پتا کہ رشتوں کے کتنے جھمیلے ہوتے ہیں' رشتے والے کیسی کیسی باتیں کر جاتے ہیں۔ تمہاری زندگیوں میں تو

سکون ہی سکون ہے۔"
"ہماری زندگیوں میں سکون ہے نہیں۔۔۔ ہم نے پیدا کیا ہے۔۔۔ جہاں ہماری اولاد شادی کرنا چاہتی ہے ہم انہیں ذات پات 'گھر' اسٹیٹس دیکھ کر ریجیکٹ نہیں کرتے۔۔۔ ان کے گھروں میں جا کر ہم گھر اور برتن نہیں دیکھتے۔۔۔ ہمیں اس سے کوئی سروکار نہیں کہ ان کے ڈرائنگ روم میں کیسے صوفے اور کیسے پردے لگے ہیں' لڑکی کا باپ کیا کرتا ہے۔۔۔ اور بھائی ڈاکٹر' انجینئر ہے یا نہیں' اس کا قد کتنا ہے' وہ عمر میں کتنی چھوٹی ہے۔۔۔ رنگ صاف ہے یا نہیں۔۔۔ کھانا پکانا آتا بھی ہے کہ نہیں۔۔۔ اس کی پہلی منگنی کیوں ٹوٹی۔۔۔ اس کا گھر محلے میں یا گلی میں کیوں ہے۔۔۔ کسی کالونی یا بڑے ایریا میں کیوں نہیں ہے' اس کے گھر کے پورچ میں کتنی گاڑیاں کھڑی ہیں۔۔۔ کھانے کی ٹیبل پر وہ کیا کیا رکھتے ہیں۔۔۔ ہمیں ایسی باتوں سے کوئی سروکار نہیں ہوتا۔"
"ہونہہ۔۔۔ تم کیا جانو رشتے طے کرنے کے طریقے سلیقے۔۔۔ ویسے تم لوگوں نے جان چھڑائی اپنی جہیز سے۔"

"تم بھی چھڑوالو۔۔۔ جہیز کا حکم ہے تمہارے مذہب میں؟ جب میری اور میرے شوہر کی شادی ہوئی تھی تب میرے شوہر نے ایک کمرے کے فلیٹ کو اپنے پیسوں سے سجایا تھا۔ جب میری بیٹی کی شادی ہوئی تو میری بیٹی اور اس کے شوہر نے مل کر یہ کیا۔ ہم سے ایک پیسہ نہیں لیا۔"
"ہمیں تو خوشی ہوتی ہے اپنی بیٹیوں کو دے کر' تم لوگوں کی طرح دبا کر نہیں رکھتے پیسوں کو۔"
"اگر اتنی ہی خوشی ہوتی ہے تو پھر بیٹیوں کو بوجھ کیوں کہا تم نے؟۔۔۔ اور یہ تم وقت سے پہلے بوڑھی کیوں ہو رہی ہو؟"
"کیا کریں معاشرے کے منہ کو دیکھنا پڑتا ہے۔"
"کیسا معاشرہ؟ کیا تم نے اپنی بہو سے نہیں لیا جہیز؟"
"میرا بیٹا کوئی ارب پتی نہیں ہے۔۔۔ وہ ساری زندگی گھر کی چیزیں ہی جمع کرتا رہتا؟"
"جب تمہارا بیٹا چیزیں اکٹھی نہیں کر سکتا تو تمہارا داماد کیوں کرے؟"
"تم میری جگہ ہوتیں تو میں تم سے پوچھتی۔۔۔"
"میں تمہاری جگہ ہوتی تو اپنی جگہ بدل لیتی۔"
"ہونہہ۔۔۔ یہ شادی بیاہ بچوں کے کھیل نہیں ہیں۔۔۔ جو تم یوں منہ اٹھا کر کہہ رہی ہو کہ جگہ بدل لیتی۔۔۔ سو چیزیں دیکھنی پڑتی ہیں۔۔۔ اور پھر اچھے رشتے ملتے ہی کہاں ہیں؟"
"کیا اچھے لوگوں کی اتنی کمی ہے تمہارے یہاں؟۔۔۔ ذرا مشاہدہ کرو اپنے معاشرے کا۔۔۔ اچھے لوگ تو بہت ہیں۔۔۔ اچھی لڑکیاں بھی۔۔۔ اچھے لڑکے بھی۔۔۔ بس اچھے اسٹیٹس کے نہیں ہیں۔۔۔ اچھی لڑکیاں جو پڑھی لکھی بھی ہیں اور ہنر مند بھی۔۔۔ ان کے دو کمروں کے یا ٹوٹے پھوٹے گھروں میں رشتے نہیں لے جانے جاسکتے' جو لوگ زیادہ جہیز نہیں دے سکتے وہاں بھی۔۔۔ جو دھوم دھام سے شادی نہیں کر سکتے وہاں بھی۔۔۔ جب تم نے روایت نہیں توڑی تو کوئی تمہارے لیے روایت کیوں توڑے؟ جب بھر بھر جہیز تم نے اپنے گھر منتقل کیا۔ جب بیٹے کے لیے تم نے منہ سے چیزیں مانگیں تو کوئی تمہاری خوب صورت سلیقہ شعار لڑکیوں کو کیوں دیکھے گا۔"
"کیا میرا حق نہیں ہے اپنے پڑھے لکھے' خوبرو بیٹے کے لیے اچھے گھر سے لڑکی لانے کا؟"
"تم لوگ اچھا گھر کسے کہتے ہو؟۔۔۔ جہاں پورچ میں گاڑی کھڑی ہو؟ باپ سرکاری ملازم ہو یا بزنس مین؟ پانچ وقت کا نمازی۔۔۔ سبزی بیچنے والا باپ اور محدود آمدنی میں صبر و شکر سے گزارہ کرنے والی بیٹیاں اچھے گھروں میں شامل نہیں ہیں؟ باپردہ' باکردار' تہذیب یافتہ لڑکیاں تمہاری آنکھوں میں جچتی کیوں نہیں ہیں؟"
"چھوٹے گھروں کی لڑکیاں چھوٹی ذہنیت کی ہوتی ہیں۔"
"ذہنیت تو ان کی بھی چھوٹی ہے جو ان کو چھوٹے گھروں کی کہتے ہیں۔۔۔ سنا ہے محلوں میں تو فرعون رہتے ہیں۔۔۔ تم نے اپنی بے سکونی کی وجوہات خود ہی بتا

دیں۔۔۔ ٹھیک ہے رہو بے سکون۔۔۔" مارتھا کہہ کر پارک کی خوب صورت فضا کو محسوس کرنے لگی۔

"تمہارے بچے تو خود ہی باہر کے باہر شادی رچا کر آجاتے ہیں۔"

"یہ تمہارا خیال ہے۔۔۔ میرے بیٹے نے شادی سے پہلے مجھے میری بہو سے ملوایا تھا۔۔۔ اس کے بارے میں سب بتایا تھا۔۔۔ میں نے اور میری بہو نے بیٹھ کر ایک دوسرے کے مشاغل کے بارے میں بات کی تھی۔۔۔ پھر جب دونوں نے شادی کا دن طے کیا ہم نے اس کے لیے بڑھ چڑھ کر تیاریاں کیں۔۔۔ ان دونوں کی مرضی اور ان کی زندگی کے اہم موقعے پر ہم نے اپنی پسند سے زیادہ ان کی پسند کو ترجیح دی۔"

"ہاں۔۔۔ شتر بے مہار ہے تمہاری اولاد تو۔۔۔ کرتی ہے اپنی مرضیاں ہی۔"

"شتر بے مہار نہیں۔۔۔ اپنے پیروں پر کھڑی اولاد۔۔۔ میری بہو نے کہا وہ ہمارے ساتھ رہنا چاہتی ہے۔۔۔ ہم نے کہا ٹھیک ہے۔۔۔ بیٹے نے کہا وہ الگ رہنا چاہتا ہے ہم نے کہا ٹھیک ہے۔۔۔ ہم نے اس بات کو ایشو نہیں بنایا کہ بہو نے بیٹے کو ماں سے الگ کر دیا۔"

"تمہاری بلا سے۔۔۔ تمہاری اولاد کہیں بھی رہے۔۔۔ ہم تو نہیں رہ سکتے۔۔۔ پھر وہ ہمارا سہارا ہوتے ہیں۔۔۔ کما کر دیتے ہیں ہمیں۔"

"میرے بیٹے کا گھر میرے گھر کے ساتھ ہے۔۔۔ میرے اکاؤنٹ میں وہ ہر ماہ کچھ رقم ٹرانسفر کرواتا ہے۔ جبکہ میں اپنا بزنس۔۔۔ کر رہی ہوں۔۔۔ اگر وہ پیسے نہ بھی دے تو بھی مجھے کوئی اعتراض نہیں ہو گا کہ وہ نہیں دیتا اور نہ میں یہ کہوں گی کہ اس کی بیوی نے سب چھین لیا۔ ہر چیز پر قبضہ کر لیا۔۔۔ میری بہو مجھے ہر ہفتے میڈیکل چیک اپ کے لیے لے جاتی ہے۔ میرے ساتھ مل کر شاپنگ کرتی ہے۔ ہفتے میں ایک بار مل کر ہم لنچ کرتے ہیں۔۔۔ فارغ وقت میں ہم مل کر گپ شپ کرتے ہیں۔۔۔ جب جب اس کی ماں آتی ہے وہ میرے گھر ٹھہرتی ہے۔۔۔ ہماری اچھی دوست ہے۔۔۔ میں اپنی بہو یا اس کی ماں سے کوئی بیر نہیں رکھتی۔۔۔ نہ ہی وہ مجھ سے رکھتی ہے۔"

"بس۔۔۔ بس اتنے بھی اچھے نہیں ہوتے تم۔۔۔ ہمارے یہاں کی بہوؤں کو تم نہیں جانتی کیسی چنڈالیں ہوتی ہیں۔"

"اگر وہ چنڈالیں ہوتی ہیں تو ساسیں بھی کم نہیں ہوتی ہوں گی۔۔۔ کھانا کیا پکایا۔۔۔ کام کتنا کیا' نندوں سے کیسے بات کرتی ہے' بیٹھتی کیسے ہے۔ بولتی کیسے ہے۔ صبح کتنے بجے اٹھی۔ رات کتنے بجے سوئی۔۔۔ میکے کیوں جاتی ہے۔۔۔ اپنے میکے والوں کو اتنی اہمیت کیوں دیتی ہے۔ اتنے دن میکے میں رہتی ہے۔۔۔ روز گھومنے چلی جاتی ہے۔ اتنی شاپنگ کرتی ہے۔۔۔ یہ سب باتیں ساسیں نہ کریں تو وہ بھی چنڈالیں نہ بنے۔۔۔ میرا بیٹا جب باپ بننے والا تھا تو میں اس کے گھر جا کر کھانا پکا آتی تھی۔۔۔ میری دائیں ٹانگ کا آپریشن ہوا تو میری بہو کھانا' لانڈری' ڈسٹنگ سب کر جاتی تھی۔۔۔ احساس کے ساتھ احساس ہے۔۔۔ اگر میری بہو یہ سب نہ بھی کرتی تو میں اپنے بیٹے کے کان نہ بھرتی۔۔۔ رشتوں کو باندھ کر رکھیے لیکن پھندے سے لٹکا کر نہ رکھیں۔۔۔ ساس بنو۔۔۔ بیٹے کی ماں بنو۔۔۔ لیکن اعتدال رکھو۔"

"بہو یہ سب نہ کرتی تو کیا تم پھر ٹوٹی ٹانگ کے ساتھ بھوکی مرتیں؟"

"میرے شوہر کرتے۔۔۔ ورنہ میں فلوریڈا سے اپنی بیٹی اور داماد کو بلا لیتی۔۔۔ اگر بہو نہیں کرنا چاہتی تو کیا ہوا۔۔۔ غصہ کیسا؟"

"بڑے بوڑھوں کی خدمت کرنا ہمارے چھوٹوں پر فرض ہے۔۔۔ ہم نہیں چھوڑتے اپنے بوڑھوں کو لاوارث۔۔۔ احسان سمجھ کر نہیں فرض سمجھ کر کرتے اور کرواتے ہیں۔"

"اگر چھوٹوں پر خدمت فرض ہے تو کچھ بڑوں پر بھی فرض ہو گا کہ جہاں تک وہ اپنی دیکھ بھال آسانی سے کر سکتے ہیں کریں۔۔۔ ایک اکیلی لڑکی اتنے بڑے کنبے کو کیوں سنبھالے۔۔۔ اسے مددگار دیے جائیں۔۔۔ آرام دیا جائے۔۔۔ اسے اس کے کاموں پر انعام بھی دیا جائے۔۔۔ ٹھیک ہے وہ کام کرے گھر سنبھالے' پھر اسے

وہ مقام بھی دیا جائے... کیا ہوتا ہے تمہارے یہاں ایسی سب بہوؤں کے ساتھ... گھر تو سارا بہو نے سنبھالا ہوا ہے... کام کاج وہ ہی کرتی ہے... لیکن روپے پیسے کا سارا احساب کتاب ساس سسر یا بیٹے کے پاس ہوتا ہے... اگر اس سے واقعی گھر سنبھلوانا مقصد ہے تو پھر اسے گھر کا سربراہ کیوں نہیں بنا دیتے۔"

یہ بات جمیلہ کو کافی محسوس ہوئی تھی۔ وہ آگے سے کچھ نہ بول سکی' ہارتھا ہی بولی۔

"اگر میں نے اپنی بہو سے اپنی خدمت کروانے کو فرض سمجھ لیا تو اس کی اپنی لائف تو بہت ڈسٹرب ہو جائے گی... وہ ایک صحافی ہے۔ صبح جلدی اٹھ کر گھر کے کام کرتی ہے... پھر میرے پوتے کو نہلا دھلا کر مجھے دے جاتی ہے۔ رات گئے گھر آتی ہے... میرا بیٹا رات کا کھانا بناتا ہے۔ کیونکہ وہ شام کو ہی گھر آجاتا ہے برتن بھی دھوتا ہے۔ صفائی بھی کرتا ہے... شام کو مجھ سے لے جاتا ہے... اسے فیڈر دیتا ہے... بہلاتا ہے سلاتا ہے۔ میں اپنے بیٹے سے نہیں کہتی کہ وہ عورتوں والے کام کیوں کر رہا ہے۔ یا وہ اپنی بیوی کا غلام ہو گیا ہے... یہ سب کام میرے داماد بھی کرتے ہیں... یوں ہماری زندگیاں آسان ہو گئیں... میری بہو کی پے میرے بیٹے سے زیادہ ہے... میرا بیٹا اس کا احسان مند ہے کہ گھر کے بہت سے بلز اس کی پے سے ادا ہوتے ہیں۔ میری بہو کے مقابلے میں میرا بیٹا تو بہت کم کماتا ہے۔ ایک کا مددگار دوسرا نہیں ہو گا تو کیسے چلے گا سب؟ بیوی کا مددگار شوہر نہیں ہو گا تو اور کون ہو گا؟ میرے شوہر بھی میرے مددگار رہے۔ میں نے اپنے بیٹے کو بھی یہی سکھایا۔ خدمت فرض نہیں ہوتی۔ احساس فرض ہوتا ہے۔ سہولت اور آسانی فرض ہوتی ہے۔ رشتہ وہی خالص جو گلے کا پھندا نہ بنے' الٹا پھولوں کا ہار بن جائے۔"

"تو کیا ہم نے اپنے وقتوں میں نہیں کیا؟" جمیلہ شرمندگی سے سر اٹھا کر بولی۔

"اپنے وقتوں کو کب تک روؤ گے؟... بدل بھی دو وقت... بدل بھی دو روایت۔ بس بھی کر دو یہ سب سکون حاصل کرو کچھ... اپنی بیٹیاں بوجھ لگتی ہیں تو پہلے دوسروں کے بوجھوں کو سہل کرو... انہیں اپنی سر آنکھوں پر بٹھاؤ' پہلے انہیں یہ احساس دلاؤ کہ تمہارے گھر چھوٹے ہیں تو کیا ہوا' تمہارے گھر کی بڑی عزتوں کو ہم اپناتے ہیں... یہ گائے نہیں' بکریاں نہیں کہ ان کے کان ناک دانت چیک کریں... ہم انہیں انسان سمجھ کر عزت دیتے ہوئے گھروں کو لے جاتے ہیں... کالے رنگ کو چھوٹی ناک کو چھوٹے قد کو لمبی ناک کو چھوٹی آنکھ کو رد کرتے ہو' جاؤ جا کر پہلے خدا سے لڑو کہ اس نے انہیں ایسا کیوں بنایا ہے۔ سکون کی نیندیں تو تم نے خود خود پر حرام کی ہیں۔

جہیز جیسی لت تم نے خود پال رکھی ہے۔ عمروں کے کم زیادہ کا پیمانہ تم نے خود ہاتھ میں پکڑ رکھا ہے۔ بہوؤں کی ایک ایک جنبش پر تو تم نظریں ٹکائے بیٹھے ہو۔ پھر سکون کیسے ملے' نیندیں حرام کیوں نہ ہوں۔ تم وقت سے پہلے بوڑھے کیوں نہ ہو۔ نہ خود بدلتے ہو نہ اپنی نسل کو... نسل در نسل ایسی عجیب باتیں منتقل کیے جا رہے ہو۔ وحشت نہیں ہوتی تمہیں اس سب سے... جی نہیں اوبھتا تمہارا... کب تک جھیلو گے یہ سب... اب بس بھی کر دو... اور یہ... یہ تم کہاں ایک دم سے اٹھ کر چل دیں۔"

"سچ بتاؤں تو تمہاری باتوں نے مجھے شرمندہ کر دیا ہے۔ نیچا کر دیا ہے تم سے..."

"تم ابھرنا چاہتی ہو؟" جمیلہ نے سر ہلا دیا۔

"پھر ایک وعدہ کرلو خود سے... جو چھوٹا بیٹا رہ گیا ہے... اس کے لیے ایسا نہیں کرو گی۔"

"تو کیسا کروں؟"

"جو بھی لڑکی نیک سیرت' سلیقہ شعار ہو اسے اپنے گھر کی بہو بنا لو گی۔ خواہ وہ تمہارے بیٹے کی ہم عمر ہو یا اس سے بڑی... وہ چھوٹے گھر میں رہتے ہوں یا ٹوٹے پھوٹے گھر میں... اور اس کے باپ بھائی وغیرہ کا حسب نسب نہیں دیکھو گی... تم ایسا کرنا... پھر کوئی تمہاری بیٹیوں کے لیے بھی ایسا ہی کرے گا۔"

"ان شاء اللہ" جمیلہ نے کہتے ہوئے خود سے وعدہ کر لیا۔

☼

ثمرہ عاشق

# کچھ اصول اس دنیا کے بھی

"ارے ننھی! یہ دیکھو۔ تم نے میری قمیص کتنی ڈھیلی سی ہے اور ادھر کاندھے کے پاس سے بھی دیکھو' کتنی لٹکی ہوئی لگ رہی ہے۔" مریم نے اپنے کپڑے ننھی کے سامنے پھیلاتے ہوئے اعتراض پیش کیا' جس کے جواب میں ننھی نے گھور کر مریم کے سراپے پہ ناقدانہ نظر ڈالی۔

"ارے نہیں' نہیں ننھی! اب میں اتنی بھی موٹی نہیں ہوں کہ تم میری قمیص کی جگہ یہ تھیلا سی کر دے دو۔" مریم فوراً" اپنے پھیلے ہوئے موٹے تازے وجود سے نظریں چرا کر اپنی صفائی پیش کرنے لگی۔

"یہ بات جا کر اپنی ماں کو سمجھاؤ' جس نے تمہاری ناپ دیتے وقت خود کہا تھا کہ اس ناپ والی قمیص سے دو انچ ڈھیلی سینا۔" ننھی سے مزید خاموش نہ رہا گیا۔ وہ اپنے غصے کو کنٹرول کرتے ہوئے بولی۔

"بس ننھی غلطی ہو گئی مجھ سے' جو اپنے کپڑے اپنی مما کے ہاتھ تمہارے پاس بھجوا دیے۔ اب تم ان کو ٹھیک کر دو۔ بے شک تم اس سوٹ کے تھوڑے زیادہ پیسے لے لینا۔" مریم جانتی تھی غلطی خود اس کی اپنی ہے۔ اس لیے ننھی کا مزاج بھانپتے ہوئے فوراً" صلح جو انداز میں تجویز پیش کی۔

"اچھا ٹھیک ہے' میں فٹنگ کر دوں گی۔ اب جاؤ شام چار یا پانچ بجے تک لے جانا۔" ننھی جانتی تھی کہ جب پیسے لے کر کسی کا کوئی کام کیا جاتا ہے تو پھر اس کے نخرے بھی سہنے پڑتے ہیں۔ اس لیے اب مریم کو مزید اکڑ دکھانے کے بجائے اس کا کام ہو جانے کا اشارہ دے کر باہر دروازے کا راستہ دکھایا۔

اب ننھی کو مریم کے کپڑوں سے زیادہ اس گھر میں شروع ہونے والی نصیحتوں کی فکر تھی' جو اسے اب کئی گھنٹے برداشت کرنی تھیں۔ اور وہی ہوا' جیسے ہی مریم کے جانے کے بعد وہ دروازہ بند کر کے واپس پلٹی' دو طنز بھری نظریں اس کی منتظر تھیں' جنہوں نے اب رات تک اس کا موڈ خراب رکھنا تھا۔

"میں نے کتنی بار سمجھایا ہے ننھی! جب بھی کسی کے کپڑے سیتی ہے' اچھی طرح ناپ لینے کے بعد سیا کر' اب اچھا لگتا ہے کیا روز کوئی نہ کوئی اپنے کپڑے شکایات کے ساتھ واپس لے کر آ جاتا ہے' جسے ٹھیک کرنے میں تمہارا سارا ٹائم بھی ضائع ہوتا ہے اور محنت بھی ڈبل کرنی پڑتی ہے۔ اب دیکھو تم نے مریم کی قمیص کتنی ڈھیلی سی دی ہے؟ ٹھیک ہے وہ تھوڑی موٹی ہے' پر اس کا مطلب یہ تو نہیں ہے نا کہ جو انسان 22 انچ کی قمیص میں پورا آ سکتا ہے' اس کے لیے 25 انچ کی قمیص۔۔۔"

"بس کرو اماں! ابھی وہ مریم میرا دماغ چاٹ کر گئی ہے۔ اب آپ مت شروع ہو جاؤ۔ اس کی ماں ناپ دیتے وقت خود کہہ کر گئی تھی کہ "میں مریم کے دن بدن پھیلتے ہوئے وجود سے فکر مند ہوں' تم اس ناپ والی قمیص سے تھوڑی کھلی سی دینا تاکہ وہ ایک سیزن تو آرام سے پہن سکے۔" ننھی جھنجلاتے ہوئے اصل وجہ ماں کو سمجھانے لگی۔

"دیکھو ننھی! تم اتنے سارے کپڑے سلائی کرتی ہو' تمہیں اندازہ ہو جانا چاہیے کہ مریم جیسی فیشن ایبل لڑکیاں کھلے کپڑے پہننا پسند نہیں کرتیں' کوئی کچھ بھی کہے' تم جس کے کپڑے سیتی کرتی ہو اسی کے مزاج کے مطابق سیا کرو۔" ننھی ابھی ماں کو ہی

بہن کیسی تھکی ہاری گھر لوٹی ہے۔" ننھی برآمدے میں بیٹھی کپڑے سلائی کر رہی تھی' جب ماں کی آواز اس کے کانوں سے ٹکرائی' جو کافی دیر سے تارا کے انتظار میں گیٹ کے چکر لگا لگا کر ہلکان ہو رہی تھیں۔ ننھی کا دھیان بھی سلائی سے زیادہ ماں کی طرف ہی تھا' وہ جانتی تھی اب رات کو ماں کی دکھتی ہوئی ٹانگیں بھی اسی کو دبانی تھیں۔

"ننھی پانی پلانے کے بعد گرما گرم چائے بھی بنا دینا۔ سچ آج تو آفس میں بہت کام تھا۔ سر درد سے پھٹنے والا ہے۔" تارا کمرے میں جانے کے لیے برآمدے سے گزرتے گزرتے ایک اور حکم جاری کر گئی۔ ننھی نے بے زاری سے نظریں اٹھا کر دیکھا جہاں ماں بیٹی آگے پیچھے کمرے میں داخل ہو رہی تھیں۔

"کیا مصیبت ہے' اماں کو بھی بس اپنی یہ ایک ہی بیٹی نظر آتی ہے۔ اپنی اس پڑھی لکھی بیٹی کو تو کبھی نہیں کہا کہ اٹھ تارا! بہن کو چائے' پانی پلا دے' کتنی دیر سے مشین پہ کپڑے سلائی کر رہی ہے۔ اس کی کمر اکڑ گئی ہوگی۔" لیکن نہ جی ان کو میری فکر کیوں ہونے لگی۔ میں کون سا تارا کی طرح ہر ماہ تنخواہ کی رقم ان کے ہاتھ پہ لا کر رکھ سکتی ہوں' وہ کیوں میری فکر کریں گی۔ ننھی یہ سب اپنی ماں کو نہیں کہہ سکتی تھی اور نہ ہی ماں کی نافرمانی کرنے کا سوچ سکتی تھی' بس دل ہی دل میں کلستی کچن کا رخ کر چکی تھی۔



"یہ کون سا وقت ہے تمہارا ناشتا کرنے کا؟ دیکھو تو کتنے گھنٹے ہو گئے ہیں تارا کو دفتر گئے ہوئے اور بھائی بھی صبح آٹھ بجے کا اسکول گیا ہوا ہے اور ایک تم ہو جو بارہ بجے تک پڑی سوتی رہی ہو۔" نفیسہ بیگم برآمدے میں بیٹھی سبزی کاٹتے ہوئے ننھی کو سمجھاتے ہوئے بولیں' جو ان کے سامنے بیٹھی ناشتا کر رہی تھی۔

"بس کرو اماں! اب صبح صبح میرا موڈ مت خراب کرو! میرے پاس بھی یہ چند دن ہی رہ گئے ہیں' پھر میں بھی اٹھ جایا کروں گی۔ آپ کی اس لاڈلی تارا کی طرح' ویسے بھی آج میرے پاس بہت زیادہ کام ہے۔ تنگ مت کرو مجھے' اپنے یہ لیکچر سنا کے۔" ننھی اپنے ناشتے کے برتن اٹھاتے ہوئے تنک کر بولی۔

"ننھی ادھر آؤ بیٹا! میری بات سنو!" وہ جیسے ہی برتن دھونے کے بعد کچن سے نکلی' نفیسہ بیگم نے کچھ سوچتے ہوئے اسے اپنے پاس بلایا۔

"جی بولیں اماں! کیا بات ہے؟" ماں کو سنجیدہ دیکھ کر موڈ خراب ہونے کے باوجود خاموشی سے ان کے پاس آ بیٹھی۔

"بیٹا! صبح تارا کہہ کر گئی تھی کہ آج دفتر سے تنخواہ ملنی ہے' تو وہ دفتر سے واپسی پہ اپنی وہیں کی کسی سہیلی کے ساتھ کچھ ضروری سامان لینے کے لیے بازار جائے گی۔"

"اف اماں! آپ نے مجھے یہ بتانے کے لیے بلایا ہے؟ ابھی میں نے آپ کو بتایا بھی ہے کہ مجھے بہت زیادہ کام کرنا ہے آج' کچھ شادی کے ضروری کپڑے سینے ہیں میں نے۔" نفیسہ بیگم سانس لینے کے لیے رکی ہی تھیں کہ ننھی ان کی بات کاٹتے ہوئے درمیان میں ہی بول پڑی۔

"ننھی! میں تم سے یہ کہہ رہی تھی کہ وہ تمہارے لیے کچھ لے کر آئے یا نہ لے کر آئے' تم اپنا دل برا مت کرنا! دیکھو وہ دفتر میں پورا پورا دن اتنی محنت کرتی ہے۔ جو بھی تنخواہ ملتی ہے وہ لا کر میرے ہاتھ پہ رکھ دیتی ہے۔ گھر کا آدھا خرچا اسی کی تنخواہ سے تو پورا ہوتا ہے' ورنہ تمہارے ابا کی پنشن میں بھلا اس گھر کا خرچا کہاں پورا ہونا تھا؟" نفیسہ بیگم نے اپنی بات دوبارہ وہیں سے جوڑی جہاں سے درمیان میں ننھی بول پڑی تھی۔

"اماں! آپ جانتی ہو آپ کی یہ ننھی بہت نکمی اور بے وقوف سہی' پر اس معاملے میں آپ کو تنگ نہیں کرتی' میں نے تو ابا کے بعد سے فرمائشیں بھی کرنا چھوڑ دی ہیں۔ جب میں اس گھر میں کوئی چیز لے کر نہیں آسکتی تو پھر آپ کا یہ خدشہ کیسا کہ میں اس گھر میں آئی ہوئی کسی چیز پہ اعتراض کروں گی؟" ماں کے

آنسو پونچھتے ہوئے ننھی دھیمی آواز میں بولی۔
"میں جانتی ہوں بیٹا! میری یہ ننھی اس معاملے میں مجھے کبھی تنگ نہیں کرتی' پر بیٹا میں یہ بھی جانتی ہوں کہ میری اس ننھی کو دل ہی دل میں اپنی ماں سے بہت سی شکایتیں ہیں۔ اکثر بے دھیانی میں تارا کی فکر کرتے ہوئے میں اپنی ننھی کو نظرانداز کر جاتی ہوں' پر بیٹا ایک ماں کبھی اپنے بچوں میں فرق نہیں کر سکتی۔ اس لیے تم بھی کبھی ایسا خیال اپنے ذہن میں مت لانا' میں کبھی اپنی بیٹیوں کے درمیان فرق نہیں کر سکتی۔" نفیسہ بیگم دوبارہ بولیں' تو بے بسی ان کے لہجے سے برسنے لگی۔
"ارے اماں! آپ کیوں فکر کرتی ہو؟ میں جانتی ہوں میری اماں مجھ سے بہت محبت کرتی ہیں۔ بس میں ہی کام سے گھبرا کر ذرا جلدی جھنجلاہٹ کا شکار ہو جاتی ہوں اور آپ کے ساتھ بدلحاظی کر جاتی ہوں' پر اماں میں آپ سے بہت محبت کرتی ہوں۔ میں آپ کی نافرمانی کرنے کا سوچ بھی نہیں سکتی۔" معمول سے ہٹ کر جھنجلاہٹ کا شکار ہونے کے بجائے ننھی نے نرمی سے جواب دے کر ماں کے سارے خدشے دور کر دیے۔
ماں کی شاید ان ہی باتوں کا اثر تھا کہ شام کو جب تارا اپنا قیمتی نفیس سا سوٹ دکھانے کے بعد لان کا سستا سا سوٹ ننھی کو تھما کر اپنا سوٹ جلدی سی دینے کا آرڈر دے کر ہٹی تو وہ خاموشی سے وہاں سے اٹھ کر تارا کا سوٹ پانی میں بھگونے کے لیے چل دی۔
"میرے پاس بھی بس یہ دو تین سال ہی رہ گئے ہیں۔ پڑھائی مکمل کر کے میں بھی اچھی سی نوکری کروں گی' پر تارا کی طرح یہ ناانصافی نہیں کروں گی۔ سب کے لیے ایک سی چیز لے کر آؤں گی۔" ننھی گویا اپنے آپ سے وعدہ کرنے لگی۔
آج صبح سے ہی وہ ماں کی باتیں سن کر اداسی کا شکار ہو گئی تھی۔ ماں کو تو وہ تسلی دے چکی تھی' پر آج ٹوٹ کر باپ کی یاد ستا رہی تھی۔ ماں سے چھپ کر دو بار کمرے میں جا کر رو بھی چکی تھی' پر اداسی تھی کہ چھٹنے کا نام ہی نہیں لے رہی تھی اور آج بہن کی اس حرکت سے تو کچھ زیادہ ہی دل برداشتہ ہو رہی تھی۔
دو سال پہلے اچانک دل کے دورے کی وجہ سے باپ کی وفات نے ان ماں بیٹیوں کو معاشی مشکلات کا سامنا کروایا تھا' تارا ان ہی دنوں ایم ایس سی کا امتحان دے کر فارغ ہوئی تھی۔ گو ابھی رزلٹ نہیں آیا تھا' پر بہترین اکیڈمک ریکارڈ نے ایک پرائیویٹ آفس میں کمپیوٹر آپریٹر کی اچھی سی پوسٹ پہ نوکری ملنے میں مدد دے دی تھی' ننھی تھرڈ ایئر کے پیپر دے کر فی الحال چھٹیوں کی وجہ سے گھر پر ہی تھی۔ میٹرک کے بعد کی چھٹیوں میں شوقیہ طور پر سیکھی گئی سلائی اس کے لیے کافی مددگار ثابت ہوئی تھی' گو وہ گھر کا خرچ چلانے میں تو ماں کا ہاتھ نہیں بٹا پا رہی تھی' پر کالج کی فیس' کتابیں اور کرائے وغیرہ کے لیے وہ ماں کے آگے ہاتھ نہیں پھیلاتی تھی اور سب سے چھوٹا حماد ابھی میٹرک میں ہی تھا جسے تعلیم حاصل کرنے کے بعد نوکری کے لیے باپ کی پوسٹ پر ہی لگنا تھا۔
"ماں میں ننھی کے لیے یہ یونیفارم کا کپڑا بھی لے کر آئی تھی۔" تارا نفیسہ بیگم کو ان کا اور حماد کا سوٹ دکھانے کے بعد ایک شاپر ماں کی طرف بڑھاتے ہوئے بولی۔
"اصل میں اماں مجھے اپنے لیے یہ سوٹ پسند آیا تھا تو میں نے لے لیا اور جتنے پیسوں کا میں نے اپنا یہ ایک سوٹ لیا ہے اتنے ہی پیسوں میں ننھی کے لیے یہ دو سوٹ لے لیے ہیں۔ ایک وہ لان کا جو اس کو دے دیا ہے اور ایک یہ یونیفارم' پر اماں آپ ابھی یہ یونیفارم چھپا دو۔ کچھ دنوں میں اس کا کالج کھلنے والا ہے' تب دے دینا' وہ بہت خوش ہو گی۔" تارا چہرے پہ ہلکی سی مسکان سجائے گویا ماں کو وضاحت دینے لگی۔
نفیسہ بیگم تارا کے سر پر ہاتھ پھیر کر کپڑوں کے شاپر اٹھا کر اندر رکھنے چل دیں' پر یہ سب دیکھنے اور سننے کے لیے ننھی وہاں موجود نہ تھی۔ وہ تو کہیں اور ہی کھوئی ہوئی تھی۔ پانی کب کا ٹب کو بھرنے کے بعد نیچے گرنا شروع ہو گیا تھا۔

✡ ✡ ✡

"یہ کیا کررہی ہو ننھی؟" نفیسہ بیگم تارا کے ساتھ صحن میں بیٹھی باتیں کررہی تھیں۔ جب انہوں نے برآمدے میں مشین کے پاس بیٹھی ننھی کو عجیب و غریب شکلیں بنا کر کسی پرانے کپڑے کی ادھیڑبن میں مصروف دیکھ کر سوال کیا۔

"اماں! کل جب آپ تارا کے ساتھ خالہ کے گھر گئی تھیں نا' تب وہ سامنے والی طاہرہ آنٹی اپنی یہ دو پرانی شلواریں دے کر گئی تھیں۔ کہہ رہی تھیں کہ یہ شلواریں مجھے گھیر کے پاس سے تنگ ہورہی ہیں۔ تم ان کی بیلٹ ادھیڑ کر گھیر میں ڈال دو اور اوپر بیلٹ کی جگہ پہ پرانا کپڑا لگادو' تاکہ نظر نہ آئے۔" ننھی مصروف سے انداز میں نظریں اٹھائے بغیر ماں کو تفصیلی جواب دینے لگی کیونکہ ذرا سی بے دھیانی سے کپڑا پرانا ہونے کی وجہ سے سلائی کے پاس سے پھٹ رہا تھا۔

ننھی کی بات سنتے ہی نفیسہ بیگم ایک جھٹکے میں صحن پار کرکے ننھی کے سر پر پہنچیں اور اس سے وہ کپڑے جھپٹ کر ایک طرف پھینکے۔

"خبردار! جو تم نے ان کپڑوں کو ہاتھ بھی لگایا تو' کس نے کہا ہے تمہیں یہ سب کرنے کے لیے؟ ضرورت کیا ہے تمہیں ایسا کام کرنے کی؟" نفیسہ بیگم ہذیانی انداز میں ننھی سے سوال کرنے لگیں۔

ننھی ماں کی اس حالت سے بے خبر گھبرا کر کھڑی ہوگئی اور ناسمجھی کے عالم میں ماں کا چہرہ تکنے لگی۔ نفیسہ بیگم اپنے آپ کو سنبھالتے ہوئے ننھی کو پکڑ کر صحن میں تارا کے برابر بٹھاتے ہوئے بولیں۔

"بیٹا! کبھی اپنی عزت نفس کا سودا مت کرنا' ہر انسان کا ایک معیار' ایک عزت اور مقام ہوتا ہے' تم بھی اس معیار سے گر کر کبھی کسی کا کوئی ایسا کام مت کرنا کہ تم اگلی بار اس شخص سے نظریں ملانے میں کسی بھی قسم کی جھجک محسوس کرو۔" "تم ان کے یہ کپڑے واپس کردو۔ ان کو صاف صاف کہہ دو کہ میں پرانے کپڑے مرمت کرنے کا کام نہیں کرتی۔ عزت سے صاف ستھرا نیا سوٹ سلائی کرتی ہوں اور اسی محنت کے پیسے وصول کرتی ہوں' جو کوئی آپ کے پیسوں سے مرعوب ہو' جاکر اسی سے یہ کام کروالیں۔ مجھے ایسے پیسے کی ضرورت ہی نہیں ہے جس میں کوئی عزت ہی نہ ہو' کل میں گھر پر نہیں تھی' ورنہ میں تمہیں ان سے یہ کپڑے لینے ہی نہ دیتی' اسی وقت ان کے منہ پر مار دیتی۔" اونچا اونچا اور مسلسل بولنے کی وجہ سے نفیسہ بیگم کا سانس پھولنے لگا۔ تارا نے خاموشی سے اٹھ کر پانی کا گلاس لاکے ماں کو تھمایا۔

"ننھی! اماں ٹھیک کہہ رہی ہیں' تمہیں ان سے یہ کپڑے لینے ہی نہیں چاہیے تھے۔ سیلف ریسپکٹ بھی کوئی چیز ہوتی ہے۔ ہم جانتے ہیں تم ابھی چھوٹی ہو۔ تم تو ہماری ننھی ہو۔ تمہیں شاید ابھی یہ باتیں سمجھ میں نہ آئیں' لیکن وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ تمہیں خود اندازہ ہوجائے گا کہ تمہاری یہ ماں اور بہن کیوں تمہیں ہر وقت ٹوکتی رہتی ہیں۔" یہ کہتے ہوئے بہن کو محبت سے سمجھاتے ہوئے تارا کی آنکھوں میں بھی ماں کی طرح بوندیں جھلملانے لگیں۔

اپنی غلطی سمجھ میں آتے ہی ننھی کے ذہن سے جھٹ سے اپنی بہن کے بارے میں پچھلے دو سالوں سے چھائی دھند چھٹ گئی۔ پورے دو سال بعد اس کو اپنی کھوئی ہوئی بہن واپس مل گئی تھی جس نے شاید باپ کی وفات کے بعد اپنے اوپر مصروفیت کا خول چڑھا لیا تھا اور جس کو ننھی کبھی سمجھ ہی نہیں پائی تھی۔

ننھی کو آج اپنی زندگی کا بہت بڑا سبق مل چکا تھا۔

"اس دنیا میں سر اٹھا کر چلنے کے لیے انسان کو خود ہی اپنی عزت نفس کی حفاظت کرنی پڑتی ہے اور ساتھ ہی یہ کہ خون کے رشتے اتنے بھی کمزور نہیں ہوتے کہ انسان ان رشتوں سے زیادہ عرصہ تک بدگمان رہ سکے' بس ان رشتوں کو سنبھال کر رکھنے کا ہنر آنا چاہیے۔

ذہن میں یہ نئی سوچ آتے ہی ننھی ماں اور بہن کے گلے جا لگی جہاں نم آنکھیں' مسکراتے ہونٹوں کے ساتھ اس ہی کی منتظر تھیں۔



## نعیمہ ناز

# دل و نظر کی بات ہے

نانی بی سو کر اٹھ چکی تھیں اور اب منتظر نگاہوں سے حریم کو دیکھ رہی تھیں۔ وہ بیدار ہو کر اپنی نیند بھری آنکھوں کو مسل رہی تھی۔ رات بجلی کی آنکھ مچولی نے بہت تنگ کیا تھا۔ تقریباً" پوری رات ہی جاگتے گزری تھی۔

حریم نے پہلے پانی کے دو چار چھپاکے منہ پر مارے تو نیند غائب ہوئی اور مندی مندی آنکھیں پوری کھل گئیں۔ تولیے سے اپنا چہرہ اور ہاتھ خشک کر کے وہ نانی بی کے پاس آگئی۔ سہارا دے کر انہیں اٹھایا اور اسی طرح سہارے سے چلاتی ہوئی باتھ روم لے گئی۔

شیمپو کھول کر انہیں نہلایا۔ موسم گرما تھا اس لیے روزانہ ہی انہیں نہلا دیتی تھی' ایک ماہ پیشتر تو وہ اتنی محتاج نہیں تھیں' کمزوری تو تھی مگر غسل وغیرہ خود کر لیتی تھیں۔ حریم مدد کروا دیتی تھی۔ شیمپو اور صابن لگا دیتی۔ کمر مل دیتی اور وہ نہا لیتیں' مگر پچھلے ایک ماہ سے ان کی کمزوری بڑھتی جا رہی تھی' پھر ایک نیا مسئلہ اور ہو گیا' بیٹھے بٹھائے ان کا پیشاب نکل جاتا۔ انہیں پتا ہی نہیں چلتا تھا۔ ڈاکٹر نے بتایا کہ مثانہ کمزور ہو گیا ہے۔ دوائیاں دے دیں۔ تھوڑا بہت فرق پڑا مگر زیادہ نہیں' حریم نے انہیں پیمپر لگانا شروع کر دیا۔

## مکمل ناول



✿ ✿ ✿

نہلا دھلا کر حریم انہیں کمرے میں لے آئی۔ پشت پر تولیہ پھیلا کر بال تھوڑی دیر کو یوں ہی کھلے چھوڑ دیے' انہیں پاؤڈر لگایا اور خود کچن میں ناشتا بنانے لگی۔ سیب کا تازہ جوس نکال کر لائی' انہیں پینے کو دیا' پھر اپنے کپڑے نکال کر خود نہانے گھس گئی۔ نانی بی کو جوس دینے کے آدھے گھنٹے بعد انہیں پورج بنا کر دیتی' کبھی سلائس انڈے' جیم یا بٹر کے ساتھ' ان کے ساتھ ساتھ خود بھی ناشتا کر لیتی۔

احتشام اگر آیا ہوا ہوتا تو اسے بھی ناشتا بنا دیتی۔ سائٹ کے علاقے میں اس نے اپنی نئی فیکٹری بنائی تھی۔ وہ اسی میں مصروف اور مگن رہتا تھا۔ پچھلے ڈیڑھ سال سے اس کا معمول تھا کہ وہ فیکٹری کے قریبی علاقے میں اپنے چھوٹے سے فلیٹ میں رہنے لگا تھا' وہاں سے دس پندرہ منٹ لگتے تھے علی الصبح فیکٹری پہنچ جاتا اور رات گئے تک واپس آتا' فیکٹری کی تعمیر کے پہلے دن سے لے کر آج تک وہ دن رات گدھوں کی طرح محنت کر رہا تھا۔ یہاں گھر پر بھی مہینے میں ایک بار ویک اینڈ پر آتا اور دو دن بعد چلا جاتا۔ یہاں سے سائٹ کے علاقے میں آنے جانے میں چار گھنٹے آنے میں لگتے' دو جانے میں وہ آنے میں' پھر شہر کے غیر متوقع اور غیر معمولی حالات' لہٰذا اس نے وہیں قریب میں ہی فلیٹ میں رہنے کو ترجیح دی۔

اس کی تمام تر فوکس اور توجہ اپنی نئی نویلی فیکٹری اور نوزائیدہ بزنس پر تھی' جسے وہ جلد از جلد مضبوطی سے نہ صرف اپنے پیروں پہ کھڑا کرنا چاہتا تھا بلکہ اس قابل کرنا چاہتا تھا کہ وہ زندگی کی ریس میں یوں بھاگے کہ وننگ لائن کو چھو کر ہی دم لے۔ اس کے خواب اور عزائم بہت اونچے تھے' دن رات کے چوبیس گھنٹے بھی اسے محنت کے لیے کم لگتے تھے۔ کم کھانا' کم سونا' زیادہ جاگنا اور بہت زیادہ محنت کرنا اس کے لیے کوئی مسئلہ نہیں تھا۔

اس ہفتے وہ گھر آیا ہوا تھا۔ اپنے معمول کے مطابق صبح اٹھ کر وہ جاگنگ پر گیا ہوا تھا۔ اب دو گھنٹے بعد آیا تھا۔ حریم نے جوس کا گلاس اس کے سامنے میز پر رکھا۔ "دادی امی نے ناشتا کر لیا؟"

اس نے گلاس لبوں سے لگایا "جی" حریم ویسے ہی کم گو تھی۔ احتشام کے سامنے اس کی بولتی اور بھی بند ہو جاتی۔ حالانکہ وہ بہت نرم اور شائستہ مزاج تھا۔ شاذ ہی بد خلقی یا تند خوئی کا مظاہرہ کرتا تھا۔ پھر بھی حریم زیادہ بات نہیں کر سکتی تھی اس سے' پتا نہیں کیوں؟

"تمہارا رزلٹ کیا آیا؟" یعنی انہیں معلوم ہے کہ رزلٹ آ گیا۔ حریم نے دزدیدہ نگاہوں سے اسے دیکھا اور اپنی انگلیاں مروڑتے ہوئے "جی" کہا۔

"کیا آیا؟"

"ایک پیپر رہ گیا ہے۔" حریم کی پیشانی عرق آلود ہو گئی۔ احتشام کی ساری نصیحتیں' تاکیدیں بھاپ بن کر ہوا میں اڑ گئی تھیں۔

"انگلش؟" احتشام نے جوس کا گلاس میز پر رکھا۔

"نہیں۔ اکنامکس ہے" (انگلش میں رٹا کام آ گیا۔ شکر ہے کہ پاسنگ مارکس آ گئے۔) حریم نے دل ہی دل میں سوچا' مگر یہ کم بخت اکنامکس۔

"اب کیا کرو گی؟" احتشام نے بغور اس کا جائزہ لیا جو شرمندگی اور ندامت میں پور پور بھیگ رہی تھی۔

"سپلی دوں گی۔"

"اب سپلی میں محنت کرو گی تو یہی محنت پہلے ہی کر لیتیں۔" وہ اٹھ کھڑا ہوا۔ حریم نے کچھ نہ کہنے میں ہی عافیت جانی۔ شکر ہے کہ خلاف توقع اس نے کوئی لمبا چوڑا لیکچر نہیں دیا۔ حریم تو شکر ادا کرتی ہوئی کچن میں چلی گئی۔

احتشام دادی امی کے کمرے میں چلا گیا۔ کچھ دیر ان کے پاس بیٹھ کر ان سے باتیں کیں۔ پھر اپنا لیپ ٹاپ لے کر بیٹھ گیا۔ مہینے میں جو ایک دو دن وہ گھر پر گزارتا تھا' اس میں بھی اس کا ہونا نہ ہونا برابر ہی تھا۔ ایک تو سیل فون سے جان نہیں چھوٹتی تھی۔ اتنی کالز آتی تھیں اسے' جو وقت بچتا اس میں لیپ ٹاپ لے کر بیٹھا

رہتا۔ دوست احباب' رشتے دار' محلے دار کوئی آجاتا تو انہیں کچھ وقت دیتا۔ اپنی ای میلز چیک کر کے باری باری ان کے جواب دے رہا تھا۔ جب حریم نے دروازہ کھٹکھٹایا۔

"یس۔" اس کی انگلیاں برق رفتاری سے اپنا کام کرتی رہیں اور آنکھیں اسکرین پر ہی رہیں۔

"ناشتا؟" حریم خجالت کے مارے سوال بھی ادھورے کر رہی تھی۔

"ریڈی ہے؟"

"جی۔"

"ٹھیک ہے' میں آرہا ہوں۔" احتشام نے جلدی جلدی اپنا کام مکمل کیا اور ٹیبل پر آگیا۔

"ہاجرہ نہیں آئی؟" اس نے ادھر ادھر دیکھا اور پھر ملازمہ کے بارے میں سوال کیا۔

"نہیں۔"

"ویسے مہینے میں کتنے ہفتوں کی چھٹیاں کر لیتی ہیں محترمہ۔" احتشام نے توس کا ٹکڑا توڑا۔

"کبھی حساب نہیں رکھا۔" حریم کے منہ سے بے اختیار نکلا۔

"رکھا کرو' اپنے کام کی تنخواہ لیتی ہے وہ' چھٹیوں کا حساب کر کے تنخواہ کا حساب کیا کرو۔" احتشام ناشتا کرتا جارہا تھا اور ساتھ ساتھ حسب معمول نصیحتیں بھی۔ "نرمی اور درگزر اچھی کوالٹیز ہیں مگر ایک حد سے زیادہ نہیں' ورنہ اگلا شخص لاپروا اور غیر ذمے دار بن جاتا ہے اور اپنے لیے ہر رعایت کو فار گرانٹڈ لیتا ہے۔ تم سمجھ رہی ہو' میں کیا کہہ رہا ہوں۔" احتشام نے اچانک ہی سوال کیا تھا۔

"جی۔ جی۔" حریم گڑبڑا گئی۔

"میں سوچ رہا ہوں دادی امی کے لیے کوئی نرس ہائر کر لوں' ٹوئنٹی فور آورز کی مل جائے تو بہت اچھی بات ہے' ورنہ پورے دن کے لیے ہی سہی۔" وہ آدھا ناشتا ختم کر چکا تھا' جب اس نے یہ نیا موضوع اٹھایا۔

"نانی بی کے لیے؟" حریم نے حیرانی سے اسے دیکھا۔ "گھر میں رکھتی تو ہوں ان کا خیال۔ پھر نرس کی کیا ضرورت۔"

"تمہیں اور بھی کام ہوتے ہیں' اس ذمہ داری کے ساتھ۔" حریم نے جلدی سے اس کی بات کاٹی "اور تو کوئی خاص کام نہیں ہوتے' ہر کام کے لیے تو میڈ آتی ہے' میں تو بس نانی کا خیال رکھتی ہوں اور ان ہی کے کام کرتی ہوں۔" حریم نے جلدی جلدی وضاحت کی۔

"تمہاری بات ٹھیک ہے مگر پھر بھی یہ تمہاری ذمے داری نہیں ہے' کسی نرس کا بندوبست تو بہرحال کرنا ہی ہے۔"

"ذمہ داری نہیں' یہ میرا فرض ہے' بزرگوں کی خدمت تو سعادت کی بات ہے' میرا گڈ لک ہے کہ مجھے نیکیاں کمانے کا موقع مل رہا ہے۔" جوش میں بولتے ہوئے حریم کا لہجہ کچھ تقریری سا ہو گیا تھا۔ (بعد میں اسے خود بھی حیرانی ہوئی کہ اس نے احتشام کے سامنے اتنے لمبے لمبے ڈائیلاگز کیسے بول لیے۔ بہرحال مکالمے اچھے تھے پراثر۔ حریم نے خود کو شاباش دی۔

"میں بس یہ چاہتا ہوں کہ تمہیں کسی قسم کی پریشانی یا مشکل نہ ہو۔"

"مجھے کوئی پریشانی نہیں ہے' میں یہاں بہت آرام سے ہوں اور بہت خوش بھی۔" حریم نے آخر میں خوشی کا بھی اضافہ کر دیا۔

"ہوں۔" احتشام نے سر ہلایا۔ اس کا ناشتا ختم ہو چکا تھا۔ کھڑے ہو کر اس نے کرسی پیچھے کھسکائی اور حریم سے مخاطب ہوا۔

"اپنی اسٹڈیز پر دھیان دینا' گھر کے معاملات اور پریشانیاں سر پر سوار مت کرنا' ان سب کے لیے میں ہوں' سمجھ گئیں؟"

"جی۔" حریم نے بڑی تابعداری سے سر ہلایا۔ بالکل ویسے ہی جیسے ہر بار اسٹڈیز کے معاملے میں احتشام کے سمجھانے پر ہلایا کرتی تھی۔



وہ فربہی مائل گوری چٹی خاتون تھیں' بالوں میں' ہاتھوں میں' ناخنوں پر مہندی ہمہ وقت رچائے رکھتی تھیں۔ اونچی کھڑی ناک میں پتنی سونے کی لونگ کو اتنا عرصہ ہوچکا تھا کہ اس کے سنہری رنگ پر اب میل کی سیاہی غالب آگئی تھی۔ چہرے کے نقوش جاذب نظر تھے' نوجوانی میں بلاشبہ خوب صورتوں میں شمار تھا۔ اب گوشت کی تہوں اور چہرے کی ہلکی ہلکی جھریوں میں اس حسن گمشدہ کی جھلک کہیں کہیں نظر آجاتی تھی۔ زمانہ ساز اور عیار اپنی فطرت میں پہلے ہی سے تھیں۔ وقت کے ساتھ ساتھ ان خصوصیات میں اضافہ ہی ہوا تھا' کمی نہیں آئی تھی' سگے بھتیجے کے ساتھ غضب کی مشابہت تھی' کوئی اجنبی دونوں کو ایک ساتھ دیکھتا تو ماں بیٹا ہی سمجھتا' خیر دوسرے تو جو سمجھیں وہ سمجھیں وہ بہرحال اپنے عزیز اکلوتے بھتیجے کو سگے بیٹے سے کچھ کم عزیز نہیں سمجھتی تھیں۔

پھر اس گھر میں ان کی سگی ماں موجود تھیں۔ جن کی بیماری نے انہیں لاچار بنادیا تھا۔ ان کی دیکھ بھال کے لیے حفیظہ خاتون نے اپنی بیٹی حریم کو یہاں چھوڑ دیا تھا۔ پچھلے ایک سال سے وہ یہاں تھی۔ نانی کی خدمت کے لیے اور احتشام کی دیکھ بھال کے لیے گوکہ احتشام کو اس کی خدمات کی کوئی خاص ضرورت تو نہیں تھی مگر اس کی دادی امی کے لیے یہ بڑی سہولت تھی۔ حریم بچپن سے ہی نانی کے پاس زیادہ رہی تھی' اس لیے وہ اسی سے مانوس تھیں۔ احتشام خود کو اسٹیبلش کرنے کی کوشش میں مصروف تھا۔ حریم کی وجہ سے بہرحال اسے گھر اور گھریلو امور کے کچھ جھنجھٹوں سے فراغت ضرور مل گئی تھی۔

حفیظہ خاتون نے حریم کو بہت کچھ سمجھا بجھا کر یہاں چھوڑا تھا اور گاہے بہ گاہے اسے سمجھاتی ہی رہتی تھیں مگر ان کی دانست میں ان کی یہ بیٹی انتہائی کوڑھ مغز اور بے وقوف تھی۔ کسی حد تک وہ ٹھیک بھی تھیں۔ کہتے ہیں خوب صورتی اور ذہانت بہت کم یکجا ہوتی ہیں۔ حریم خوب صورت تھی' اپنا دماغ زیادہ استعمال کرنے اور کھپانے کی قائل نہیں تھی۔ اس کے خیال میں صنف مخالف کو تسخیر کرنے کے لیے حسن کا جادو کافی ہے۔ بے شک حسن و خوب صورتی کی اپنی ایک کشش اور اہمیت ہے مگر احتشام کو وہ ٹھیک طرح سے سمجھ نہیں پائی تھی ابھی' بلکہ یہ کہنا چاہیے کہ اس نے اپنی عادت کے مطابق اپنے دماغ کو زیادہ زحمت دینے کی ضرورت محسوس نہیں کی اور احتشام کو سمجھنے کی کوشش نہیں کی۔ اسے اب تک اندازہ نہیں ہوا تھا کہ احتشام کے نزدیک خوب صورتی ثانوی اہمیت رکھتی ہے' اولیت وہ کسی اور شے کو دیتا تھا۔

حفیظہ خاتون کو آئے ہوئے "قریباً" ایک گھنٹہ تو ہوچکا تھا۔ جو شربت پیا تھا اس کا ذائقہ بھی زبان سے ختم ہوچکا تھا۔ ڈکاریں آنی بھی بند ہوگئی تھیں۔ صوفے پر لیٹے لیٹے انہوں نے ایک زوردار جمائی لی۔

"ارے کب آئے گا یہ لڑکا۔"

"کون؟ شامی بھائی؟" قریب بیٹھی آم کاٹتی ہوئی حریم چونک اٹھی۔

"ہاں۔ اس کا ہی پوچھ رہی ہوں۔" حریم کے شامی بھائی کہنے پر انہوں نے برا سامنہ بنایا۔

"کہیں کام سے گئے ہوں گے' گھر میں وہ ٹکتے ہی کب ہیں۔"

"بتاکر نہیں جاتا۔"

"کسے۔ مجھے۔؟" حریم نے بے حد حیرانی سے ماں کو دیکھا۔ "وہ اپنی مرضی کے مالک ہیں مجھے کیوں بتائیں گے' کہاں جارہے ہیں' کب آئیں گے' مجھ سے یہ سب باتیں نہیں کرتے وہ۔" حریم رسان سے بولتی ہوئی آم کاٹتی رہی۔

"کبھی کوئی تو بات کرتا ہوگا یا گونگا بنا رہتا ہے گھر میں۔" انہیں حریم کی بات پر غصہ سا آگیا۔

"کام کی بات کرتے ہیں' زیادہ فالتو باتیں نہیں بناتے' میری پڑھائی کے متعلق پوچھتے رہتے ہیں۔"

"اچھا۔" بے زار ہوکر انہوں نے ہاتھ ہلایا۔ "لڑکیوں کو پڑھ لکھ کر کون سا کمشنر گورنر بننا ہے' کرنی تو

وہی ہانڈی روٹی ہے' چولہا چکی ہی سنبھالنا ہوتا ہے۔"

"جی۔۔۔" حریم کی صلح جو اور امن پسند فطرت' فوراً" سر تسلیم خم کرنے کی عادی تھی۔ احتشام کی تقریر امی کے خیالات کے بالکل برعکس ہوتی تھی۔ حریم اس پر بھی بڑی تابعداری سے جی حضوری میں سر ہلاتی رہتی تھی۔

"شامی کا کاروبار کچھ جمایا نہیں۔" انہوں نے لیٹے لیٹے ایک اور سوال داغ دیا۔

"پتا نہیں۔" حریم کے جواب پر ان کا سر پیٹنے کو جی چاہا۔ اپنا نہیں بیٹی کا۔

"وہ کچھ نہیں بتاتا تو۔۔۔ تو ہی پوچھ لیا کر۔"

"کیا؟" حریم کا بے ساختہ رد عمل احمقانہ ہی تھا۔ دراصل اس کا دھیان آموں کی طرف لگا ہوا تھا کہ انہیں ایسے ہی کھالے یا شیک بنالے۔

"ندیم بتا رہا تھا کہ شامی کا کاروبار بڑا اچھا چل نکلا ہے۔" حریم سے مایوس ہو کر امی نے خود ہی اطلاع دی۔

"بھائی جان کو کیسے پتا چلا۔" حریم چونکی۔

"ندیم کا دوست ہے نا ارمان' جس کی شادی اب ہوئی ہے ادھیڑ عمری میں آکر' اس کا چھوٹا بھائی شامی کے ہاں اکاؤنٹنٹ ہے۔" امی نے سیاق و سباق کے حوالے دے کر درست خبر سنائی تھی۔ "اسی سے ندیم خبریں لیتا رہتا ہے۔ شامی کی بھی اور اس کے بزنس کی بھی۔۔۔"

"اگر شامی بھائی کو پتا چل گیا کہ بھائی جان ان کی جاسوسی کر رہے ہیں تو وہ بہت برا مانیں گے۔" حریم نے ان کے "سورس آف انفارمیشن" کے انکشاف پر گھبرا کر انہیں آگاہ کیا۔

"کیوں برا ماننے لگا؟ ہم کوئی جاسوسی ۔۔۔ تو نہیں کر رہے' خبر گیری کرنا تو ہمارا فرض ہے۔ بن ماں باپ کا بچہ ہے' ہم خیال نہیں رکھیں گے تو اور کون رکھے گا؟ پھر آج کل کا دور اور آج کل کی لڑکیاں؟ توبہ توبہ دور بھی فتنہ ہے اور لڑکیاں بھی۔۔۔ کسی ایسی ویسی نے اپنے جال میں پھنسا لیا تو؟ ہر لڑکی تمہاری طرح احمق اور بے وقوف تھوڑی ہوتی ہے اور یہ جو نوکری کے لیے نکلتی ہیں' اللہ معاف کرے (انہوں نے اپنے دونوں کان پکڑ کر ایڈوانس توبہ کی) یہ تو شکار پھانسنے نکلتی ہیں کہ کوئی موٹا مرغا ملے اور ہم لے دوچیں' کسی چلتر نے اپنے بس میں کر لیا تو ہم کیا دیکھتے رہ جائیں گے یا بھنگڑا ڈال کر دلہن کا استقبال کریں گے۔۔۔ ہیں۔۔۔" آخری لفظ خاصا ڈپٹ کر کہا گیا تھا۔

"پتا نہیں۔۔۔" حریم ان کی باتوں سے بے زار سی ہونے لگی تھی۔ آم کی ٹرے اٹھا کر کھڑی ہو گئی۔

"اس لڑکی کی عقل تو خدا جانے کہاں گھاس چرنے گئی ہے۔" امی نے اسے کچن کی طرف جاتے ہوئے کوفت سے دیکھا۔



"اف توبہ! کراچی کا ٹریفک' ملک اور عوام کی طرح غیر منظم اور بے ہنگم' بس اللہ توکل پہ رواں دواں۔۔۔" احتشام کو تقریباً" آدھ گھنٹہ تو ہو ہی گیا تھا۔ ٹریفک جام میں چیونٹی کی رفتار سے رینگتے رینگتے اور ابھی تک کوئی

آثار نظر نہیں آرہے تھے کہ یہ ٹریفک جام ختم ہوگا یا نہیں۔ بے زاری' کوفت اور شدید غصہ' تینوں مل کر بری طرح اس پر حملہ آور تھے' جب اس کا موبائل بجا۔ پانچ چھ گھنٹیوں تک تو اس نے موبائل کو ہاتھ ہی نہیں لگایا مگر دوسری طرف کوئی مستقل مزاج تھا۔ بڑی فرصت اور دل جمعی سے کال ریسیو کیے جانے کا انتظار کررہا تھا۔ بارہویں گھنٹی پر احتشام نے پیچ و تاب کھاتے ہوئے موبائل اٹھا ہی لیا۔ نمبر دیکھا تو اس کی توقع کے عین مطابق فرہاد ہی تھا۔ اس کے پورے سرکل میں اتنا ڈھیٹ ایک وہی تھا۔

"کہاں ہے یار۔۔۔؟" احتشام کی "ہیلو" کے جواب میں نہ سلام' نہ خیر خیریت پوچھنے کا تکلف' بس ڈائریکٹ سوال کا پتھر کھینچ مارا۔

"تناور پر ہوں۔" اس نے مختصر جواب دیا۔

"گاڑی میں؟ روڈ پر؟"

"نہیں۔۔۔ اپنی گاڑی میں بیٹھ کر تناور پر چڑھا بیٹھا ہوں۔" ٹریفک جام سے بھنائے احتشام نے اپنا غصہ اس پر اتارا۔

"ٹریفک جام میں پھنسا ہوا ہے؟" فرہاد کا اندازہ درست تھا۔

"کیا ٹی وی میں بریکنگ نیوز آگئی۔" احتشام کا لہجہ استہزائیہ ہوا۔

"ہاں۔۔۔ ابھی دس منٹ پہلے ہیں کی فوٹیج دکھائی تھیں' نیوز چینل نے کہ ایک گھنٹے سے ٹریفک جام میں بے چارے معصوم عوام پھنسے ہوئے ہیں۔"

"اب مجھے نیوز بلیٹن مت سنا۔ کام کی بات کر' فون کیوں کیا ہے؟" احتشام کی بے زاری اس وقت اپنی حدوں کو چھو رہی تھی۔

"نبیل کا فون آیا تھا' یاددہانی کروائی ہے کہ آج اس کی مہندی کے فنکشن میں ضرور آنا ہے۔ ورنہ وہ انتقاماً" چھ ماہ کے اندر اندر ہم سب کو بھی سہرا بند ھوا دے گا۔" نبیل نے تو جو کہا ہوگا' سو کہا ہوگا مگر فرہاد کو چلبلی طبیعت ہمیشہ کی طرح شوخی پر آمادہ تھی۔

"میں سوچ رہا ہوں کہ نہ جاؤں' کیا پتا' اگلے چھ ماہ میں وہ انتقاماً" میرے سہرا بند ھوا دے' تو جائے گا؟" اچانک سوال پر احتشام نے اپنے ٹھنڈے مزاج کے مطابق تحمل سے سوچ کر جواب دیا جو نفی میں تھا۔

"کیوں۔۔۔؟"

"فیکٹری کے کچھ مسئلے مسائل ہیں' انہیں دیکھنا ہے۔ میری طرف سے ایکسکیوز کرلینا' شادی پر ان شاء اللہ جاؤں گا۔"

"اچھا بھلا پروگرام مس کررہا ہے یار۔۔۔ اپنی ساری گیدرنگ ہوگی۔ اس کے فنکشن میں۔" فرہاد نے جیسے اس کا دل للچایا۔

"یار سچ بتاؤں۔۔۔ اس وقت میں انتہائی کوفت اور بے بسی کی حالت میں ہوں' آدھ گھنٹے سے زیادہ ہوگیا ہے ٹریفک جام میں پھنسے ہوئے' رات میں کچھ موڈ بنا تو بتادوں گا' اس وقت کچھ نہیں کہہ سکتا۔"

"اچھا ٹھیک ہے' پھر رات میں بات کرتے ہیں' اوکے خدا حافظ۔" فرہاد کو شاید اس کی حالت کا اندازہ ہوگیا تھا' اس لیے شرافت سے فون بند کردیا۔

اپنا سیل فون جیب میں رکھ کر' احتشام لب بھینچے سامنے آنے والی گاڑی کو گھورتا رہا۔ وہ وقت اچھا تھا جب میں موٹر سائیکل پر سفر کرتا تھا۔ بے اختیار اس نے سوچا اور اگلے ہی لمحے وہ مسکرا اٹھا۔ انسان کو کسی حال میں چین نہیں ہے۔ گاڑیوں کی رفتار میں نسبتاً کچھ تیزی آئی تھی۔ اس نے بھی اپنی کار آگے بڑھانی شروع کردی۔ خدا خدا کرکے وہ فلیٹ پہنچا۔ شاور لے کر فریش ہوا تو ساری تھکن بے زاری اور کوفت زائل ہوگئی۔ مزے دار چائے کے بڑے سے مگ سے چسکیاں لیتے ہوئے وہ سنجیدگی سے سوچ رہا تھا' نبیل کی مہندی میں جانے کے لیے' اسے واقعی بہت عرصہ ہوگیا تھا اپنے قریبی اور مخصوص دوستوں کی گیدرنگ انجوائے کیے ہوئے' میرا خیال ہے مجھے چلے ہی جانا چاہیے' ورنہ کیا بھروسا' چھ ماہ کے اندر اندر وہ میرا بھی سہرا بند ھوا دے' خاصے خوش گوار موڈ میں سوچتے ہوئے وہ بے ساختہ مسکرادیا۔



اس کا رنگ سانولے سے کسی قدر صاف اور گوری رنگت سے کچھ کم تھا۔ ناک نقشہ سجل' درمیانے قد پر تھوڑا گدازبدن' بے تکلف انداز' بے ساختہ ہنسی گویا اس کا ٹریڈ مارک تھا' یہ جویریہ تھی۔ احتشام کی چچازاد' جو اپنے والدین کے ساتھ کراچی آئی تھی' اپنی دادی کے گھر' ان لوگوں کی اپنی رہائش سکھر میں تھی' سال دو سال میں ایک آدھ بار آنا ہوتا وہ بھی زیادہ تر جویریہ کے والد ہی آکر سب سے مل جاتے تھے۔ اس بار کئی سالوں بعد اپنی بیوی اور بیٹی کے ہمراہ آئے تھے۔ جویریہ نے گریجویشن کیا تھا۔ اب وہ کراچی یونی ورسٹی سے ماسٹرز کرنے کے ارادے سے یہاں آئی تھی۔

"ہم نے بھی کہا کہ چلو دادی کا گھر ہے' رہنے کا ٹھکانہ تو موجود ہے۔ دو سال میں پڑھائی مکمل ہو جائے گی تو واپس لے جائیں گے یا یہیں کہیں کوئی مناسب رشتہ ملا تو شادی کر دیں گے۔" جویریہ کے والد' اپنی اماں کے آگے وضاحت پیش کر رہے تھے۔

"ہاں ہاں ٹھیک ہے' حریم کے ساتھ رہ لے گی' اچھا ہے' بے چاری کو بھی دو سراہٹ مل جائے گی' اکیلی پڑی پڑی گھبرا جاتی ہو گی۔" انہوں نے سادگی سے سر ہلایا۔

"آپ کی بھی خدمت کر لے گی' اب ہم تو اتنی دور پڑے ہیں' پھر اپنی طبیعت بھی ٹھیک نہیں رہتی' دوسرے کی خدمت کیا خاک کریں گے۔" بہو صاحبہ نے بھی گفتگو میں حصہ لیا۔ وہ سیدھی سادی بڑی بی سب کی سنتے ہوئے بس اثبات میں ہی سر ہلاتی رہیں۔

جویریہ کچن میں پہنچی ہوئی تھی' جہاں حریم مہمانوں کے لیے کھانے پینے کا انتظام کر رہی تھی۔ دونوں کزنز تھیں مگر آنا جانا کم ہونے کی بنا پر ملاقاتیں کم ہی ہوتی تھیں اور ہوتیں بھی تو سرسری' مگر جویریہ اپنی بے تکلف طبیعت اور ہنسوڑ مزاج کے ساتھ سارے فاصلوں' اجنبیت اور سرد مہری کو بالائے طاق رکھ کر باتیں کرنے میں مگن تھی۔

"تم تو بڑی ہو کر خاصی خوب صورت نکلی ہو۔" اس نے بغور حریم کا جائزہ لیتے ہوئے تبصرہ کیا۔

"اچھا..." حریم کی رنگت مزید گلابی ہو گئی' کیبنٹ سے گلاس نکال کر اس نے ٹرے میں رکھے۔

"ایسے شرما رہی ہو جیسے میرے بجائے کسی لڑکے نے تمہاری تعریف کی ہو۔" جویریہ نے فقرہ اچھالا۔ حریم سے کوئی جواب نہ بن پڑا' وہ محض مسکرا کر رہ گئی اور جلدی جلدی ٹرالی میں لوازمات سجانے لگی۔

پائن ایپل کیک' کباب' نمکو' گلاب جامن' نگٹس' حریم نے سب کچھ ترتیب سے ٹرالی میں رکھ دیا تھا۔

"تم نے بلاوجہ ہی اتنا اہتمام کیا۔ امی' ابو ابھی تو دو تین دن رکیں گے' آرام سے کرتی رہتیں خاطر تواضع..." جویریہ نے ٹرالی کا بھرپور جائزہ لے کر اعتراض جڑا۔

"کیسی باتیں کر رہی ہو' اتنی دور سے آئے ہو آپ لوگ۔ ایسے ہی ٹرخا دیتی تو شامی بھائی میری کلاس لے لیتے' وہ مہمانوں کی خاطر داری بہت کرتے ہیں اور مجھے بھی سختی سے یہی آرڈر دیا ہوا ہے۔" حریم نے وضاحت کرتے ہوئے ٹرالی دھکیلنا شروع کر دی۔

"شامی بھائی نے اپنے گھر کا چارج تمہیں سونپا ہوا ہے؟" جویریہ کی مسکراہٹ اور لہجہ غیر معمولی تھا مگر حریم نے اپنے ازلی لاپروائی پن میں کچھ بھی محسوس نہیں کیا۔

"ظاہر ہے میں یہاں رہتی ہوں تو سب کچھ مجھے ہی دیکھنا ہوتا ہے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ اب مجھے بھی یہاں رہنا ہے تو کچھ ذمہ داریاں مجھے بھی سنبھالنی ہوں گی۔" جویریہ اس کے ساتھ ساتھ چل رہی تھی۔

"تم تو مہمان ہو' ڈگری لے کر چلی جاؤ گی۔"

"اور تم... کیا مستقل مکین ہو یہاں کی؟" جویریہ نے عادتاً" فقرہ اچھالا اور ہنس پڑی' حریم کنفیوز ہو گئی۔ وہ خاموشی سے مہمانوں کو چیزیں سرو کرتی رہی۔ جویریہ معنی خیز انداز میں مسکراتی رہی۔ حریم کو اس کے انداز سے الجھن ہو رہی تھی۔

☆ ☆ ☆

جویریہ بہت جلد اس کے ساتھ اس گھر میں یوں گھل مل گئی جیسے برسوں سے یہیں رہتی چلی آئی ہو اور تو اور وہ احتشام سے بھی بہت دوستانہ اور بے تکلفانہ انداز میں باتیں کرتی رہی' جیسے وہ بہت سالوں بعد نہیں بلکہ کچھ دنوں یا ہفتوں بعد ملنے والے کزنز ہوں۔ حریم آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر اسے دیکھتی رہی' سنتی رہی اور رشک کرتی رہی۔

"تم بہت بولڈ اور کانفیڈنٹ ہو' کاش میں بھی تمہاری جیسی ہوتی۔" ایک روز باتوں باتوں میں اس نے سادگی سے جویریہ سے کہا۔

"اوہ۔ سو سوئٹ! تم بہت کیوٹ ہو' کاش میں بھی تمہاری جیسی ہوتی۔" جویریہ نے اسی کے انداز میں بولتے ہوئے اس کے رخسار پر چٹکی بھری۔

"خالی خوب صورت ہونے سے کیا ہوتا ہے۔ شاہی بھائی کہتے ہیں بندے کے سر میں دماغ ہونا چاہیے اور انسان کو اس سے کام لینا آنا چاہیے۔" حریم نے منہ لٹکایا۔

"صرف دماغ؟ اور سینے میں دل ہونے نہ ہونے کے بارے میں محترم کے خیالات کیا ہیں' کچھ معلوم ہیں؟"

"پتا نہیں' ایسی باتیں تو کبھی کرتے ہی نہیں۔"

"کیسی باتیں' دل کی باتیں' کیا ساری باتیں بس دماغ کی کرتے ہیں۔" جویریہ کی مسکراہٹ مستقل اس کے ہونٹوں پہ چپکی ہوئی تھی جیسے کسی معصوم بچے کی طفلانہ باتوں کو انجوائے کر رہی ہو۔

"شاہی بھائی یا تو پڑھائی کی باتیں کرتے ہیں یا نانی کے متعلق ان کی طبیعت اور صحت سے متعلق باتیں' نصیحتیں بہت کرتے ہیں' ہر وقت سمجھاتے رہتے ہیں' پڑھائی میں دل لگاؤ' محنت کرو' اعلا ڈگری لو' یہ کرو' وہ کرو۔" حریم کو اب کہیں جاکر کوئی سامع ملا تھا جس سے وہ اپنے دل کی باتیں کرسکتی' جویریہ سے کزن کا رشتہ تو تھا ہی' اسے بہت جلد اپنی سب سے اچھی دوست مان کر اس نے اعتبار کا رشتہ قائم کرلیا تھا۔

"ہوں۔ تو ناصح بننے کا شوق ہے موصوف کو۔"

"نہیں ایک شوق اور بھی ہے' بلکہ جنون۔"

"کیا۔" جویریہ چونک گئی۔

"اپنے بزنس کو آگے سے آگے بڑھانے کا جنون' اسی چکر میں تو یہاں نہیں رہتے' فیکٹری سے قریب ہی ایک فلیٹ لیا ہوا ہے۔ یہاں تو بس ایسے ہی آتے ہیں کبھی ہفتے میں' کبھی دو ہفتے میں۔"

"آر یو شیور کہ بزنس کے ہی چکر میں وہاں رہتے ہیں؟ آئی مین کوئی اور معاملہ تو نہیں ہے؟" جویریہ نے ٹٹولتی ہوئی نظروں سے اسے دیکھا۔

"نہیں۔ بڑے بھائی جان کو ایک ایک بات کی رپورٹ رہتی ہے وہاں کی' کسی لڑکی وغیرہ کا کوئی چکر نہیں ہے۔" حریم بہرحال اتنی بھی عقل سے پیدل نہیں تھی۔ اس کا مدعا سمجھ گئی۔

"بڑے بھائی جان بھلا کس خوشی میں ایک ایک بات کی رپورٹ رکھتے ہیں وہاں کی؟" جویریہ سامع سے بڑھ کر اب وکیل بن گئی اور جرح کرنے لگی۔

"وہ۔ ان کے دوست شاہی بھائی کی فیکٹری میں کام کرتے ہیں ناتو ان سے پتا چل جاتا ہے۔" حریم ایک لمحے کو جھجکی۔

"اچھا۔" جویریہ کا اچھا خاصا طویل اور معنی خیز تھا۔ "دوست کے ذریعے کزن برادر کی جاسوسی۔" وہ ایک لمحے میں معاملے کی تہ تک پہنچ گئی۔

"نن۔ نہیں۔ جاسوسی تو نہیں۔ امی کہتی ہیں کہ باخبر رہنا چاہیے۔ شاہی بھائی کسی غلط چنگل میں نہ پھنس جائیں۔" گھبراہٹ میں وہ راز پہ راز فاش کیے جارہی تھی اور جویریہ کا قہقہہ چھت توڑنے کو بے تاب۔۔۔

"اوہ۔ تو یہ بات ہے۔" اس نے ہونٹ سکوڑے' بڑے آرام سے کشن اٹھا کر گود میں جمایا اور اپنے بالوں میں انگلیاں چلانے لگی۔

"ویسے شاہی بھائی کی تو فکر کرنے کی کوئی خاص ضرورت نہیں ہے' میرا خیال ہے کہ ان میں ٹھیک ٹھاک عقل موجود ہے' اپنا اچھا برا پہچاننے کی' مگر تمہاری امی جان کے ارادے کچھ نیک نہیں لگ رہے

ہیں مجھے...."

"پتا نہیں۔" حریم سر جھکا کر اپنی انگلیاں مروڑنے لگی۔

"تمہیں نہیں پتا تو پھر کسے پتا ہے؟" جویریہ نے اسے اکسایا۔

"تم یہ سب باتیں کسی سے کہنا نہیں پلیز...." حریم کو رازداری برتنے سے متعلق ماں کی ہدایتیں اور سختی بھرا لب ولہجہ یاد آئے تو اس کا خون خشک ہونے لگا۔

"کون سی باتیں؟" جویریہ نے معصومیت کی انتہا کرتے ہوئے اسے دیکھا۔ حریم اس کے انداز پہ مسکرادی۔ کچھ اطمینان اور کچھ تشکر کے ساتھ۔



بلو جینز کے ساتھ گرے ٹی شرٹ' بال ماتھے پر بکھرے ہوئے' گھریلو سے حلیے میں وہ لیپ ٹاپ لے کر بیٹھا ہوا تھا۔ نظریں اسکرین پر اور انگلیاں تیزی سے چل رہی تھیں' کتنی دیر بعد اس نے سر اٹھا کر دونوں ہاتھ گردن کے پیچھے باندھ کر گردن پیچھے کو گرائی اور آنکھیں بند کرلیں۔ ناک میں کافی کی خوشبو پہلے آئی اور قدموں کی آہٹ بعد میں' اس کے آنکھیں کھولنے سے پیشتر آواز کانوں میں آئی۔

"کافی حاضر ہے جناب۔"

"اوہ... تھینک یو... ویری مچ۔" وہ آنکھیں کھول کر سیدھا ہو کر بیٹھ گیا۔

"ہوں... اچھی بنی ہے۔" اس نے پہلا گھونٹ لیتے ہی بے ساختہ تعریف کی۔

"شکریہ...." سنجیدہ اور نپی تلی مسکراہٹ لبوں پہ آگئی۔

"حریم کہاں ہے؟"

"ٹی وی دیکھ رہی ہے۔ اس کے فیورٹ ڈراموں میں سے کوئی ایک آرہا ہے اس وقت...."

"اچھا...." احتشام کی پیشانی پہ ناگواری کی شکن آگئی۔

"دیکھنے دیں' ابھی تک بچوں والا دماغ ہے اس کا' لاابالی پن اور لاپروائی نے ابھی تک ساتھ نہیں چھوڑا حریم کا اور آپ اپنی عمر سے اور ضرورت سے زیادہ ہی میچور ہوگئے ہیں۔" جویریہ نے سادہ سے لہجے میں بے ضرر سا تبصرہ کیا تھا۔

"زندگی اور وقت بہت قیمتی ہیں' انہیں یوں ضائع کرنا میری سمجھ سے توباہر ہے۔" احتشام نے لب بھینچے اور گھونٹ گھونٹ کافی پینے لگا۔

"ہوسکتا ہے وہ اپنی دانست میں اپنی زندگی اور اپنے اس وقت کو انجوائے کررہی ہو' یادگار انداز میں گزار رہی ہو' ہر ایک کا زاویہ نظر الگ الگ ہوتا ہے نا۔" جویریہ اس کے سامنے والے صوفے پہ بیٹھی تھی۔ پرکشش پراعتماد اور باصلاحیت.... احتشام اسے دیکھتے ہوئے مسکرایا۔

"حریم کا اور تمہارا ایج ڈیفرنس کوئی خاص نہیں ہے مگر تم تو خاصی میچورڈ ہو۔" احتشام نے غیر شعوری طور پر دونوں کا موازنہ کیا تھا۔

"ہر شخص دوسرے سے تھوڑا یا زیادہ مختلف ہوتا ہے۔ یہ کوئی عجیب بات نہیں' نہ ہی اس میں کوئی ایج فیکٹر اہم ہوتا ہے۔ حریم میں ایسی خوبیاں ہیں جو شاید مجھ میں نہیں۔ وہ بہت تابعدار اور خدمت گزار ہے۔ خاص طور پر آپ کی تابعدار اور ہماری دادی جان کی خدمت گزار۔ ان کی جو خدمت اور کام حریم کرتی ہے۔ میں اس سے بہت امپریس ہوتی ہوں۔"

"ٹھیک کہتی ہو۔ اس معاملے میں وہ بہت کائنڈ اور پیشنٹ ہے۔" احتشام نے کافی کا مگ میز پر رکھا۔

"مگر ایک بات میری سمجھ میں نہیں آئی۔" جویریہ اٹھ کھڑی ہوئی۔

"کیا؟" احتشام نے اس کے یوں کھڑے ہوجانے پر اچنبھے سے اسے دیکھا' ابھی اس کی بات مکمل تو نہیں ہوئی تھی۔

"میری سمجھ میں یہ نہیں آرہا کہ ہماری دریا دل پھپھو جان نے اپنی مہربان بیٹی کو اس کی نانی جان کی خدمت کے لیے چھوڑا ہوا ہے جو کہ وہ دل وجان سے کررہی ہے اور اس کی اپنی دادی جان' سگی دادی'

ایدھی ہوم میں پڑی ہوئی ہیں۔" جویریہ کے لبوں پہ ایک طنزیہ مسکراہٹ بکھر گئی۔

احتشام چند لمحے اسے سنجیدگی سے دیکھتا رہا' پھر اسی سنجیدگی سے گویا ہوا۔ "میری آنکھیں بھی ہیں اور دماغ بھی۔۔۔ میں دونوں کو استعمال کرتا ہوں۔ میں کسی کے خیالات اور معاملات میں انٹرفیر نہیں کرتا اور اپنے معاملات میں کسی کو انٹرفیر کرنے کی اجازت نہیں دیتا۔ سب سے قطع نظر میرا اپنا ایک وے آف **تھنکنگ** اور وے آف لائف ہے' مجھے جو کرنا ہوتا ہے وہی کرتا ہوں اور جو کرنا ہوگا وہی کروں گا۔ حالات و واقعات ہو یا افراد مجھ پہ کوئی اثرانداز نہیں ہو سکتا۔"

احتشام کے قطعیت سے بھرپور لہجے پر وہ اسے دیکھتی کی دیکھتی رہ گئی۔

اتنا اعتماد' کوٹ کوٹ کر بھرا ہوا ہو جیسے' خود پر اتنا بھروسا' اللہ اللہ' یہ وہ نرم خو شائستہ اور مہربان احتشام نہیں تھا' جسے وہ پچھلے دو مہینے سے دیکھ اور سمجھ رہی تھی مگر بس وہ ایک لمحے کا تاثر تھا جو اگلے ہی لمحے زائل ہو گیا۔ اپنی مخصوص مسکراہٹ لبوں پہ لاتے ہوئے وہ اسی نرم لہجے میں جویریہ سے مخاطب تھا۔

"تم نے کافی بہت اچھی بنائی تھی' اگلے ہفتے بھی بنا کر پلاؤ گی؟"

"ہاں۔۔۔ کیوں نہیں۔" وہ بھی مسکرا دی۔



ان دو ماہ کے دوران حفیظہ خاتون کے اتنے چکر لگ گئے تھے میکے کے جو پہلے سال چھ ماہ میں ہی لگتے تھے' ابھی بھی وہ کل شام سے آئی ہوئی تھیں۔ رات بڑی مشکل سے کاٹی' صبح جویریہ کے یونی ورسٹی جانے کے بعد وہ حریم کو لے کر بیٹھ گئیں۔

"کچھ پتا تو چلے آخر۔۔۔ شاہد اور عظمی اپنی جوان جہان بیٹی کو یہاں اس طرح کیوں چھوڑ گئے ہیں۔" وہ بری طرح بلبلائی ہوئی تھیں اور ان سے زیادہ اب حریم بلبلا گئی تھی' ان کی آئے دن کی تفتیش سے۔

"کتنی بار بتا چکی ہوں امی کہ وہ یونی ورسٹی میں پڑھنے آئی ہے یہاں' ماسٹرز کرنے کے لیے۔" حریم بری طرح زچ ہو گئی تھی۔

"ارے تو کیا وہاں یونی ورسٹی نہیں ہے' جہاں سے آئی ہے۔"

"مجھے کیا پتا۔" حریم نے اپنا مخصوص اور دل پسند فقرہ دہرایا' جو دن میں چند ایک بار تو ضرور ہی استعمال ہوتا تھا۔ مجھے کیا پتا' یا پتا نہیں۔

"نہیں پتا تو معلوم کرونا' اسے ٹٹولو' دل کا بھید لو' آخر کس ارادے سے آئی ہے یہاں یا بھیجی گئی ہے۔ پہلے تو کبھی ہمارے بھائی' بھاوج کو اپنی ماں کا خیال نہیں آیا۔ کبھی جھانکتے بھی نہیں تھے' سال دو سال گزر جاتے تھے' اب یکایک جوان جہان پلی پلائی بیٹی یہاں چھوڑ دی۔ پڑھائی وڑھائی کا تو بہانا ہے' ورنہ اصل بات کچھ اور ہے' میں سب جانتی ہوں ان مطلبی لوگوں کی خصلت کو۔" وہ ایک ایک لفظ چبا چبا کر بولیں۔

"مجھ سے تو کوئی ایسی ویسی بات نہیں کی۔ اب مجھے کیا پتا اس کے ارادے یا ماموں' ممانی کے عزائم کیا ہیں۔" حریم خائف ہو کر ناخن چبانے لگی۔

"تمہاری طرح بے وقوف تھوڑی ہے' گھنی ہے اپنی ماں کی طرح' ایسے ہی تھوڑی منہ کھول کر سب بتا دے گی جیسے تم ہر بات اگل دیتی ہو اور ہاں۔۔۔" اچانک انہیں کچھ خیال آیا۔ انہوں نے چند لمحوں تک بغور بیٹی کا چہرہ دیکھا' پھر گویا ہوئیں۔ "تم نے تو کچھ نہیں بک دیا اس کے آگے اپنے بارے میں۔۔۔" وہ کھوجتی ہوئی نگاہوں سے بیٹی کو دیکھ رہی تھیں۔ ٹٹول رہی تھیں۔ اندر تک ان کی نگاہیں حریم کا ایکسرے کر رہی تھیں۔

"نہیں۔۔۔ میں نے تو کچھ نہیں کہا اس سے۔"

حریم صاف مکر گئی۔ گو کہ اس کی ہتھیلیاں بھیگ رہی تھیں۔ ماں کے آگے جھوٹ بولنے کا حوصلہ نہیں تھا مگر سچ بولنے کی ہمت بھی نہیں تھی۔

"لڑکی ہوشیار بہت ہے' بچ کر رہنا اس سے' کبھی اس کی میٹھی میٹھی اور چکنی چپڑی باتوں میں آکر کچھ اگل دو۔" چہرے پہ سختی اور آنکھوں میں خشونت لا کر

انہوں نے بیٹی کو تنبیہہ کی۔
"جی۔" حریم نے سر جھکا کر مختصر جواب میں ہی عافیت جانی۔



جویریہ یونی ورسٹی سے آئی' تھکی ہاری' کپڑے تبدیل کر کے' وہ سیدھی کچن میں گھسی' بھوک کے مارے آنتیں قل ھو اللہ پڑھ رہی تھیں' اسے اکثر ہی دیر ہو جاتی تھی آتے آتے' اس نے حریم سے کہا ہوا تھا کہ وہ اس کے آنے کا انتظار نہ کیا کرے' کھانا کھا لیا کرے' حریم کبھی کھا لیتی تھی' کبھی انتظار کر کے اس کے ساتھ کھاتی تھی۔ جویریہ کھانا ٹرے میں لے کر ٹی وی لاؤنج میں آگئی۔ ٹی وی کھولنے کے لیے ریموٹ ہاتھ میں لیا ہی تھا کہ کسی بوتل کے جن کی طرح حفیظہ خاتون وہاں نازل ہو گئیں۔

"کھانا کھا رہی ہو؟ حریم تو تمہارا انتظار کر کر کے بھوکی سو گئی' اتنی دیر میں آئی ہو تم۔" ان کی نظریں اور لہجہ دونوں تنقیدی تھے۔ جویریہ نے ایک گہری سانس لی اور ریموٹ واپس رکھ دیا۔

"میں نے حریم سے کہا ہوا ہے کہ وہ میرا انتظار نہ کیا کرے' کھانا کھا لیا کرے' مجھے تو اکثر دیر ہو جاتی ہے' خاص طور پر پریکٹیکل کے دنوں میں۔" اس نے رسان سے جواب دیتے ہوئے کھانا کھانا شروع کیا۔

"کھانا کھائیے۔"

"نہیں بھئی' میں اتنی دیر بھوکی نہیں رہ سکتی۔ شوگر کی پیشنٹ ہوں۔"

"اوہ۔ کب سے؟" جویریہ نے تشویش سے انہیں دیکھا۔

"سات سال ہو گئے ہیں۔"

"پرہیز کرتی ہوں گی۔"

"ہاں۔ بس پرہیز کر لیتی ہوں' کبھی بدپرہیزی بھی ہو جاتی ہے۔" انہوں نے بےزاری سے جواب دیا۔

وہ جویریہ سے تفتیش کرنے آئی تھیں۔ اس نے الٹا ان ہی کا انٹرویو لینا شروع کر دیا۔

"تم اپنی کھو کیا پڑھنے آئی ہو یہاں۔"

"ماسٹر کرنے آئی ہوں۔"

"تو وہاں نہیں ہے کوئی یونی ورسٹی' جو اماں بابا نے دوسرے شہر بھیج دیا۔"

"ڈگری ویلیو ایبل نہیں ہے نا وہاں کی' پھر امی ابو کا خیال ہے کہ یہیں سے ڈگری لے کر کوئی جاب کر لوں' بڑے شہر میں بڑے مواقع ہوتے ہی جاب کے۔"

"اور رشتوں کے بھی۔" پھپھو جان نے لقمہ دیا۔

جویریہ کے حلق میں نوالہ اٹک گیا' کھانسی آگئی۔ اس نے جلدی سے گلاس اٹھا کر چند گھونٹ پانی پیا۔

"شاباش ہے ہمارے بھائی بھاوج کو' بیٹی کو یوں کسی کے گھر اکیلے چھوڑ دیا۔" انہوں نے پھر طنز کیا۔

"میری دادی کا گھر ہے' کسی غیر کا نہیں۔" جویریہ نے اپنا غصہ پی کر لہجہ نارمل رکھنے کی کوشش کی۔

"خدمت کے لیے دادی یاد نہیں آئی۔"

"آپ نے چھوڑا ہوا ہے نا اپنی بیٹی کو ان کی خدمت کے لیے' کسی اور کی باری کہاں سے آئے گی۔" جویریہ مسکرائی۔

"وہ تو بچپن سے یہیں زیادہ رہی ہے۔" حفیظہ خاتون تلملائیں۔

"آگے بھی شاید یہی امکان ہے۔" جویریہ اطمینان سے بول کر اٹھ کھڑی ہوئی۔

وہ شعلہ بار نظروں سے اسے جاتے ہوئے دیکھ رہی تھیں۔ "توبہ توبہ' کتنی زبان دراز' بدتمیز ہے' اتنا پڑھ لکھ کر بھی تمیز تہذیب نہ سیکھی۔"

وہ وہیں بیٹھی کھولتی رہیں۔ اب مجھے جلد از جلد اماں سے بات کر لینی چاہیے شاہی اور حریم کے متعلق' بڑی چلتا پرزہ لڑکی ہے' میری سیدھی سادی حریم سے اس کا کیا مقابلہ' کہیں شاہی کو قابو کر لیا چلتر نے تو میری معصوم بیٹی تو منہ دیکھتی رہ جائے گی۔ وہ دل ہی دل میں منصوبے بناتی رہیں۔ جوڑ توڑ کرتی رہیں۔



چھٹی کے دن جویریہ تو اپنی نیند پوری کر کے دیر سے

اٹھتی تھی مگر حریم کی روٹین وہی تھی۔ صبح سویرے اٹھ کر نانی کے سارے کام کرنا' انہیں ناشتا کروانا' احتشام کا ناشتا بنانا' اپنا ناشتا تو بس وہ یوں ہی کبھی چلتے پھرتے کرلیتی' کبھی احتشام کے ساتھ کرلیتی' کوشش تو یہی کرتی تھی اس کے ساتھ زیادہ دیر نہ ہی بیٹھے تو اچھا ہے' اس کے لیکچر سن کر خوامخواہ اپنے بارے میں احساس کمتری ہونے لگتا تھا۔ احتشام ناشتا کرنے بیٹھا تو جویریہ کا پوچھنے لگا۔

"وہ ابھی تو سو رہی ہیں۔"

"پورے ہفتے بہت ٹف روٹین رہتی ہے اس کی۔" احتشام نے تبصرہ کیا تھا یا خود کلامی' حریم سمجھ نہیں پائی' ہاں مگر اس نے حیران ہو کر اسے دیکھا ضرور تھا۔ امی کے خدشات' ڈراوے اور سمجھاوے' ایک ایک کرکے اس کے ذہن میں آنے لگے۔ عجیب مصیبت میں جان آگئی تھی۔ احتشام اسے اچھا بھی لگتا تھا اور اس سے ڈر بھی لگتا تھا۔ اوپر سے جویریہ آگئی تھی بقول امی کے ویمپ بن کر۔

"کیا ہوا... کیا سوچ رہی ہو۔" اپنی ادھیڑبن میں اسے پتا ہی نہیں چلا کہ وہ احتشام کی بغور جائزہ لیتی نظروں کی زد میں تھی۔

"میں... سوچ رہی تھی کہ دوپہر میں کیا پکاؤں۔" اس نے سوچ سوچ کر بات بنائی۔

"کچھ بھی بنالو۔" لاپروائی سے کہتے ہوئے وہ ایک لمحے کو رکا' پھر سوچ کر کہنے لگا۔ "جویریہ سے پوچھ لینا' کیا پسند کرتی ہے کھانے میں' مہمان ہے کچھ عرصے کی۔"

"کچھ عرصے کی؟ دو سال تک رہنے والے مہمان ہوتے ہیں۔" بے اختیار اور بلا ارادہ ہی جانے کیسے اس کی زبان پھسلی۔

"ہوں... یہ بھی ٹھیک ہے کہ دو سال تک رہنے والے مہمان نہیں ہوتے۔" احتشام نے نیپکن سے منہ صاف کیا۔ "تو پھر گھر کا فرد مان لو۔" وہ اچانک بولا۔

"آئی تو اسی ارادے سے ہیں۔" حریم اس کی بات پر کلس کر رہ گئی۔ امی کی باتیں سچ ہوتی محسوس ہو رہی تھیں۔

احتشام تو ناشتا کرکے حسب معمول باہر نکل گیا۔ وہ ملازمہ کی مدد سے صفائی کروا کے' کچن کا سارا کام نپٹا کر کمرے میں آکر بیٹھ گئی۔ لوڈشیڈنگ کا وقت تھا۔ ورنہ ٹی وی چلا کر ہی اپنی بوریت دور کرنے کا سامان کرلیتی' میگزین اٹھا کر یوں ہی ورق گردانی کرنے لگی۔ تب ہی جویریہ آگئی' جمائیاں لیتی ہوئی۔

"ارے تم تو بڑی فارغ ہو کر بیٹھی ہو۔" اپنی مندی مندی آنکھیں دوبارہ بند کرتے ہوئے وہ اس کے بیڈ پر لیٹ گئی۔ "اتنی نیند آرہی ہے کیا بتاؤں... روزانہ مشکل سے تین چار گھنٹے سوتی ہوں' دل چاہ رہا ہے رات تک سوتی رہوں۔" جویریہ راتوں کو جاگ جاگ کر اپنے اسائنمنٹ مکمل کرتی تھی۔ شام میں' وہ فارغ ہوتی تھی مگر لوڈشیڈنگ کی وجہ سے کمپیوٹر پر کام نہیں کرسکتی تھی۔ لائٹ آتی تو رات گئے تک کمپیوٹر پر کام کرتی رہتی۔

ٹھیک ہی تو کہہ رہی تھی وہ' واقعی بے چاری تھک جاتی ہوگی' اپنی کچھ دیر پہلے کی سوچیں اور کیفیات بھول بھال کر وہ اب ہمدردی سے جویریہ کو دیکھ رہی تھی۔

"ناشتا تو کرلو' پھر سو جانا دوبارہ۔"

"نہیں بھئی' بہت سولی' اب تو جاگنا ہی جاگنا ہے۔" وہ ایک دم چھلانگ مار کر اٹھ بیٹھی اور بالوں کو سمیٹ کر پونی باندھنے لگی۔

"اگلے ہفتے سے میری شام کی مصروفیت بھی شروع۔" جویریہ نے ایک اطلاع دی۔

"کیسی مصروفیت؟" حریم چونکی۔

"کچھ ملاقاتیں' کچھ باتیں' کچھ انوکھی ساعتیں۔" اس نے شرارت سے آنکھ دبائی۔

"کیا مطلب..." حریم بالکل ہونق ہوگئی۔

"کوئی مطلب نہیں جان من' میں نے ایک اکیڈمی جوائن کرلی ہے۔ ٹیچنگ کروں گی تین گھنٹے کا ٹھیک ٹھاک اماؤنٹ مل رہا ہے۔ میرے چھوٹے موٹے خرچے تو نکل ہی جائیں گے۔" جویریہ حسب عادت زور سے ہنس پڑی۔

"تم تو ویسے ہی یونی ورسٹی سے تھکی ہوئی آتی ہو' کیسے مینیج کرو گی؟"

"نو گین ود آوٹ پین' تم نے سنا نہیں ہے کہ کچھ پانے کے لیے کچھ کھونا پڑتا ہے۔ اس وقت اپنی نیند اور آرام کی قربانی دیں گے تو فیوچر میں کچھ ملے گا نا۔"

"پھر بھی۔ بہت ہمت اور محنت کا کام ہے یہ' میں تو شاید کبھی نہ کر سکوں" حریم نے ایک جھرجھری لی۔

"ہر شخص الگ الگ انداز اور طریقوں سے محنت کرتا ہے۔ اب مثلاً" تم جو محنت گھر سنبھالنے میں.... دادی جان کی کیئر کرنے میں کرتی ہو' وہ خاصی قابل رشک ہے' بس ایک معاملے میں ذرا نکمی ثابت ہو رہی ہو۔" جوریہ کا انداز معنی خیز ہو گیا۔

"کس معاملے میں؟" حریم نے جلدی سے سوال کیا۔

"کسی کے دل کے اندر تک پہنچنے میں۔ کسی کو اپنا بنانے میں' کسی کی اپنی بن جانے میں۔"

"بہت مشکل مشکل باتیں کرتی ہو۔" حریم کچھ کچھ مطلب سمجھ جانے کے بعد بھی انجان بن گئی۔

"میری بھولی بھالی چڑیا' ایسے ہی معصومیت دکھاتی رہو گی تو کبھی بھی اپنے مقصد میں کامیابی حاصل نہیں کر سکتیں۔"

"کون سا مقصد؟" حریم نے نظریں چرائیں۔

"جس مقصد کے لیے پھپھو جان نے تمہیں یہاں چھوڑا ہے۔" جوریہ اٹھ کھڑی ہوئی۔

"تمہیں کیسے پتا؟" بے اختیار بولتے ہی حریم نے زبان دانتوں تلے دبائی۔

"تم ہی نے تو بتایا تھا' بے وقوف....!" جوریہ نے اس کے گالوں کو چومتی لٹ کھینچی اور باہر نکل گئی۔

"میں نے کب بتایا تھا؟" حریم حیران پریشانی اس کی پشت دیکھتی رہ گئی۔

جوریہ ہاتھ منہ دھو کر کچن میں گھس گئی۔ کوئی لمبا چوڑا مینیو تو تھا نہیں اس کے ناشتے کا' چھٹی کے دن بھی وہی عام دنوں والا ناشتا کرتی تھی۔ ایک سلائس پہ بٹر ایک پر جیم لگا کر ایک بڑا مگ دودھ پتی چائے کا اور لاؤنج میں میز پر آ گئی۔ وہ ناشتا کر رہی تھی' جب احتشام واپس آ گیا۔

"ناشتا کیجیے" جوریہ نے اسے آفر کی۔

احتشام نے ایک نظر اس کے ناشتے پر پھر دوسری نظر سامنے دیوار پر آویزاں گھڑی پر ڈالی اور سادگی سے گویا ہوا۔

"ناشتا تو میں نے صبح کر لیا تھا' اب تو میرے لنچ کا ٹائم ہونے والا ہے۔"

"لنچ میں کیا کیا لیں گے؟"

"جو مل جائے۔" لاپروائی سے بولتا ہوا احتشام صوفے پر ٹک گیا۔

"بڑے قناعت پسند ہیں آپ۔" جوریہ نے چائے کا مگ ہونٹوں سے لگایا۔

"ہر وقت نہیں' ہر معاملے میں نہیں' بس تھوڑا بہت۔" وہ مسکرایا۔

"آگے بڑھنے کی لگن میں۔" جوریہ کا لہجہ توصیفی ہوا۔

"لگن نہیں پیشن' مجھے پیشن ہے آگے بڑھنے کا یہ بلکہ آگے سے آگے بڑھنے کا۔"

"کیا کریں گے آگے سے آگے بڑھ کے؟"

"انسان پہاڑ کی چوٹی فتح کر کے کیا کرتا ہے؟" احتشام نے جواب دینے کے بجائے الٹا سوال کیا۔

"پہاڑ کی چوٹی فتح کرنے کے بعد فاتح جھنڈا لگاتا ہے اور واپس نیچے اتر آتا ہے' اور بس؟" جوریہ نے بڑے اطمینان اور سنجیدگی سے جواب دیا تھا۔

احتشام نے جواب دینے کے لیے منہ کھولا ہی تھا کہ حریم آ گئی۔ "شامی بھائی! لنچ میں کیا بناؤں آپ کے لیے؟"

"کچھ بھی بنا لو' تمہارے شامی بھائی خاصے قناعت پسند ہیں اس معاملے میں۔" احتشام کے بجائے جوریہ نے جواب دیا۔

"تمہارے بھائی؟ اگر امی یہ الفاظ سن لیں تو فی الفور جوریہ کا گلا دبا دیں۔ حریم نے دہل کر اسے دیکھا پھر بے

چارگی سے احتشام کی طرف۔
"بتادیں کیا پکاؤں؟" اس نے ایک بار پھر اپنا سوال دہرایا۔
"روزانہ کس سے پوچھ کر پکاتی ہو؟"
"کبھی نانی اماں سے پوچھ لیتی ہوں کبھی ماموں جان سے کبھی خود سے کچھ سوچ کر پکا لیتی ہوں۔"
"چلو آج جویریہ سے پوچھ لو' ان کی پسند کا کچھ بنالو۔ کیوں؟" احتشام نے ناشتہ کرتی جویریہ کو بغور دیکھا۔
"تم ہی بتادو۔" حریم کا روئے سخن جویریہ کی طرف ہوا۔
"بھئی مجھے تو ہر وہ چیز پسند ہے جو پکی پکائی' بنی بنائی مل جائے' اس لیے۔" اس نے ایک لمحہ کو ٹھہر کر کندھے اچکائے۔ "کچھ بھی پکالو۔"
"یہ اچھا جواب ہے' جو ہر جگہ سے ملتا ہے' کچھ بھی کون سی ڈش کا نام ہے۔" حریم جانے کیوں بدمزہ سی ہورہی تھی۔ امی نے ہی ہدایت کی تھی کہ جب احتشام گھر پر ہوا کرے تو اسی سے پوچھ کر کھانا پکایا کرو' اور ذرا محنت کرکے' اچھا کرکے پکایا کرو' مرد کے دل کا راستہ معدے سے ہو کر گزرتا ہے۔ انہوں نے ایک مقولہ دہرایا تھا گو کہ دنیا اور لوگوں کے بدلے رجحانات اور خیالات کے باعث حریم اس مقولے سے بہت زیادہ اتفاق تو نہیں کرتی تھی مگر پھر بھی امی کی ہدایات پر عمل تو کرنا ہی تھا۔ مگر یہ جویریہ۔ بھی اس سے ہمدردی ہونے لگتی تھی کبھی چڑ۔
"سالن روٹی یا چاول؟" حریم نے کسوٹی کا آغاز کیا۔
"مجھے چاول پسند ہیں۔"
"مجھے روٹی سالن پسند ہے۔" جویریہ اور احتشام تقریباً" ایک ساتھ بولے تھے۔
"ٹھیک ہے پھر مٹر پلاؤ بنالیتی ہوں اور مٹن اسٹو۔" حریم نے کسوٹی کھیلنے کا ارادہ ترک کرتے ہوئے جلدی سے مینو فائنل کرلیا۔
"حریم کھانا اچھا بناتی ہے۔ ہے نا۔" جویریہ کا ناشتہ تو ختم ہوچکا تھا مگر وہ شاید گپ شپ کے موڈ میں تھی۔
"ہاں' ہاں۔" احتشام پہلے تو چونکا پھر سر ہلاتے ہوئے اس کی بات سے اتفاق کیا۔ "ہاں یہ تو ہے۔"
اتنا سوچ کر جواب۔ افسوس کے مارے حریم کا برا حال ہوگیا۔ کبھی کبھار ہی سہی مگر مہینے ڈیڑھ مہینے میں ایک آدھ بار تو میرے ہاتھ کا کھانا کھاتے ہیں۔ وہ کچن میں چلی گئی' دوپہر کے کھانے کی تیاری کرنے' پیچھے پیچھے جویریہ بھی ناشتے کے برتن لے کر پہنچ گئی۔
"میں کچھ ہیلپ کروادوں۔" اپنے برتن دھوتے ہوئے جویریہ نے آفر کی۔
"نہیں میں کرلوں گی' پہلے بھی تو کرتی تھی۔" حریم نے تکلف کا مظاہرہ کیا۔
"پہلے میں نہیں تھی' تم اکیلی تھیں' اب تو میں ہوں' تھوڑا بہت کام تو کرواہی سکتی ہوں' بولو کیا کرنا ہے' اسٹو بنادوں؟ چاول تم بنالو۔"
"نہیں سالن میں بنالوں گی تم چاول بنالو۔" حریم نے جلدی سے اسے ٹوکا۔
"ایزیو وش۔" جویریہ نے حسب عادت کندھے اچکائے۔
"تم اپنے شامی بھائی سے اتنا ڈرتی کیوں ہو؟" جویریہ نے چاول چنتے ہوئے اچانک سوال کیا۔
"ڈرتی تو نہیں ہوں' بس ایسی بے تکلف نہیں ہوں جیسے تم آتے ہی ہوگئی ہو۔"
حریم نے تو رسان سے کہا تھا مگر جویریہ نے حسب عادت فلک شگاف قہقہہ لگایا۔ "اچھا تو تمہیں طنز کرنا بھی آتا ہے۔"
"میری کیا مجال' میں کسی پر خاص طور پر تم پہ طنز کروں۔"
"کیوں نہیں' تم مجھ پر یا اپنے شامی بھائی پہ یا کسی اور پر بھی' کبھی بھی طنز کرسکتی ہو۔"
"مجھے کسی کا دل دکھانا اچھا نہیں لگتا۔" حریم فریزر میں سے گوشت کا پیکٹ نکال کر بھگو رہی تھی۔
جویریہ اک دم خاموش ہوگئی۔ پھر کچھ دیر بعد کہنے لگی۔ "تم واقعی بہت اچھی لڑکی ہو' بہت معصوم سی' مگر تم یا پھپھو شامی کے حوالے سے جو کچھ سوچ رہے ہو وہ ہونا مشکل ہے' وہ اپنے آپ کو انتہائی تیز رفتار سپر

سونک اور پلین بنانے پر تلے ہوئے ہیں' ہزاروں میل کا سفر چند گھنٹوں میں' پرواز ہی پرواز' بلندی ہی بلندی' اور تم ٹھہریں ایک معصوم سی ہرنی' کتنی ہی تیز چلانگیں مار لو' سپر سونک کے ساتھ چل سکتی ہو نہ اس کا مقابلہ کر سکتی ہو۔"

"پھر کیا کروں؟" فکر مندی سے کہتے ہوئے حریم کو احساس بھی نہیں ہوا کہ وہ' جویریہ کے سامنے اپنا راز اگل رہی ہے۔

"اپنی رفتار چینج کرو' اپنے آپ کو چینج کرو' کم سے کم جیٹ طیارہ تو بنو۔"

"کیسے کروں۔" حریم نے جھنجلا کر بے بسی سے پوچھا۔

"کم سے کم اپنی موجودگی کا تو احساس دلاؤ کہ تم ہو' تم بھی ہو بلکہ تم ہی ہو۔" جویریہ ناصح بن کر اسے سمجھا رہی تھی۔

"مجھے یہ سب نہیں آتا۔ میں تمہاری طرح ان سے باتیں نہیں کر سکتی' میں ہر ٹاپک پر کیا کسی بھی ٹاپک پر زیادہ دیر نہیں بول سکتی' خاص طور پر شاہی بھائی کے ساتھ میں نہ ذہین ہوں نہ بولڈ' امی کہتی ہیں' میں بالکل بدھو ہوں' میرا خیال ہے کہ وہ ٹھیک ہی کہتی ہیں۔" حریم نے منہ لٹکالیا۔

"بات سنو بے وقوف لڑکی! کسی کی توجہ اور محبت پانے کے لیے تمہارا ڈگری یافتہ ہونا ضروری نہیں۔" جویریہ نے چاول ایک طرف رکھتے ہوئے کہا۔ "تمہیں شاہی بھائی کی ڈیٹ آف برتھ معلوم ہے؟"

"نہیں۔" حریم نے نفی میں سرہلایا۔

"بالکل ہی ڈفر ہو' خیر یہ تو معلوم ہو جائے گا' اچھا چلو نیا سال شروع ہونے والا ہے' اچھے سے طریقے سے وش کرنے کی پلاننگ کرتے ہیں' ٹھیک ہے۔" جویریہ کچھ پرجوش سی ہو کر بولی۔

"اچھا۔" حریم کچھ متذبذب سی تھی' اس کی سمجھ میں نہیں آرہا تھا کچھ بھی۔ مگر پھر بھی اس نے جویریہ کی باتوں اور مشوروں پر عمل کرنے کے لیے حامی بھرلی۔

☼ ☼ ☼

لنچ کے بعد احتشام کچھ دیر تک بیٹھا دادی جان کے ساتھ باتیں کرتا رہا۔ وہ کافی بہتر لگ رہی تھیں' ان کی بہتر کنڈیشن دیکھ کر احتشام ذرا مطمئن ہو گیا تھا۔ پھر انہیں آرام کرنے کی تاکید کر کے کمرے سے باہر آگیا۔ لاؤنج میں حریم بیٹھی ٹی وی دیکھ رہی تھی' اسے دیکھ کر حریم نے جلدی سے ریموٹ اٹھا کر آواز ہلکی کر دی۔

"دادی جان کی کنڈیشن پہلے سے بہت بہتر ہے' بڑی اچھی خدمت کر رہی ہو تم' ویری ویل' آئی ریئلی امپریس۔" احتشام کے دو تین فقروں نے حریم کے دل کو خوشی سے معمور کر دیا۔

"یہ تو میرا فرض ہے۔"

"جو کام' محبت کے ساتھ کیے جائیں ان میں بڑی تاثیر ہوتی ہے۔" احتشام صوفے پہ بیٹھتے ہوئے بولا۔ "جویریہ کہاں ہے؟"

حریم ابھی اس کے پہلے فقرے کی شیرینی سے لطف اندوز بھی نہ ہونے پائی تھی کہ احتشام کے اگلے سوال نے اس کا سارا مزہ کرکرا کر دیا۔

"کمرے میں ہو گی۔" حریم نے آہستہ سے جواب دیا۔ اتنے میں جویریہ آتی ہوئی دکھائی دی۔

"آؤ لڑکی! ابھی تمہارا ہی پوچھ رہا تھا میں۔" احتشام اسے دیکھ کر خوش گوار موڈ میں گویا ہوا۔

"میں۔ نماز پڑھ رہی تھی۔" جویریہ نے ایک لمحے کے توقف سے جواب دیا اس نے ساتھ ہی اگلے سانس میں سوال بھی داغ دیا۔

"خیریت تو ہے' میرے بارے میں پوچھ گچھ کس سلسلے میں ہو رہی ہے۔"

"بس یونہی' تم حریم کے ساتھ نظر نہیں آئیں تو پوچھ لیا۔" احتشام کا لہجہ لاپروا سا تھا۔

"میں کوئی حریم کی جوڑی دار ہوں جو اس کے ساتھ ساتھ نظر آؤں۔" جویریہ نے حسب عادت زوردار قہقہہ لگایا۔ کوئی ہو نہ ہو وہ اپنی باتوں سے خود ہی لطف

اندوز ہو جاتی تھی۔
"تو؟ کیا ہو رہا ہے آج کل' اسٹڈیز کیسی جا رہی ہیں۔"
"اسٹڈیز تو بہت اچھی جا رہی ہیں اور ویسے آج کل۔" وہ سوچ کر کہنے لگی۔
"کبھی سوشل میڈیا پر ہوتی ہوں۔ کبھی گوگل پر' کل میں نے اسٹارز کے بارے میں کافی انٹرسٹنگ چیزیں پڑھیں۔"
"ڈو یو بلیو ان اسٹارز؟" اس نے اچانک احتشام سے سوال کیا۔
"زیادہ نہیں' بس تھوڑا بہت۔"
"آپ کا اسٹار کیا ہے؟"
"کیپری کورن۔"
"اوہ' سینگوں والا جنگلی بکرا۔" جوریہ نے لب سکوڑے۔ "دسمبر یا جنوری؟"
"میری ڈیٹ آف برتھ؟" وہ ایک لمحے کو رک کر مسکرایا۔ "نئے سال کا آغاز یکم جنوری۔"
"ویری انٹرسٹنگ' پھر تو ہیپی نیو ایئر اور ہیپی برتھ ڈے آپ ساتھ ساتھ مناتے ہوں گے۔" جوریہ نے دلچسپی سے اسے دیکھتے ہوئے سوال کیا۔
"میں دونوں میں سے کچھ بھی سیلیبریٹ نہیں کرتا' بس ہیپی نیو ایئر کہہ کر اپنے دوستوں کو وش کر دیتا ہے' ایک دو کلوز فرینڈز ہیں' وہ مجھے "ہیپی برتھ ڈے" کہہ کر وش کر دیتے ہیں۔"
"ارے بھئی میں تو اپنی برتھ ڈے ایسی سوکھی سوکھی' کبھی نہ مناؤں' ہم تو ہلا گلا کرنے کے شوقین لوگ ہیں' فرینڈز ہوں' گھر والے ہوں کیک کٹے' ہیپی برتھ ڈے کا شور اور گفٹس اف۔" اس نے آنکھیں میچیں۔ "میں تو پورے سال اپنی سالگرہ کے دن کا انتظار کرتی ہوں۔"
"ہوں۔ تو کب آتا ہے وہ روز سعید؟"
"بس آپ کے بعد ہی فروری میں۔"
"کتنے مزے سے بیٹھ کر باتیں بگھار رہی ہے' امی ٹھیک ہی کہتی ہیں اسے مکار' گھنی' چلتر۔" حریم کے اندر جانے کیوں غصہ ابلنے لگا۔
"تمہارا اسٹار کیا ہے حریم۔" دفعتاً جوریہ نے اسے مخاطب کیا۔
"جمنائی۔" چند لمحوں کے توقف کے بعد اس نے جواب دیا۔
"جمنائی' ڈپلومیٹ ہوتے ہیں اندر سے کچھ' باہر سے کچھ۔" جوریہ معنی خیز انداز میں مسکرائی۔
حریم نے اسے کھا جانے والی نظروں سے گھورا اور کچھ کہنے کے لیے منہ کھولا ہی تھا کہ احتشام بول پڑا۔
"ارے نہیں' ہماری حریم تو بڑی سوئٹ قسم کی لڑکی ہے۔" حریم کے اندر دور دور تک ٹھنڈک سی پھیل گئی' چند من موہنے الفاظ سر تاپا اسے بارش کی سی بوندوں میں بھگو رہے تھے' اس نے جتانے والی نظروں سے جوریہ کو دیکھا جو اب بھی اپنے مخصوص معنی خیز انداز میں مسکرا رہی تھی' چڑا دینے والی مسکراہٹ۔
شاہی کا بہت ضروری فون آگیا تھا اس نے بمشکل اپنی بات ختم کی اور کھڑا ہو گیا۔
"لیڈیز! مجھے ارجنٹ جانا ہے۔ سو خدا حافظ' میں بس ذرا دادی جان سے مل لوں۔"
"خیریت؟" جوریہ نے اچنبھے سے اسے دیکھا جو بڑی عجلت میں دکھائی دے رہا تھا۔
"ہاں ہاں خیریت ہے' بس فیکٹری کی ہی کچھ پرابلمز ہیں' میرا تو چھٹی کا دن بھی بس ان ہی کاموں میں گزرتا ہے۔" اس نے اپنا والٹ نکال کر چیک کیا' موبائل اور چابیاں اٹھائیں۔
"پھر بھی کچھ چائے' کافی وغیرہ' ایسی بھی کیا جلدی ہے' کیا خدانخواستہ فیکٹری میں آگ واگ لگ گئی۔" باآواز بلند چائے کافی کی آفر کرتے ہوئے آخری بات جوریہ نے دل ہی میں سوچی تھی۔
وہ معذرت کرتا ہوا چلا گیا' جوریہ کا چہرہ مرجھا گیا۔
ایک ماہ میں فقط چند گھنٹوں کے لیے ملاقات؟ اس نے حریم کی طرف دیکھا جو نارمل تھی' اس کے لیے یہ کوئی نئی بات نہیں تھی' اکثر ایسا ہوتا تھا وہ رات میں آتا اور صبح ناشتہ کر کے چل دیتا' کبھی دوپہر میں چلا جاتا کوئی

خوش نصیب چھٹی کا دن ہوتا کہ وہ ڈنر کرکے یہاں رک جاتا۔ ورنہ تو اس کا بزنس ہی اس کی زندگی اور موت کا معاملہ تھا۔ اس کے لیے اپنی نیند اپنے آرام کی قربانی دینا اس کے لیے معمولی بات تھی' سلیمان صاحب اکثر اسے ٹوکتے یا سمجھاتے مگر وہ الٹا انہیں سمجھا دیتا۔

"یہ ایسے ہی فرار ہو جاتے ہیں؟" جویریہ کے چہرے پہ اداسی اور مایوسی کے بادل اب تک براجمان تھے۔

"ہمیشہ نہیں مگر اکثر۔" حریم نے جواب دیا۔

"اچھا جناب اب جب آپ آئیں تو میں سمسٹر کی تیاریوں میں مصروف ملوں گی' آپ کو بھی احساس ہونا چاہیے کہ انتظار کرنے اور کروانے میں کیا فرق ہے۔" جویریہ نے دل ہی دل میں اسے مخاطب کیا۔

"تم کیوں اداس ہو رہی ہو؟" حریم نے اس کے چہرے کو غور سے دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

"کیا میں اداس لگ رہی ہوں۔" جویریہ نے الٹا اس سے سوال کیا۔

"ہاں۔" حریم نے اثبات میں سرہلایا۔

"میں تمہارے لیے اداس ہو رہی ہوں۔"

"میرے لیے کیوں؟" حریم حیران ہوئی۔

"کہیں شادی کے بعد ایسا نہ کہ موصوف آئے دن کی فون کالز پر رسیاں تڑائے بیل کی طرح بھاگتے نظر آئیں ہم تو بس انتظار ہی کرتی رہو گی۔"

"کیا شے ہے یہ لڑکی؟" خود تو شاہی بھائی کے ساتھ لگاوٹ سے باتیں کرتی ہے جیسے ان پہ مری جا رہی ہو اور ادھر مجھے ان کے نام سے چھیڑتی ہے' حریم نے حیران ہو کر اسے دیکھ رہی تھی۔ اور اس کا تو مزاج اور عادت ہی یہی ہے' بے تکلفی ہنسی مذاق' میں بلاوجہ میں ہی بدگمان ہو جاتی ہوں' حریم نے خود کو تسلی دی' وہ بہت جلد خوش گمان بھی ہو جاتی تھی۔

"کیا ہوا؟" یوں حیران حیران کیوں دیکھ رہی ہو؟

"کچھ نہیں۔" حریم جھینپ گئی۔

نانی کا کمبل ٹھیک کرکے حریم نے انہیں غور سے دیکھا' سانسوں کے زیروبم سے اندازہ ہو رہا تھا کہ وہ گہری نیند سو چکی ہیں۔ سردیاں شروع ہو چکی تھیں اور سرد ہوائیں کوئٹہ سے سفر کرتی ہوئی کراچی میں داخل ہو چکی تھیں' اہلیان کراچی کے لیے بس اتنی ٹھنڈ بھی بہت تھی کہ وہ بھرپور طریقے سے اپنا مختصر دورانیے کا "موسم سرما" منا سکیں۔ لہٰذا ان سرد ہواؤں کی آمد کے ساتھ ہی بازاروں میں مونگ پھلی' گزک' خشک میووں کی جیسے لہر آگئی تھی ساتھ ساتھ فرائی فش اور سوپ سمیت انواع واقسام کے فوڈ سینٹرز بھی مزید رونق اور پرہجوم ہو گئے تھے۔ حریم کے لیے تو موسموں کا آنا جانا ایک معمول کی اور معمولی سی بات تھی مگر جویریہ تو یوں ایکسائیٹڈ ہو رہی تھی جیسے کراچی میں ٹھنڈ کی لہر نہ آئی ہو بلکہ اچانک' غیر متوقع برف باری ہو گئی ہو۔ زبردستی وہ حریم کو تقریباً "گھسیٹ کر بازار لے گئی تھی۔

"فرائی فش کھاؤ گی؟" وہ حریم سے ایسے پوچھ رہی تھی جیسے وہ کوئی چھوٹی سی بچی ہو۔

"یہاں؟" حریم نے آنکھیں پھیلا کر پہلے اسے پھر اپنے اردگرد دیکھا' پوری قوم جیسے کھانے پینے باہر نکلی ہوئی تھی۔

"پیک کروالو گھر پہ کھالیں گے۔"

"چلو ایسا کرتے ہیں' فنگر فش لے لیتے ہیں' کھانے میں آسانی رہے گی۔" جویریہ شیشے کا دروازہ کھول کر "ریڈزون" نامی اس نئے کھلے ریسٹورنٹ میں داخل ہو گئی' ناچار حریم کو بھی اس کی تقلید کرنی پڑی۔

"جلدی جلدی کھاؤ اور گھر چلو۔ سلیمان ماموں اور نانی انتظار کر رہے ہوں گے۔" حریم کو فکر کے ساتھ ساتھ بے چینی بھی ہو رہی تھی مگر جویریہ بڑے مطمئن اور مگن انداز میں فنگر فش سے یوں لطف اندوز ہو رہی تھی جیسے خصوصی من وسلویٰ اس کے لیے آسمان سے اترا ہو۔

"چلتے ہیں یار' دادی سو رہی ہیں اور بڑے ابو نے خود دو گھنٹے کی پرمیشن دی ہے۔ تم یہ فش انجوائے کرو'

اچھا ٹیسٹ ہے اس چٹنی کے ساتھ۔" اس نے چٹنی میں فنگر فش ڈبوئی اور غڑاپ سے منہ میں' حریم نے کھائی کسے بھی یہ ذائقہ اچھا لگا۔
"ہے تو اچھی۔" اس نے اعتراف کیا۔
"ہے نا۔" جویریہ نے چمکتی آنکھوں سے اسے دیکھا۔ "سوپ پیئیں۔"
"مجھے نہیں پسند بازار کا سوپ' سوپ تو بس گھر کا بنا اچھا ہوتا ہے۔" حریم نے صاف انکار کیا۔
پسند تو خیر مجھے بھی نہیں ہے۔ بقول ہمارے یوسفی صاحب' مرغی کا غسل میت" جویریہ ہنس پڑی۔
"یوسفی صاحب کون؟ تمہارے ٹیچر ہیں؟"
"اف بدذوق لڑکی بس یہیں خاموش ہو جاؤ ورنہ میرا موڈ خراب ہو جائے گا۔"
"ایسا کیا پوچھ لیا میں نے؟" حریم حیرانی سے اسے دیکھ رہی تھی۔ یہ حیرانی اگلے کئی روز تک قائم رہی' جب وہ جویریہ کو تیاریاں کرتے ہوئے دیکھتی رہی۔
شاہی کی برتھ ڈے+نیو ایئر۔
"تمہاری کچھ پاکٹ منی جمع ہے۔" جویریہ نے اس سے پوچھا۔
"ہاں ہے۔" حریم نے اثبات میں سر ہلایا۔
"گڈ' کتنی؟"
"امی کو پتا ہوگا' ان ہی کے پاس جمع کرا دیتی ہوں ہر مہینے۔"
"اف۔" جویریہ نے اپنا سر پکڑ لیا۔
"کیا بنے گا تمہارا۔"
"انہوں نے میرے پیسوں کی کمیٹی ڈالی ہوئی ہے۔" حریم نے وضاحت کی۔
"تو کچھ بھی نہیں ہے تمہارے پاس' خالی جیب' خالی ہاتھ۔" جویریہ نے مایوسی کے عالم میں کہا۔
"بالکل خالی ہاتھ بھی نہیں ہوں میں۔ نانی اماں نے کچھ دن پہلے سردیوں کے کپڑے لانے کے لیے کچھ رقم دی تھی' وہ ابھی میرے پاس رکھی ہے۔" حریم کو بھی رہ رہ کے یاد آتا تھا' جویریہ کی جان میں جان آئی۔
"کتنے ہیں؟"
"پانچ ہزار۔"
"کم ہیں۔ مگر خیر۔ نہ ہونے سے تو بہتر ہیں۔"
"پانچ ہزار کم ہیں کوئی گفٹ لانے کے لیے؟" حریم کی آنکھیں پھیلیں۔
"کوئی گفٹ نہیں' بے وقوف! کوئی اسپیشل گفٹ۔ کسی اسپیشل بندے کے لیے۔" جویریہ نے اس کی تصحیح کی۔
پھر وہ حریم کو اپنے ساتھ بازار لے گئی۔ درجنوں دکانوں پہ پھرنے کے بعد اسے ایک جوڑا پسند آیا شاہی کے لیے۔
"یہ ضرور شاہی کو پسند آئے گا' فنٹاسٹک سوٹ۔" جویریہ کی توصیفی نگاہیں اس ایش گرے رنگ کے گرم سوٹ کا جائزہ لے رہی تھیں' جب حریم نے اس کے کہنی مار کر دبی زبان میں کہا۔
"پرائز ٹیگ تو دیکھ لو آنکھیں کھول کر' آٹھ ہزار کا ہے۔"
"ڈونٹ وری۔ جتنی رقم تمہاری تھی' اتنی ہی میں بھی لائی تھی۔"
"مگر تم کیوں اپنے پیسے خرچ کر رہی ہو؟" حریم نے پریشان مشکوک نگاہوں سے اسے دیکھا۔
"بے وقوف۔ چیریٹی نہیں کر رہی۔ ادھار دے رہی ہوں' بعد میں واپس کر دینا۔" جویریہ وہ سوٹ نکلوا کر پیک کروانے لگی۔
گھر واپس آکر بھی حریم' جویریہ کے کان کھاتی رہی۔
"اتنا مہنگا سوٹ لینے کی کیا ضرورت تھی' کوئی نارمل سا لے لیتیں۔"
"محبت ایک غیر معمولی معاملہ ہوتا ہے' تحفہ بھی غیر معمولی ہونا چاہیے اور تم ایسے ری ایکٹ کیوں کر رہی ہو' کیا تم شاہی سے محبت نہیں کرتیں؟"
"تم شاہی بھائی کا نام کیوں لیتی ہو؟" حریم نے اس کے سوال کا جواب گول کرتے ہوئے الٹا اس سے سوال کیا۔
"وہ میرے کزن ہیں' بھائی نہیں' اس لیے میں شاہی بھائی نہیں بلکہ صرف شاہی کہتی ہوں۔" جویریہ

نے وضاحت کی۔
''بھائی تو میرے بھی نہیں ہیں' میں تو نام نہیں لیتی۔'' حریم نے جرح جاری رکھی۔
''تمہاری مرضی ہے' تم مت کہا کرو شاہ بھائی' فقط نام لے لیا کرو' کون روکتا ہے تمہیں۔'' جویریہ نے کندھے اچکائے۔
''بچپن سے یہی کہتی چلی آئی ہوں' اب نام لوں گی تو عجیب سا لگے گا۔''
''تم بے کار کی بحث میں کیوں الجھ رہی ہو' فالتو باتوں کو چھوڑو' کارڈ کے لیے کوئی اچھی سی وررڈنگ سوچو۔''
''کون سا کارڈ۔'' حریم چونکی۔
''برتھ ڈے کارڈ اور کیا شادی کارڈ؟'' جویریہ نے اسے گھورا۔
''سب کچھ تو تم ہی کر رہی ہو' یہ بھی تم ہی سوچ کر بتا دو۔''
''طنز کر رہی ہو۔'' جویریہ ہلکا سا مسکرائی۔
''نہیں... میں طنز نہیں کر رہی' میں بس ویسے ہی کہہ رہی ہوں۔ پتا نہیں تمہیں میری باتیں طنز کیوں لگتی ہیں۔'' حریم بے چارگی سے بولی۔
''اوہو... سوری بھئی' ایموشنل مت بنو اب۔'' جویریہ نے جلدی سے معذرت کی۔ ''چلو ایسا کرتے ہیں' دونوں مل کر سوچتے ہیں' ٹھیک ہے۔'' جویریہ نے فوراً ہی تجویز پیش کی۔
حریم کچھ کہے بنا فقط مسکرا دی۔

☼ ☼ ☼

ان کے گورے چٹے چہرے پر بڑی سنجیدگی طاری تھی۔ بات کرنے کے لیے انہوں نے خاص طور پر ایسے موقع کا انتخاب کیا تھا جب احتشام گھر پر ہو۔
''اب بتائیں اماں' میں کیا کروں' اپنے داماد کا تو آپ کو معلوم ہی ہے' حریم میٹرک میں ہی تھی' جب سے اس کی شادی کی فکر لگی ہوئی ہے۔ آئے دن کوئی نہ کوئی رشتہ لے آتے ہیں' میری بچی بھی ماشاء اللہ شکل کی موہنی ہے' لوگ تصویر دیکھ کر ہی پسند کر جاتے ہیں۔''

انہوں نے جتاتی ہوئی نظروں سے جملہ حاضرین کو دیکھا۔
''اتنی جلدی کیا ہے' ابھی تو اس کی پڑھائی بھی مکمل نہیں ہوئی۔'' نانی نے بے چینی سے پہلو بدلا۔ خواہش تو ان کی بھی یہی تھی کہ حریم مستقل اس گھر میں آجائے۔ اتنی خدمت گزار بچی تھی' کتنا آرام تھا انہیں حریم کے اس گھر میں ہونے سے' مگر پوتے کے مزاج کی وجہ سے خاموش تھیں۔ اس نے ایک بار انہیں بتا دیا تھا کہ شادی کا فیصلہ وہ اپنی مرضی سے کرے گا۔ سلیمان صاحب بھی غیر جانب دار تھے۔ اس معاملے میں۔
''کیا کرنا ہے اتنا پڑھ لکھ کر' گھر اور گھر کے کام ہی سنبھالنے ہیں' کبھی کبھی تو مجھے خود بھی فکر ہو جاتی ہے۔ اس کے بعد تین اور ہیں' حریم کی کہیں بات لگے تو ان کے بارے میں بھی سوچوں۔'' انہوں نے کن انکھیوں سے احتشام کو دیکھا' جو بظاہر لاتعلقی سے اپنے موبائل میں لگا ہوا تھا۔
''دیکھ لو۔ کوئی رشتہ اگر جی کو لگے تو دیکھ بھال لو' گھر تو بسانا ہے اس کا اب' ہمیشہ تو یہاں نہیں رہ سکتی نا میری خدمت گزاری کے لیے۔'' نانی نے دھیمے سے لہجے میں مشورہ دیا۔
''غیروں میں دیتے ہوئے ڈر بھی لگتا ہے' خدا جانے کیسے لوگ ملیں' دوسرے لوگوں کے قصے کہانیاں سن کر اور ہول ہو جاتی ہے۔'' بیٹی نے آواز میں درد پیدا کرتے ہوئے خدشات ظاہر کیے۔
''اللہ مالک ہے۔ بچی کے اچھے نصیب کی دعا کرو۔ اللہ خیر کرے گا۔'' سلیمان صاحب نے تسلی دی۔
احتشام ہنوز بے نیازی اور لاتعلقی کا مظاہرہ کر رہا تھا۔ اچانک سیدھا ہو بیٹھا' موبائل آف کر کے جیب میں رکھا۔
''پھپھو... آپ کی ساس کیسی ہیں؟''
''ٹھیک ہی ہوں گی' ایدھی ہوم چلی گئی تھیں۔ ناراض ہو کر' بیٹی منا کر لائی ہے' اس کے پاس ہیں۔'' ان کا رنگ لہجہ بے زار سا ہوا۔

"دیکھو میاں... بات صاف کرتی ہوں' لوگوں کو بری لگتی ہے' ہمارے سسر اللہ بخشے پلاٹ چھوڑ کر مرے تھے' وہ تھا ہماری ساس کے نام۔ اللہ کی نیک بندی نے اپنی بیٹی کے نام کردیا' باپ کی چھوڑی ہوئی جائیداد میں تو سب اولادوں کا حصہ ہوتا ہے نا' ایک کے نام سب کچھ کردو' یہ دوسروں کی حق تلفی نہیں ہے' میرا دیور تو کینیڈا چلا گیا' وہ تو ان قضیوں میں الجھنے کا ہے نہیں' شوہر صاحب' ماں کے آگے منہ کھولتے نہیں' میں تو خوب لڑی' دونوں ماں بیٹی سے' خدمت کے لیے ہم ہیں' جائیداد بیٹی کے نام ہو رہی ہے۔ بڑی بی ناراض ہو کر چلی گئیں' جس کے نام پلاٹ گیا ہے' وہی اپنے گھر لے گئی۔" ایک سوال کے جواب میں پھپھو نے پوری رام کہانی سنادی۔

"ہوں... تصویر کا دوسرا رخ..." احتشام ہولے سے مسکرایا۔

"زبان کی تیز ہوں بیٹا' دلوں کی اچھائی برائی تو اللہ جانتا ہے' اتنے سالوں سے بڑی بی کی خدمت کر رہے ہیں۔ اب اخیر عمر ہے' خدمت تو چند سال اور کرلیتے' کیا فرق پڑتا ہے مگر یہ جو ہمارے ساتھ ناانصافی کی ہے نا انہوں نے' اس سے میرا دل بڑا خراب ہوا ہے۔" اپنے دل کی بھڑاس نکال کر وہ خاموش ہوگئیں۔



اتنی مشکلوں سے اس نے ہمت مجتمع کی تھی۔ احتشام کو سالگرہ کی مبارک باد کے ساتھ تحفہ دینے کی' حالانکہ وہ اکیلی تو نہیں تھی' جویریہ بھی احتشام کے لیے گفٹ اور کارڈ لائی تھی۔ اس نے تو بڑے آرام سے وش کرکے کارڈ اور گفٹ دے دیا تھا۔ ایک حریم ہی تھی جو نروس ہو رہی تھی۔ بہرحال جیسے تیسے یہ معرکہ بھی اس نے سر کر ہی لیا۔ جلدی سے وش کرکے تحفہ اس کے حوالے کیا اور دھڑکن سنبھالتی ایک طرف بیٹھ گئی۔

"ارے بھئی... یہ تم لوگوں نے کیا تکلف کرلیا..." احتشام مسکرا دیا تھا' بڑی جان دار مسکراہٹ دادی جان کے چہرے پر تھی' سلیمان صاحب' ہمیشہ کے لاپروا اور بے نیازی سے یہ سب دیکھ رہے تھے۔ دادی نے کیک کٹنے کے بعد پوتے کو ایک ہزار کا نوٹ دیا۔ "میری طرف سے کچھ خرید لینا۔" ان کے بوڑھے چہرے پر محبت اور خوشی کی چمک تھی۔ سلیمان صاحب نے بھتیجے کو فقط ایک مسکراہٹ سے نوازا۔ "پہلے بتادیتے میں بھی گفٹ لے آتا۔"

"اوہو! بڑے ابو اور دادی جان' آپ کی دعائیں کافی ہیں میرے لیے قیمتی اور بے لوث دعاؤں سے بڑھ کر بھلا کیا تحفہ ہوسکتا ہے۔" احتشام دادی کے برابر میں بیٹھ گیا اور ان کے شانے کے گرد اپنا بازو دراز کیا۔

"دعائیں تو ہر وقت کرتی ہوں' تمہارے لیے بھی' اپنے سارے بچوں کے لیے اور دوسروں کے لیے بھی۔"

"اپنے لیے نہیں کرتیں دعائیں؟" جویریہ آہستہ سے ان کے دوسری طرف آبیٹھی۔

"کیوں نہیں بچی' دعا کا آغاز تو اپنی ذات سے ہی کرنا چاہیے۔ پہلے اپنے لیے مانگو۔ پھر والدین کے لیے اور سب کے لیے۔" دادی مسکرادیں۔

"یہ لیں نانی کیک کھائیں۔" حریم نے ایک چھوٹا سا ٹکڑا چاکلیٹ کیک کا نکال کر نانی کو دیا۔ اسے جویریہ کو یوں نانی کے پہلو میں جاکر براجمان ہونا ایک آنکھ نہ بھایا تھا۔ باری باری اس نے احتشام' ماموں اور جویریہ کو بھی کیک دیا اور آخر میں اپنے لیے لیا۔

پرتکلف کھانے کے بعد احتشام نے مزے دار سی کافی کی فرمائش جویریہ سے کی تھی' وہ کافی بنانے کچن میں چلی گئی' حریم بے بسی سے اسے جاتا دیکھتی رہی۔

"کیا گفٹ لائی ہو میرے لیے۔" وہ حریم کی جانب متوجہ ہو کر مسکرایا۔

"سوٹ ہے۔" حیرت انگیز طور پر بغیر گھبرائے' بغیر گڑبڑائے اس نے اعتماد کا مظاہرہ کیا تھا۔

"ہوں... کیسا ہے؟"

"بس آپ ہی جیسا ہے' اچھا..." حریم نے مزید جرأت کا مظاہرہ کیا۔

''ارے... تمہیں تو بولنا آگیا... جویریہ کی صحبت کا اثر ہے شاید...'' شاہی ہنسا تھا۔ اتنے میں جویریہ کافی لے آئی تھی' آخری فقرہ اس کے کانوں میں پڑا تھا۔

''میری صحبت کا کس پر کیا اثر آیا ہے؟'' اس نے ٹرے شاہی کی طرف بڑھائی۔

''بھئی تمہاری صحبت نے لوگوں کو بولنا سکھا دیا ہے۔''

''اچھا... تو لوگ گونگے کب تھے۔'' جویریہ نے بڑے اطمینان سے جواب دیا۔

ہیں کواکب کچھ' نظر آتے ہیں کچھ
دیتے ہیں دھوکا یہ بازی گر کھلا

حریم نے کلس کر اسے دیکھا۔ یہ میری دوست ہے یا دشمن؟

''نہیں بھئی... حریم کی پرسنالٹی تو بڑی سیدھی سادی سی ہے' جیسی ہے ویسی ہی نظر آتی ہے۔'' شاہی نے نفی میں سر ہلا کر حریم کی سائڈ لی۔

''آپ خود سیدھے ہیں' شاید اسی لیے ہر کوئی آپ کو سیدھا نظر آتا ہے۔'' جویریہ نے ایک ایک لفظ چبا چبا کر کہا تھا۔

''نہیں جویریہ بی بی' میں سیدھا نہیں ہوں اور نہ ہی میں ہر ایک کو سیدھا سمجھتا ہوں۔'' احتشام سنجیدہ ہو کر اٹھ کھڑا ہوا۔

''اچھا بھئی... ایک بار پھر بہت بہت شکریہ' جو کچھ آپ نے میرے لیے کیا اب اجازت؟''

''کیا آپ کو میری بات بری لگی ہے۔'' جویریہ نے بے چینی سے اسے دیکھا۔

''دنہوں... اپنی سالگرہ والے دن نہ میں ناراض ہوتا ہوں کسی سے' نہ برا مانتا ہوں۔'' وہ مسکرایا اور باہر نکل گیا۔

''کیا چیز ہو تم؟'' حریم اس کی طرف متوجہ ہوئی۔

''جاننے کی کوشش کرو' ویسے عورت کے بارے میں اس سوال کا جواب بڑے سے بڑا فلسفی بھی نہیں دے سکا ہے۔''

''اچھا... تو تمہارا شمار ان مشکل اور عجیب و غریب خواتین میں ہوتا ہے۔'' اس بار حریم نے سچ مچ طنز کیا تھا اور کمال کا کیا تھا۔

''ٹھیک کہہ رہے تھے شاہی' واقعی بولنا آگیا ہے۔''

''میں گونگی نہیں ہوں اور نہ ہی اندھی۔''

''واقعی؟ ویسے اندھے دو قسم کے ہوتے ہیں' آنکھوں کے اندھے' عقل کے اندھے۔'' جویریہ کا انداز چڑانے والا تھا' حریم تپ گئی۔

''نہ میں آنکھوں کی اندھی ہوں' نہ عقل کی۔'' اس نے شعلہ بار نگاہوں سے جویریہ کو دیکھا۔ ''تم میرے ساتھ گیم کھیلنا بند کرو۔''

''کون سا گیم۔'' جویریہ نے بڑی معصومیت سے سوال کیا تھا۔ پھر حریم کی شکل دیکھ کر ہنس پڑی۔

''تم شاہی بھائی کو پسند کرتی ہو؟'' حریم نے آج اس سے دو دو ہاتھ کرنے کا فیصلہ کر لیا تھا۔

''کوئی بھی لڑکی کر سکتی ہے' اتنی خوبیاں تو ہیں ان میں۔'' جویریہ نے کندھے اچکائے۔

''میں کوئی بھی یا کسی بھی لڑکی کی بات نہیں کر رہی' تمہاری بات کر رہی ہوں' تم بتاؤ' تم ان کو پسند کرتی ہو یا نہیں۔''

''ہاں... کرتی ہوں۔''

''شادی کرنا چاہتی ہو؟''

''خواب دیکھنے میں کیا حرج ہے۔'' اس نے آنکھیں بند کیں۔

''پھر میرے ساتھ اس ڈرامے بازی کا مقصد۔'' حریم نے دانت کچکچائے۔

''کون سی ڈرامے بازی؟''

''تم... ہم دونوں کو قریب کرنے کی کوشش کر رہی تھیں؟''

''میں نے تو ایسی کوئی کوشش نہیں کی۔'' جویریہ نے نفی میں سر ہلایا۔

''تم بہت بڑی ڈرامے باز ہو' میں تمہارا مقابلہ نہیں کر سکتی۔'' حریم نے طیش میں آکر منہ موڑ لیا۔

''ارے ہاں... ڈرامے سے یاد آیا تم جو اتنی غور سے اور اتنے شوق سے ڈرامے اور فلمیں دیکھتی ہو تم

نے کبھی ان میں لوٹرائی اینگل ٹائپ کہانیوں پر غور کیا ہے۔"

"کیا مطلب؟"

"مطلب ایسے ڈرامے اور فلمیں جن میں ایک ہیرو اور دو ہیروئنز یا دو ہیروز اور ایک ہیروئن۔"

"ہاں..." حریم نہ چاہتے ہوئے بھی اسے جواب دینے پر مجبور ہوگئی۔

"ویسی کہانی ہوتی ہے نا یہ تین میں سے دو افراد کے دل کی مراد پوری ہوتی ہے انہیں منزل ملتی ہے اور ایک بے چارہ اکیلا رہ جاتا ہے تنہا اور نامراد۔"

"تمہارا مطلب کیا ہے ان سے باتوں سے۔" حریم کے صبر و برداشت کی حد ختم ہونے لگی۔

"مطلب یہ کہ میں اور تم لوٹرائی اینگل کا حصہ بن گئے ہیں دیکھیں کون شاد باد ہوتا ہے اور کون بے آباد برباد ہوتا ہے؟"

"تم کیا سمجھتی ہو چالاکی اور مکاری پن کے ہتھکنڈوں سے تم اپنے دل کی مراد حاصل کرلوگی۔" حریم نے پہلی بار کسی کو نفرت کی نگاہ سے دیکھا تھا۔

"بہترین حکمت عملی اور اچھی تدبیر سے انسان اپنے دل کی مراد حاصل کرسکتا ہے۔"

"یہ حکمت عملی اور تدبیر نہیں چلتر پن ہے امی ٹھیک کہتی تھیں تمہارے بارے میں ان کی رائے بالکل درست نکلی میں ہی بے وقوف تھی جو تمہیں اپنا دوست سمجھ بیٹھی۔" غصے اور بے بسی کے مارے حریم کی آواز بھرا گئی۔ پلکیں جھپک جھپک کر وہ اپنے آنسو روکنے کی کوشش کرنے لگی۔

"بے کار میں ایموشنل ڈراما کررہی ہو یار! میں سچ میں تمہاری دوست ہی ہوں۔ پورے خلوص اور سچائی کے ساتھ تم مجھ پر شک نہ کرو۔ باقی رہا لوٹرائی اینگل والا معاملہ تو یہ ایک کھیل ہے تم اپنی جگہ اچھا کھیلنے کی کوشش کرو میں اپنا گیم اچھا کھیلنے کی کوشش کررہی ہوں دیکھیں جیت کس کی ہوتی ہے۔" جویریہ عجیب سے انداز میں مسکرائی۔

"پتا نہیں تمہیں یونی ورسٹی میں ایڈمیشن کس نے دے دیا مجھے تو پاگل لگ رہی ہو پوری۔" حریم چڑ کر بولتی ہوئی کمرے سے باہر ہی نکل گئی۔

"تھوڑا بہت پاگل تو ہر انسان ہوتا ہے ڈیئر۔" پیچھے سے جویریہ کی بلند آواز اس کی سماعت سے ٹکرائی مگر وہ سیدھی نکلتی چلی گئی۔

اگلے دن سے اس نے جویریہ سے بات کرنا بالکل ہی چھوڑدی تھی اس کی طرف دیکھنے سے بھی گریز کررہی تھی۔ دو دن تک جویریہ نے بھی اس سے بات کرنے کی کوشش نہیں کی مگر تیسرے دن اس کے صبر کا پیمانہ لبریز ہوگیا۔

"یہ تو اسپورٹس مین اسپرٹ کے بالکل خلاف ہے بھئی۔" اس نے لاؤنج میں ٹی وی دیکھتی حریم کو اپنے مخصوص بے تکلف اور دوستانہ انداز میں مخاطب کیا۔

"میں ٹی وی دیکھ رہی ہوں مجھے ڈسٹرب مت کرو۔" حریم نے اس کی جانب دیکھے بغیر رکھائی سے کہا۔

"تمہاری معصوم صورت دیکھ کر کبھی تو سنجیدگی سے سوچتی ہوں کہ میں پیچھے ہٹ جاؤں اور تمہیں چانس دے دوں مگر کیا کروں اس بندے نے مجھے کچھ زیادہ ہی امپریس کردیا ہے۔" جویریہ بولتی ہوئی اس کے قریب ہی ٹک گئی۔

"بندے نے یا بندے کے اسٹیٹس نے...؟" حریم نے ریموٹ اٹھا کر ٹی وی کی آواز کچھ اور بڑھائی۔

"کچھ بھی سمجھ لو۔" جویریہ ڈھٹائی سے مسکرائی اور مزید بولنے لگی۔

"ویسے اگر ہمارے پیارے کزن شامی صاحب کوئی غریب غربا ہوتے تو شاید تمہاری امی حضور بھی تمہاری یہاں شادی کروانے کے لیے اتنے پاپڑ نہ بیلتیں نہ ہی تم اتنی خوشی خوشی اپنی نانی اور ماموں کی خدمت کے لیے یہاں آن موجود ہوتیں۔" حریم کے اوپر جیسے کسی نے جلتے ہوئے انگارے برسا دیئے اس کا پورا وجود سلگ اٹھا۔

"تم کون سی پارسا ہو تم بھی تو اپنے مطلب سے یہاں آئی ہو اپنے لیے کوئی اچھا سا رشتہ تلاش

کرنے۔" اپنے بارے میں کیے گئے اس کے دعوے کی تردید کے بجائے حریم نے اس پر جوابی وار کیا۔

"میں منافق نہیں ہوں' تمہاری طرح' جیسی ہوں ایسا ہی خود کو بتاتی ہوں۔" جویریہ کا لب و لہجہ اور الفاظ طیش دلانے والے تھے مگر حریم نے خود کو کمپوز کرتے ہوئے اپنی آنکھوں اور لہجے میں طنز بھرا اور اس سے مخاطب ہوئی۔

"تم بہت بہادر' سچی اور صاف گو ہو۔ جاؤ اور اپنی صاف گوئی کا مظاہرہ شاہی بھائی کے سامنے کرو' انہیں بتاؤ کہ تم ان پر مرمٹی ہو' ان کے اسٹیٹس پر بھی اور وہ سب کچھ بتاؤ جو تم نے اپنے ذہن میں پلان کیا ہے۔"

"وقت آنے پر یہ بھی ہو جائے گا' اتنی جلدی کیا ہے۔" جویریہ لاجواب ہو کر یہی جواب دے سکی' یہ تو دن بدن ہری مرچ سے لال مرچ ہوتی جارہی ہے۔ اس نے دل ہی دل میں سوچا اور اٹھ کھڑی ہوئی۔

"آئندہ مجھے مخاطب کرنے کی اور مجھ سے بات کرنے کی زحمت مت کیجیے گا۔" ٹی وی اسکرین پر بدستور نظریں جمائے حریم نے کٹ دار لہجے میں کہا تھا۔ جویریہ جو جانے کے لیے پر تول رہی تھی' اس کے اس انداز پر سن رہ گئی' کچھ دیر تک وہ خاموش کھڑی خود کو سنبھالتی رہی' پھر پھیکی سی ہنسی کے ساتھ بولی۔

"ڈیئر اتنی نفرت مت کرو مجھ سے' آخر تمہاری کزن ہوں۔"

"کزن نہیں دشمن۔" حریم نے تصحیح کی۔

جویریہ چند لمحے اس کے سخت تاثرات دیکھتی رہی' پھر بغیر کوئی جواب دیے مڑ کر چلی گئی۔

"ہونہہ! خود کو بڑی افلاطون سمجھتی ہے' جیسے دوسرے لوگ تو بنے بنائے احمق ہیں' اندھے گونگے اور بہرے' جدھر چاہے ہنکا دو۔" حریم کے دل میں غم و غصے کا لاوا ابل رہا تھا۔ اس نے ریموٹ اٹھا کر ٹی وی کی آواز کچھ اور بلند کر دی۔



تیسری بار بالوں میں پف صحیح بنا تھا۔ اس نے گردن گھما گھما کر ہر زاویے سے اپنے چہرے کا معائنہ کیا۔ ٹھیک ٹھاک ہی لگ رہی تھی۔ بقایا سارے بال سمیٹ کر پونی میں باندھے' لپ گلوز لگا کر اس نے اپنا سیل فون بیگ میں رکھا اور دوپٹا اوڑھ کر بیگ کاندھے پر لٹکا لیا۔ کمرے سے باہر آئی تو حریم' سلیمان ماموں کو چائے دے رہی تھی۔ اسے دیکھ کر منہ پھیر کر چلی گئی۔

"ہاں بھئی.... چل دیں اپنی ڈیوٹی پر۔" انہوں نے شگفتہ لہجے میں جویریہ کو مخاطب کیا۔

"جی بڑے ابو...." اس نے ان پر عجلت بھری نظر ڈالی اور آگے جانے کے لیے قدم بڑھائے۔

"چائے پینی چھوڑ دی کیا' پہلے تو چائے پی کر جاتی تھیں۔" انہوں نے سادہ سے لہجے میں کہا تھا مگر جانے کیوں جویریہ چور سی بن گئی۔ اس کے بڑھتے قدم ایک لحظے کو رکے۔

"ٹائم ہی نہیں ہوتا اب' دن چھوٹے ہو گئے ہیں۔ ٹائمنگ چینج ہو گئی ہیں کلاسز کی' اچھا میں چلتی ہوں' خدا حافظ۔" مختصر سی وضاحت کر کے وہ چل دی۔

"شاہی نہیں آیا ابھی تک۔" انہوں نے چائے کی چسکی لے کر خود کلامی کی تھی' جویریہ جا چکی تھی' حریم کچن میں چلی گئی تھی۔ نہ جانے یہ سوال انہوں نے کس سے کیا تھا۔ پھر کچھ سوچ کر وہاں سے اٹھے اور ماں کے کمرے میں جا کر بیٹھ گئے۔

"ماں جی.... اور چائے منگواؤں؟"

"نہیں.... میں تمہاری طرح شوقین نہیں ہوں اتنی' بس سردیوں میں دو چار گھونٹ کافی ہیں۔" وہ مسکرائیں تو بوڑھے چہرے پر روشنی سی بکھر گئی۔

انہوں نے کچھ کہنے کے لیے منہ کھولا ہی تھا کہ باہر سے شاہی کی آواز آئی' وہ ان ہی کے بارے میں حریم سے پوچھ رہا تھا۔

"ہم یہاں ہیں ماں جی کے پاس۔" انہوں نے آواز بلند کہا۔ شاہی وہیں آگیا۔

"السلام علیکم!"

"وعلیکم السلام۔" دونوں کی طرف سے جواب آیا تھا۔

"ہاں بھئی' کیا چل رہا ہے۔" شامی' دادی کے ساتھ لگ کر بیٹھ گیا۔

"فی الحال تو چائے کا دور اور وہ بھی اختتام پذیر ہے' یہ لو" سلیمان صاحب نے آخری گھونٹ پی کر چائے کا مگ قریب رکھی تپائی پر رکھ دیا۔ "کیسی طبیعت ہے آپ کی؟" شامی' دادی سے مخاطب ہوا۔

"اللہ کا شکر ہے۔"

"مجھ بڈھے کو بھی پوچھ لیا کرو یار!"

"کون بڈھا؟" شامی نے معصومیت سے نظریں ادھر ادھر دوڑائیں۔

"کب ہوا یہ واقعہ؟"

"برسوں گزر گئے بیٹا' تم اپنی خیر مناؤ' کیا بالوں پہ برف گرنے کے انتظار میں ہو کب گھر بساؤ گے؟" انہوں نے ڈائریکٹ سوال کر ہی دیا جو وہ ڈھکے چھپے لفظوں میں اکثر کیا کرتے تھے۔

"بس جائے گا گھر بھی' جلدی کیا ہے۔" وہ مبہم سی مسکراہٹ کے ساتھ گویا ہوا اور حریم سے چائے کا مگ لینے لگا' جو وہ اس کے لیے لائی تھی۔ چائے دے کر وہ سست روی سے دروازے کی جانب بڑھی تھی۔

"جلدی ہے یار... کیا بڑھاپے میں شادی کرو گے' بس یہی عمر ہے شادی کی' اب کوئی لڑکی یا تو تم فائنل کرلو یا پھر میں کہیں دیکھوں۔" دیکھنا... دیکھنا تو کیا تھا وہ بس یوں ہی خالی خولی دھمکی دے رہے تھے۔ شامی کو ہنسی آگئی۔

"بہت جلد فائنل کرلوں گا' بے فکر ہوجائیں۔" کمرے سے باہر نکلتے ہوئے حریم نے شامی کی آواز سنی' اس کا دل دھڑک اٹھا۔

جویریہ اکیڈمی سے لوٹی تو شامی لاؤنج میں اپنا لیپ ٹاپ کھولے بیٹھا تھا۔ سلیمان صاحب کھانا کھا کر اپنے کمرے میں جاچکے تھے۔ وہ جلد سونے کے عادی تھے۔ رات میں جلدی سوتے' صبح جلدی اٹھ جاتے تھے۔ کھڑے کھڑے سلام دعا اور خیر خیرت پوچھنے کے بعد جویریہ کمرے میں چلی گئی۔ شامی بدستور اپنے لیپ ٹاپ پر کام کرتا رہا۔ جویریہ فریش ہو کر' کپڑے تبدیل کرکے واپس آئی تو شامی نے لیپ ٹاپ سے اپنا سر اٹھایا' ایک نظر اس پر ڈالی اور مسکرایا۔

"تمہارا گفٹ بہت اچھا تھا' پسند آیا' بائی دا وے تمہیں کیسے پتا چلا میرے فیورٹ پرفیوم کے بارے میں؟؟"

"آپ اکثر یہی پرفیوم استعمال کرتے ہیں' مجھے لگا یہ آپ کو پسند آئے گا اس لیے یہی گفٹ کردیا۔" لاپروائی سے بولتی ہوئی وہ اس کے مقابل صوفے پر بیٹھ گئی۔

حریم آئی تو جویریہ کو وہاں بیٹھے دیکھ کر اس کا منہ بن گیا۔ وہ کچھ کہے بغیر واپس چلی گئی۔ شامی نے لیپ ٹاپ بند کرکے ریموٹ اٹھایا' بزنس نیوز دیکھنے لگا۔ جویریہ جو اس سے بات کرنے کے لیے پر تول رہی تھی' خاموش ہو کر بیٹھ گئی۔ حریم دوبارہ آئی' شامی خبروں میں مگن' جویریہ خاموش بیٹھی تھی۔

"شامی بھائی کھانا لگادوں۔" اس نے جویریہ کو قطعی طور پر نظر انداز کرکے شامی کو مخاطب کیا۔

"کھانا..." شامی نے چونک کر اسے دیکھا۔

"نہیں... تم دونوں کھالو' میں ایک دوست کے ساتھ باہر ڈنر کروں گا۔" اس نے سہولت سے بولتے ہوئے اپنی بات مکمل کی اور اپنا رخ دوبارہ ٹی وی اسکرین کی طرف کرلیا۔

حریم کا چہرہ اتر گیا۔ اتنی محنت اور وقت لگا کر اس نے شامی کی پسند کی چیزیں بنائی تھیں۔ وہ "اچھا" کہہ کر واپس چلی گئی۔ جویریہ بھی اس کا پروگرام سن کر بدمزہ ہورہی تھی۔

"کوئی خاص دوست ہے کیا؟" ٹی وی پر اشتہارات آرہے تھے' موقع غنیمت جان کر جویریہ نے ذہن میں کلبلاتا سوال پوچھ ہی لیا۔

"جو دوست ہوتا ہے وہ خاص ہی ہوتا ہے۔" شامی نے مسکرا کر ذو معنی جواب دیا۔ ٹی وی آف کرکے ریموٹ میز پر رکھا اور اٹھ کھڑا ہوا۔ وہ جارہا تھا اور جویریہ اس کی چوڑی پشت کو گھورتی ہوئی کچھ سوچ رہی تھی۔

حریم بے دلی سے کمرے میں جاکر لیٹ گئی تھی۔

اس کے دماغ میں ماں کی باتیں گونج رہی تھیں۔ ''میں بلاوجہ کے انتظار میں بٹھا کر نہیں رکھوں گی تمہیں' بھتیجا ہے تو کیا ہوا' دنیا کا آخری لڑکا تھوڑی ہے' اسے اگر پھوپھی سے کوئی ہمدردی اور دلچسپی نہیں ہے تو ہماری طرف سے بھی سو سلام۔ تمہارے باوا نے الگ تنگ کرکے رکھا ہوا ہے کہ جلد از جلد کوئی رشتہ فائنل کرلو۔'' امی جان غصے میں بھری بیٹھی تھیں۔

وہ تنگ مزاج تھیں' اس دن حریم کی شادی اور رشتے سے متعلق بات چیت پر بھتیجے کا جو ردعمل تھا وہ خاصا مایوس کن تھا۔ پھر اپنی ساس کے بارے میں پوچھے گئے سوال پر انہیں شدید غصہ آیا تھا۔ بے شک وہ اپنی بیٹی یہاں دینے کی خواہش مند تھیں مگر جب ان کا غم وغصہ آگے آتا تو باقی ہر شے پیچھے چلی جاتی' اس وقت ان پر غم وغصے کا غلبہ تھا۔ کسی اور پر بس نہ چلا تو بیٹی کے آگے دل کی بھڑاس نکال لی۔

''کوئی ضرورت نہیں ہے اس نخرے باز کے آگے پیچھے پھرنے کی اور جی حضوری کرنے کی۔'' انہوں نے یوٹرن کی پالیسی پر عمل کرتے ہوئے حریم کو تنبیہہ کی تھی۔

ادھر جویریہ کمپیوٹر پر مصروف تھی' اپنا اسائنمنٹ بناتے بناتے تھک گئی تو تھوڑی دیر آنکھیں موند کر کرسی کی پشت سے ٹیک لگالی۔

''تو احمقوں کی ملکہ صاحبہ! آپ کیا سمجھتی ہیں؟ سادگی اور معصومیت سے اتنے نمبر نہیں ملتے کہ اپنی زندگی کے رزلٹ میں کامیاب کا لفظ درج کرسکو۔'' اس نے استہزائیہ انداز میں حریم کو تصور میں مخاطب کیا۔

''اور تم مسٹر پرنس مین!'' دوسری بار تصور میں اس کا مخاطب احتشام تھا۔ ''زندگی دو جمع دو چار کے علاوہ بھی بہت کچھ ہوتی ہے۔ یہ دو جمع دو پانچ بھی ہوتی ہے اور کبھی اس کا جواب صفر بھی نکلتا ہے۔ مرد کتنا ہی ذہین کیوں نہ ہو' کبھی کبھی عورت کی ہوشیاری اور چالاکی کے آگے ڈھیر بھی ہوجاتا ہے۔ وہ بے وقوف لڑکی تمہیں مجھ سے نہیں چھین سکتی۔'' اس نے بند آنکھیں کھول کر اپنا سر جھٹکا اور دوبارہ کمپیوٹر کی طرف متوجہ ہوگئی۔



احتشام نے نمبر ملا کر موبائل کاندھے اور کانوں کے بیچ میں دبایا اور بالکونی میں نکل آیا۔

''جی پھوپھو! السلام علیکم! میں ہوں احتشام۔''

''ارے شرمندہ مت کریں' جانتی تو ہیں آپ میری مصروفیات۔'' اس نے کاندھے اور کان کے درمیان سے موبائل نکال کر ہاتھ میں تھاما۔

''ج۔جی ضروری بات ہی کرنی تھی آپ سے' اس لیے فون کیا ہے' مجھے حریم کے بارے میں بات کرنی تھی آپ سے۔''

دوسری طرف سے وہ پھوپھی کی بات سن کر ہولے سے مسکرایا۔

''تھوڑے' بہت خیر خواہ ہم بھی ہوسکتے ہیں' بس کہنا یہ ہے کہ آپ حریم کے رشتے کے بارے میں فکر نہ کریں۔ میں نے اس کے لیے ایک اچھا رشتہ دیکھ رکھا ہے۔

میں ساری ڈیٹیل بتاؤں گا آپ کو' بس چند روز ٹھہر جائیں' آپ کو فون کرکے پہلے سے اس لیے بتانا پڑا کہ آپ جلد بازی میں کسی الٹی سیدھی جگہ رشتہ نہ دیکھ لیں۔''

''اوہ۔ میرا یہ مطلب نہیں ہے۔'' وہ جھنجلایا۔

''اچھا ٹھیک ہے۔ میں اگلے ہفتے بالکل فائنل بات کرتا ہوں آپ سے۔ ٹھیک ہے' خدا حافظ۔'' موبائل آف کرکے جیب میں رکھتے ہوئے احتشام کے چہرے پہ اطمینان تھا۔



اگلی صبح سلمان صاحب تو ناشتا کرکے حسب معمول کچھ دیر اماں کے پاس بیٹھے ان سے باتیں کرتے رہے' پھر اپنے کمرے میں اپنی کتابوں میں مگن ہوگئے۔ احتشام ناشتا کرکے لیپ ٹاپ میں منہمک ہوگیا۔ حریم ملازمہ کے سر پر سوار کام کروا رہی تھی۔

جویریہ کمرے سے نکل کر بیٹھی تھی۔ ناشتا وہ پہلے ہی کر چکی تھی۔ ریموٹ لے کر ٹی وی کھول کر بیٹھ گئی۔ ملازمہ کام ختم کر کے چلی گئی۔ حریم کٹنگ بورڈ پہ کھٹاکھٹ سبزیاں کاٹ رہی تھی۔ آج وہ چائنیز بنا رہی تھی۔

"حریم! تمہاری دادی کیسی ہیں؟" ٹی وی کی آواز ہلکی کر کے اس نے بہ آواز بلند حریم کو مخاطب کیا۔ اس کی آواز سامنے کمرے میں بیٹھے احتشام تک بہ آسانی جا رہی تھی۔

"ٹھیک ہیں۔" حریم نے رکھائی سے جواب دیا۔ ورنہ دل تو یہی چاہ رہا تھا کہ اس کا منہ توڑ دے۔

"ابھی اولڈ ہوم میں ہی ہیں؟" جویریہ نے دوسرا میزائل فائر کیا۔

"پھوپھو کے گھر ہیں۔" مختصر جواب دے کر اپنے کام میں مصروف ہوگئی۔

"حیرت ہے اتنی خدمت گزار پوتی کے ہوتے ہوئے وہ اپنی بیٹی کے گھر ہیں۔"

"ان کی مرضی' بائی دا وے' آپ نے اپنی دادی کی کتنی خدمت کی ہے جو میری دادی کی فکر ہو رہی ہے۔" حریم نے چبھتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"کیا کروں' مجھے ڈپلومیسی نہیں آتی نا۔" جویریہ اس کی تلملاہٹ سے لطف اندوز ہو رہی تھی۔

اتنے میں احتشام کمرے سے باہر نکل آیا۔ "میں کام سے جا رہا ہوں' دیر ہو جائے گی' پلیز لنچ پہ ویٹ مت کرنا' آپ لوگ کھانا کھا لینا۔" وہ گاڑی کی چابی ہاتھ میں لیے ہوئے تھا۔ حریم کو مخاطب کر کے بولا۔

وہ پہلے ہی جویریہ کی باتوں کی وجہ سے طیش میں تھی اور بھی بھنا گئی۔ سبزیاں' چھری' کٹنگ بورڈ ایک طرف کر کے وہ خاموشی سے باہر نکل آئی۔

"آپ باہر جا رہے ہیں۔"

"ہاں۔۔۔ کوئی کام ہے؟" وہ جویریہ کی طرف متوجہ ہوا۔

"مجھے مارکیٹ تک چھوڑ دیں گے؟"

"شیور۔۔۔ بائی دا وے کیا لینا ہے۔" وہ لاؤنج کے دروازے کی طرف بڑھا۔

"بکس لینی ہیں۔" وہ اپنا بیگ اور اسکارف لینے کمرے کی طرف دوڑ گئی۔

واپس آئی تو اس کے لبوں پہ ایک فاتحانہ مسکراہٹ تھی۔ اس نے چڑا دینے والے تاثرات کے ساتھ حریم کی طرف دیکھا اور احتشام کے پیچھے پیچھے چل دی۔

"ہونہہ۔۔۔ چھچھوری۔۔۔" حریم نے پیچھے سے اسے گھورا۔



پھپھو اپنے شوہر نامدار کے ساتھ اسی شام حاضر ہوگئیں۔ نانی اور سلیمان بھائی سے علیک سلیک اور خیر خیریت پوچھنے کے بعد انہوں نے اپنا روئے سخن احتشام کی طرف کیا۔

"تو تم کس رشتے کے بارے میں بتا رہے تھے مجھے۔"

احتشام بے ساختہ ہنس پڑا' اسے پھوپھو کو آج یہاں دیکھتے ہی اندازہ ہوگیا تھا کہ اس کی فون کال کی وجہ سے آئی ہیں۔

"آپ سے میں نے کہا تو تھا اگلے ہفتے ساری ڈیٹیل بتا دوں گا۔"

"اگلا ہفتہ کس نے دیکھا ہے میاں' اگر کوئی رشتہ ہے تمہاری نظر میں تو ہمیں بتا دو' تھوڑی بہت چھان بین ہم بھی کر لیں گے۔" حریم کے رشتے اور شادی کے معاملے میں پھوپھو سے زیادہ پھوپھا کو جلدی تھی۔

"اچھا تو پھر سنیں۔" اس نے بولنا شروع کیا' اس کی باتیں ان دونوں سمیت نانی اور سلیمان صاحب بھی غور سے سن رہے تھے۔ اس نے اپنی بات مکمل کی تو سب کے چہروں پہ اطمینان کی کرنیں رقصاں تھیں۔

"ٹھیک ہے میاں! بات آگے بڑھتی ہے تو نیک کام میں بسم اللہ کریں گے۔" پھوپھا نے احتشام کے کاندھے پہ اپنائیت سے ہاتھ رکھا تھا۔



گرم شال اچھی طرح اپنے گرد لپیٹ کر وہ سیڑھیوں

کے نچلے اسٹیپ پر بیٹھ گئی۔ اوپر سے ٹھنڈی ہوا کے جھونکے آ رہے تھے مگر برے نہیں لگ رہے تھے' اسے سردیاں اچھی لگتی تھیں۔ حالات نے یک دم ہی نیا رخ اختیار کر لیا تھا۔ اختشام نے اپنی جاننے والی ایک فیملی میں حریم کا رشتہ کروا دیا تھا۔ لڑکا انجینئر تھا۔ چار بہن بھائیوں اور والدین پر مشتمل اچھی سلجھی ہوئی فیملی تھی۔ وہ لوگ گھر آکر حریم کو پسند کر گئے تھے۔ اگلی بار آکر سب کا منہ میٹھا کر کے بات پکی کر دی تھی۔ شادی چھ ماہ بعد ہونا قرار پائی تھی۔ حریم کو پہلے پہل تو یہ سب جان کر دھچکا لگا تھا۔ پھر دھیرے دھیرے اس نے خود کو سمجھا لیا۔ اختشام سے لگاؤ تھا' انسیت بھی مگر جب وقار سے نسبت ٹھہری' اس کی تصویر دیکھی تو وہ اچھا لگنے لگا۔ شاہی نے اسے کہا تھا۔

"وقار بہت اچھا لڑکا ہے۔ گھر والے بھی اچھے ہیں۔ تم وہاں ضرور خوش رہوگی۔" حریم نے اس کی بات پر یقین کر لیا تھا۔

"تائی جان کا کیا ہوگا' ان کا خیال کون رکھے گا؟" اس نے بس ایک سوال ضرور کیا تھا۔ اختشام نے اس کا حل بھی نکال لیا تھا۔ اس نے پھپھو سے کہا تھا کہ وہ یہاں شفٹ ہو جائیں۔ اپنا مکان کرائے پر دے کر انہیں یہاں آجانا تھا۔

معاملات خیر و خوبی کے ساتھ نپٹ رہے تھے۔ سلیمان صاحب نے ایک بار پھر اختشام کی شادی کا شوشا اٹھایا تھا۔

"بس تھوڑا سا انتظار اور۔ بہت جلد آپ کو یہ خوش خبری بھی مل جائے گی۔" اختشام نے مسکرا کر انہیں یقین دلایا تھا۔

"منگنی مبارک ہو تمہیں' یقین کرو سچے دل سے مبارک باد دے رہی ہوں تمہیں' اب تو پلیز اپنی ناراضی ختم کر لو۔" جوریہ نے بہت کھنکتے لہجے میں یہ سب کہا تھا۔

"میں ناراض نہیں ہوں اب' مگر وہ پہلے جیسی دوستی اور تعلقات ہمارے درمیان ہونے مشکل ہیں۔" حریم کا چہرہ بے تاثر تھا مگر الفاظ اور لہجہ مضبوط تھے۔ جوریہ بے اختیار ایک ٹھنڈی سانس لے کر رہ گئی۔

"میں نے جو کچھ کیا یا کہا اس کا مقصد تمہیں ہرٹ نہیں کرنا تھا۔ میں تو اپنی بقا' اپنے فیوچر کے لیے یہ سب کر رہی تھی اور محبت اور جنگ میں سب کچھ جائز ہوتا ہے۔" جوریہ نہ جانے کیوں اس کے سامنے اپنی صفائی پیش کر رہی تھی۔

"میں اس بات پر یقین رکھتی ہوں کہ محبت اور جنگ میں صرف وہی جائز ہوتا ہے جو عام حالات میں بھی جائز ہو اور وہ سب ناجائز ہوتا ہے جو عام حالات میں ناجائز ہو اور تم پلیز' میرے سامنے کسی بھی قسم کی صفائی پیش نہ کرو۔ اس سے نہ تو سچائی بدلے گی اور نہ ہی میرا دل۔" حریم دوٹوک لہجے میں بولتی ہوئی وہاں سے اٹھ گئی۔

"ٹھیک ہے حریم بی بی۔ تم اپنا غم و غصہ اسی طرح ہی نکال سکتی ہو مجھ پر۔" جوریہ اسے جاتا دیکھ کر عجیب سے انداز میں مسکرائی تھی۔



وہ بڑی پیاری اور ملنسار سی لڑکی تھی۔ اس کی آنکھوں میں ذہانت نمایاں تھی اور شخصیت سے اعتماد جھلکتا تھا۔ اس کے والد بزنس مین تھے۔ بلال رزاقی' ان کے چار بچوں میں سب سے چھوٹی تھی' ماہ نور رزاقی۔ ایم بی اے کر کے اپنے والد کے ساتھ کام کر رہی تھی۔ اختشام اسے دادی جان سے ملوانے لایا تھا اور خاص طور پر سلیمان صاحب سے جن کی سب سے بڑی فکر اختشام کی شادی تھی۔

دادی جان اور سلیمان صاحب' ماہ نور سے مل کر خوش تھے۔ حریم نارمل اور جوریہ بھونچکا تھی۔ ماہ نور کے جانے کے بعد وہ خاموشی سے کمرے میں بیٹھ گئی اور کتنی دیر تک بیٹھی رہی۔ اس کا زعم' خود ساختہ خواب اور بلند و بانگ دعوے اس کا منہ چڑا رہے تھے۔ پھر اک دم ہی اس کے اندر غصے کی ایک ایسی لہر اٹھی کہ اس کے قدم خود بخود ہی باہر کی طرف بڑھے۔ لاؤنج کا

دروازہ کھول کر وہ باہر آئی تھی۔ اختشام بوگن ویلیا کی بیل کے پاس کھڑا موبائل آف کر رہا تھا۔ غالباً ”ابھی ابھی وہ کسی سے بات کرکے فارغ ہوا تھا۔

”ہاں جویریہ...“ اسے دیکھ کر وہ دوستانہ انداز میں مسکرایا۔ ”کہیں جانا ہے؟“

”نہیں تو...“ وہ پژمردہ سی ستون سے ٹیک لگائے اسے دیکھنے لگی۔

”ماہ نور کیسی لگی تمہیں؟“ اختشام نے موبائل جیب میں ڈالا۔

”اچھی سیڑھی ہے‘ اپنے ایم (مقصد) تک جلدی پہنچ جائیں گے آپ۔“ جویریہ کے اندر بھانبھڑ جل رہا تھا۔ جلن اور تپش اس کے ایک ایک لفظ سے ٹپک رہی تھی۔

”بہت سخت بات کہہ دی تم نے۔“ اختشام کے چہرے کے عضلات تن گئے۔

”سچ ہمیشہ کڑوا ہوتا ہے۔“

”اچھا... تو کیا ہے سچ؟“ وہ دونوں ہاتھ سینے پہ باندھ کر سنجیدگی سے اسے دیکھنے لگا۔

”آپ تو بہت ”سیلف میڈ“ بنتے تھے‘ پھر سہارے کیسے تلاش کرلیے‘ اپنے بزنس کو آگے سے آگے بڑھانے کے لیے۔“ جویریہ نے طنز کے تیر برسانے شروع کیے۔

اختشام نے اس کا ایک ایک لفظ غور سے سنا۔ پھر ایک گہری سانس لے کر بہت تحمل کے ساتھ گویا ہوا۔

”میں آج بھی اپنے اس دعوے پہ قائم ہوں کہ میں ”سیلف میڈ“ ہوں۔ میں نے اپنے لیے اپنے بزنس کے لیے کوئی سہارا‘ کوئی سیڑھی ڈھونڈنے کی کوشش نہیں کی‘ نہ ہی مجھے اس کی ضرورت ہے‘ ماہم ڈیڑھ سال پہلے میرے آفس میں جاب کرنے آئی تھی۔ فریش ایم بی اے مجھے نہیں معلوم تھا کہ اس کا بیک گراؤنڈ کیا ہے‘ نہ ہی اس نے کبھی بتایا‘ اس کی چند خوبیوں نے مجھے بہت متاثر کیا تھا۔ وہ غیر معمولی تو نہیں مگر ذہین ہے اور محنتی بھی بلا کی محنتی اس میں خودداری اور وقار ہے‘ میں نے ایک سال پہلے اسے پرپوز کیا تھا‘ اس نے مجھے جواب دیا کہ مزید سوچئے اور انتظار کیجیے‘ مجھے جواب دینے میں ٹائم لگے گا۔ ایک سال تک میری ثابت قدمی اور اصرار دیکھ کر اس نے حامی بھری اور اپنی فیملی سے ملوایا‘ تب مجھے معلوم ہوا کہ وہ کہاں سے بی لونگ کرتی ہے۔ اس نے بتایا کہ وہ عام ورکر کی طرح سے کسی بھی جگہ جاب کرکے ایکسپرینس حاصل کرنا چاہتی تھی‘ اسی لیے اس نے اپنے والد کا بزنس جوائن نہیں کیا۔ میرے دل میں اس کی قدرو قیمت اور بھی بڑھ گئی۔ رہی میری بات تو مجھے کسی کی بیساکھیوں کی ضرورت نہ کل تھی‘ نہ آج ہے اور نہ آئندہ ہوگی۔“ اختشام نے اپنی بات ختم کی۔

اس کا ایک ایک لفظ جویریہ کے دل کو سخت تکلیف پہنچا رہا تھا۔ وہ چند لمحے اختشام کا چہرہ دیکھتی رہی۔ پھر جیسے یک دم پھٹ پڑی۔

”پچھلے ایک سال سے آپ اس لڑکی پہ دل و جان سے فدا ہیں اور مجھ سے الگ ڈائیلاگ جھاڑتے رہے۔ تم بہت اچھی ہو‘ بہت ذہین ہو‘ میرے ہاتھ کی کافی کے آپ دیوانے تھے۔ میری صلاحیت اور محنت پر آپ کو رشک آتا تھا‘ پھر میرے ساتھ کیا کھیل کھیل رہے تھے آپ۔“ وہ پھنکاری۔ اس کی آواز اور آنکھیں بھیگ چلی تھیں۔

”اف...“ اختشام نے دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھام لیا۔

”تم لڑکیاں کتنی عجیب ہوتی ہو۔“ وہ بڑبڑایا۔ ”میں آج بھی تم سے کہتا ہوں کہ تم ذہین‘ باصلاحیت ہو‘ بہت محنتی ہو‘ اور سچ میں تمہاری ہاتھ کی کافی کا میں دیوانہ ہوں‘ مگر یہ تمہاری خوبیوں کا‘ صلاحیتوں کا اعتراف ہے‘ اس کا کیا مطلب لے لیا تم نے اور کیوں؟“ اختشام مجسم سوال بن گیا۔

کچھ دیر وہ خاموش رہا‘ پھر دھیرے سے کہنے لگا۔

”میں نے ماہم سے شکوہ کیا کہ تم نے ایک سال تک انتظار کروانے کے بعد جواب دیا ہے مجھے۔ میں نے تو یوں ہی مذاق میں شکوہ کیا تھا مگر اس کا جواب بڑا سنجیدہ تھا‘ وہ کہنے لگی۔

"اس لیے کہ تم لڑکے لوگ یہ نہ سمجھو کہ ہم لڑکیاں اپنا دل ہتھیلی پہ رکھے بیٹھی رہتی ہیں کہ کوئی ہمیں مسکرا کر دیکھے یا پرپوز کرے اور ہم فوراً" یہ دل اس کے حوالے کردیں۔ خودداری اور وقار بہت اہم اور قیمتی ہوتے ہیں احتشام۔" ماہم کے الفاظ دہرا کر وہ کچھ لمحے بعد بولا۔

"ماہم کی بات سن کر میں نے سوچا لڑکیوں میں واقعی اتنا وقار اور خودداری ہونی چاہیے کہ کسی کی ایک نظریا مسکراہٹ انہیں موم کی طرح نہ پگھلا دے۔ کسی کے تعریفی الفاظ یا سراہنے والی نظریں انہیں اپنے رستے سے بھٹکنے پہ مجبور نہ کریں۔ لڑکیاں اتنی موم کیوں ہوتی ہیں۔ جویریہ انہیں تو فولاد ہونا چاہیے۔" وہ نرم لہجے میں مگر تاسف کے ساتھ بول رہا تھا۔

"خواب دیکھنے کو ہر ایک کا من کرتا ہے اور یہ کوئی عیب نہیں مگر ہم زبردستی تو کسی سے اپنے خوابوں کی تعبیر حاصل نہیں کرسکتے اور ایک بات اور.... وہ ایک لمحے کو رکا۔ "تم سچ مچ بہت ذہین ہو مگر اپنی ذہانت سے بے زار ہورہی تھیں۔" چونک پڑی۔

"مجھے حیرت ہوئی' جب حریم نے میری برتھ ڈے پہ اتنا مہنگا سوٹ گفٹ کیا' پھر وش کرنے کا انداز جتنا میں اسے جانتا ہوں اس کے طور طریقے بہت الگ اور مختلف لگ رہے تھے۔ میں نے اس سے پوچھا تو اس نے گھبرا کر سب کچھ اگل دیا۔ تم نے جس طرح اسے شاپنگ کروائی' جو کچھ اسے سمجھایا اور کہا' سب اس نے بتادیا۔"

"اف.... سچ مچ کی احمق!" خجالت اور شرمندگی کے مارے جویریہ کا برا حال تھا۔

"مجھے نہیں معلوم کہ میری کس بات یا کس انداز نے تمہیں کسی غلط فہمی یا خوش فہمی میں مبتلا کردیا۔ آئی وش کہ ایسا نہ ہوتا' مجھے خود اپنے آپ سے شرمندگی ہورہی ہے۔" وہ دھیمے دھیمے بولتا رہا۔ جویریہ شرمندگی کے سمندر میں آہستہ آہستہ ڈوب رہی تھی۔

"بہت کچھ کہہ دیا میں نے' میری باتیں بری لگی ہوں یا تمہارا دل دکھا ہو تو اس کے لیے معذرت چاہتا ہوں اور ایک آخری بات اور" احتشام نے ایک گہری سانس لی۔ "کہانیوں' فلموں اور ڈراموں میں لو ٹرائی اینگل ہوتا ہے مگر ریل لائف میں کبھی کبھی یہ ٹرائی اینگل' ریکٹ اینگل بھی بن جاتا ہے۔ میری کہانی' میری اور ماہم کی کہانی تھی۔ تم دونوں خوش فہم زاویے تھے۔" وہ خاموش ہوا اور جیب سے گاڑی کی چابی نکال کر گاڑی کا لاک کھولنے لگا۔

جویریہ میں اتنی سکت بھی نہیں تھی کہ اپنے بے جان ہوتے قدموں کو گھسیٹ کر اندر لے جاتی۔ احتشام گاڑی لے کر باہر نکل رہا تھا۔

جویریہ سوچ رہی تھی' وہ جو بات بات پر حریم کو اسٹوپڈ اور فولش کہہ کر پکارتی تھی' دراصل سب سے بڑی احمق وہ خود تھی اور شاید ہر وہ لڑکی بے وقوف ہی ہوتی ہے جو کسی کی ایک مسکراہٹ اور سراہتی نظروں سے خوش فہمی کی اور خوابوں کی دنیا آباد کرلیتی ہے۔ کچھ لڑکے جان بوجھ کے یہ کھیل کھیلتے ہیں اور کچھ انجانے میں' مگر کوئی لڑکی کیوں اتنی موم بن جاتی ہے کہ اپنے آپ کو پگھلا کر ضائع کردیتی ہے۔



جھریاں نہیں ڈالنا چاہتی' بس گلیسرین استعمال کرتی ہوں اور ٹپ ٹپ بہتے آنسوؤں سے سین مکمل کروا کر دوسرے ڈرامے کی ریکارڈنگ کے لیے نکل پڑتی ہوں مگر یار! اس کا بھی بڑا نقصان ہے۔ آنکھوں میں خارش ہوتی رہتی ہے۔ مسلسل گلیسرین استعمال کرکے میری تو آنکھوں کی چمک بھی ماند پڑ گئی ہے۔" دوسری ہیروئن نے اپنے پرس میں سے چھوٹا سا شیشہ نکال کر فوراً" اپنی آنکھوں کا جائزہ لیا۔

"ہم لوگ رو دھو کر اپنے سین کر لیتی ہو' مجھے دیکھو' کم بخت ایسا رول ملا ہے' جس میں سوائے شوہر کے طعنے تشنے سننے اور مار کھانے کے علاوہ کچھ ہے ہی نہیں۔ اوپر سے مقابل ہیرو ایسا جان دار تھپڑ رسید کرتا ہے کہ دل کرتا ہے کھینچ کے اس کے پیٹ میں لات رسید کروں مگر کردار انتہائی صابر لڑکی کا ہے اس لیے خون کے گھونٹ پی کر رہ جاتی ہوں۔ میرے چہرے کا تو حشر ہی ہو گیا ہے' تھپڑوں سے ہر وقت سن رہتا ہے الرجی کی شکایت ہو گئی ہے۔ آج کل اسکن اسپیشلسٹ کے چکر لگا رہی ہوں۔ ڈرامے سے جو کما رہی ہوں' وہی ڈاکٹر پہ لٹا رہی ہوں۔ میں تو سچ میں اپنی رائٹر سے عاجز آچکی ہوں جسے سوائے رونے دھونے اور ظلم و ستم کی ماری لڑکیوں کی کہانیاں لکھنے سے فرصت نہیں۔" تیکھے نین نقوش' گوری رنگت والی نے خوب دل کی بھڑاس نکالی تو باقی سب اس کی حالت پر ہنس دیں۔

"ہائے۔۔۔! کیا وقت ہوتا تھا جب میں الہڑ دوشیزہ بنی خوب صورت پراندے جھلاتی بل کھاتی پگڈنڈیوں پر چلا کرتی تھی اور ہیرو میری ایک نظر التفات کا منتظر گھنٹوں چاچا شیدے کے کھیتوں میں کھڑا اپنی ٹانگیں تھکا رہا ہوتا تھا۔ میں بھی کن اکھیوں سے دیکھتی اسے مسلسل نظرانداز کیے آگے بڑھتی چلی جاتی تھی اور وہ بے چارہ میرے پیچھے پیچھے میری ہرنی سی چال کو دیکھ کر آہیں بھرا کرتا تھا۔ حق ہا۔۔۔ اب تو وہ ہیرو نہ جانے کہاں مر کھپ گئے۔ آج کل کے ہیرو تو سوائے اپنی بیگم پر ہاتھ اٹھانے اور دوسری کو پٹانے کے سوا کچھ سوچتے ہی نہیں ہیں۔"

ٹھنڈی آہ بھرتے ہوئے اس نے چائے کا بڑا سا گھونٹ بھرا تو محفل میں موجود ایک اور ہیروئن اپنا دکھڑا سنانے کو بے تاب ہو گئی۔

"تمہیں تو معلوم ہی ہے میں کتنی ڈیسنٹ ہوا کرتی تھی' میرا ہیرو مجھے مخاطب کرنے سے پہلے سو بار سوچا کرتا تھا' کسی کی جرأت نہیں ہوتی تھی کہ میرے بارے میں کوئی فضول بات کر جائے۔ بابا سے ملنے کے بہانے وہ میرے گھر کا ہر دوسرے روز چکر لگایا کرتا تھا اور میں بظاہر اسے مکمل اگنور کرتی اس کی آنکھوں کے سحر میں مکمل گرفتار ہوئی تھی۔ اس کی آنکھوں کا خمار رات بھر مجھے بے چین رکھا کرتا تھا۔ آج بھی وہ خمار میری آنکھوں میں ہلکورے لیتا ہے اور دل میں کہیں شدت سے یہ خواہش ابھرتی ہے کہ کاش وہ پھر سے لوٹ آئے۔ سچ اب تو میں وعدہ کرتی ہوں' اسے بالکل بھی نہیں ستایا کروں گی' چائے میں چینی کی بجائے نمک بھی نہیں ڈالوں گی اور اس کی آنکھوں کے سامنے رہ کر اس کے دل کو قرار بھی بخشوں گی۔" سانولی سلونی پرکشش ہیروئن اپنی انگلی میں پڑی انگوٹھی گھماتی ہوئی ماضی میں کھو سی گئی۔

"ہم کافی دیر سے خاموش بیٹھی ہو کیا تمہیں اپنی رائٹر سے کوئی شکوہ نہیں' تمہارے ڈرامے بھی ہم نے دیکھے ہیں' تمہارا حال بھی ہم سے مختلف تو نہیں ہے' پھر کیوں چپ سادھ رکھی ہے یا زیادہ معاوضے نے تمہاری زبان پر قفل لگایا ہوا ہے۔" دل جلی ہیروئن نے کافی دیر سے خاموش بیٹھی ایک ہیروئن پر جملہ کسا تو وہ بلبلا اٹھی۔

"میرا سینہ چاک کر کے میرا دل دیکھو جسے محبوب کی بے وفائی نے چھید ڈالا ہے۔ ہر ڈرامے میں میرا محبوب شوہر مجھے بیوی بنا کر دوسری پر ڈورے ڈال کر میرے ہی گھر میں بیوی بنا کر جب رکھتا ہے تو مت پوچھو کہ میرے سینے پر کیسے سانپ لوٹتے ہیں۔ میں دکھیاری غموں کی ماری' مجھ میں اب بولنے کی سکت ہی کہاں؟ اب تو ناظرین کے چہروں پر بھی ڈرامے میں

میرا چہرہ دیکھ کر بے زاری چھا جاتی ہے مگر کیا کروں' ایک ہی ڈگر پر چلنے والی رائٹر یہ بات سمجھ ہی نہیں رہی مگر اب... کیا کہوں ان رائٹرز کو اللہ ہی ہدایت دے اور یہ عورتوں کی تذلیل' ظلم و ستم کے قصے اور دوسری شادی کے شوقین مردوں پر لکھنا کم کردیں اور معاشرے میں پھیلی مزید کہانیوں کی طرف توجہ دیں تو گھر بیٹھے ناظرین کو بھی کچھ سکون ہو' ورنہ تو ایک جیسے ڈرامے دیکھ کر وہ بھی اکتا گئے ہیں۔ بیویاں ہر وقت شوہر کی دوسری شادی کے خوف میں مبتلا رہتی ہیں کہ کیا پتا کب دوسری بیوی ان کے سر پر نازل ہو کر ان کے ہنستے بستے گھر کو اجاڑ ڈالے۔" کم عمر شوخ ہیروئن نے حقیقت پر بیان کی۔ "میں بھی تم سے صد فیصد متفق ہوں' میری اپنی بہن اسی خوف کا شکار رہ کر ہر وقت اپنے میاں کو نظروں میں رکھتی ہے۔ رات کو چوری چوری موبائل چیک کرتی ہے کہ کہیں کوئی چکر تو نہیں چل رہا' آفس فون کر کرکے بار بار ان کی موجودگی کا پتا کرتی ہے' آفس سے واپسی پر اگر اس کے ہزبینڈ ذرا لیٹ ہو جائیں تو پتا نہیں کتنے شک کے کیڑے اس کے ذہن میں کلبلانے لگتے ہیں' اب تو بہنوئی بھی اس کی اس عادت سے عاجز آچکے ہیں اور مجھے تو یوں لگتا ہے کہ وہ جلد ہی تنگ آکر اس کے شک کو یقین میں بدل ڈالیں گے۔ اس کی اس حالت کے ذمہ دار یہ آج کل کے ڈرامے ہیں جن میں شوہر اب دوسری چھوڑ تیسری اور چوتھی شادی کرنے سے بھی نہیں گھبراتے۔"

"تم سب میری بات سے یقیناً" اتفاق کرو گی۔" قدرے فربہی جسامت اور دل نشین اداؤں والی ہیروئن نے سب کی طرف دیکھ کر آنکھیں مٹکائیں تو وہاں موجود ساری ہیروئنوں نے اپنے سر ہلا کر اس سے اتفاق کیا۔

"تم سب اپنے رونے دھونے والے سین سے پریشان ہو' ذرا میری حالت ملاحظہ کرو' ایک ڈرامے میں رومانٹک رول کرنے پر میری پرفارمنس کو خوب سراہا گیا اور ڈراما ناظرین میں خوب مقبول ہوا' تب سے میری رائٹر نے ایسے بے باک سین لکھنے شروع کیے ہیں کہ مجھے کرنے سے پہلے ہی سوچ کر پسینہ آجاتا ہے۔ رومینس سب کو اچھا لگتا ہے مگر وہ جو ڈھکا چھپا ہو یہ کیا کہ سب گھر والے بیٹھ کر دیکھیں تو پانی پانی ہو جائیں' ایسا ہی ڈرامے میں میرا ایک سین تھا' بڑے بھائی نے جو دیکھا تو ایک تھپڑ رسید کیا کہ ہم نے تمہیں ڈراموں میں کام کرنے کی اجازت دی ہے بے حیائی پھیلانے کی نہیں۔"

"مجھ میں اور تم میں فرق بس یہی ہے کہ تم ڈراموں میں تھپڑ کھا رہی ہو اور میں گھر میں مگر ایک بات بتادوں' ڈراموں سے زیادہ گھر کے تھپڑ چکرا کر رکھ دیتے ہیں۔" نازک سی ہیروئن کی آنکھوں میں آنسو بھر آئے تو اس کے دکھ پر کئی ہیروئنوں کی آنکھیں بھی چھلک پڑیں جو کہ اس بات کا ثبوت تھیں کہ ہم تمہارے غم میں برابر کی شریک ہیں۔

"اب یوں ہی دکھڑے روتی رہو گی یا اس کا کوئی حل بھی نکالو گی' آج کی یہ محفل اسی لیے رکھی گئی ہے کہ ہم کیسے ان ایک جیسے کرداروں سے جان چھڑائیں۔"

"صبر کرو' اسی طرف ہی آرہی ہوں' اب اکر اکٹھے ہوئے ہیں تو اپنا کچھ غم بھی تو ہلکا کرلیں۔"

"غم ہلکا کرنے کے چکر میں پوری رات بیت جائے گی۔" سمجھ دار ہیروئن نے وقت گزرنے کا احساس دلایا تو وہ سب سر جوڑ کر بیٹھ گئیں۔

"اب اتنے بھی سر نہ جوڑو کہ ہماری جوئیں آپس میں تبادلہ خیال کے ساتھ ساتھ تبادلہ سر کرلیں۔" نفیس سی طبیعت کی ہیروئن نے انہیں ڈرایا تو وہ سب قدرے فاصلے سے ہو کر سوچنے لگیں۔

"السلام علیکم.... دیر سے آنے پر معذرت' کیا کروں' میرا ڈائریکٹر مجھے اٹھنے ہی نہیں دے رہا تھا' کہتا تھا ڈرامے میں اپنے سارے سین کر جاؤ' حالانکہ میں نے کہا بھی کہ مجھے اپنے سارے مکالمے بغیر یاد کیے ازبر ہیں مگر پھر بھی بضد رہا کہ نہیں پھر بھی پڑھو تاکہ ڈرامے میں جان پیدا ہو۔ ناچار میں بے جان ہوتے وجود کے ساتھ سارے سین پڑھ کر ہی تم تک پہنچی ہوں۔" دراز قد ہیروئن نے پرس صوفے کی طرف

اچھالا اور بات مکمل کرکے گلاس لبوں سے لگالیا۔ اس کے دیر سے آنے کی وجہ سن کر سب خاموش ہو گئیں۔

"کوئی حل نکلا۔۔۔؟"

"اوں ہوں۔۔۔" سب نے نفی میں سر ہلا دیا۔

"زیادہ دماغوں پر زور ڈالنے کی ضرورت بھی نہیں ہے، جن ڈراموں میں ہم کام کررہے ہیں۔ وہ سب مکمل کرواکے ڈائریکٹر اور مصنفہ کو سچ سچ بتا دیتے ہیں کہ روتی شکلیں دیکھ دیکھ کر ہمارے ساتھ ساتھ لوگوں کے چہروں کی رونقیں بھی ماند پڑ گئی ہیں۔ ہمارے چہروں پہ پھٹکار برسنے لگی ہے، ہم سے اب مزید بے عزتی برداشت نہیں ہوتی۔" وہ قطعی لہجے میں بولی تو دوسری نے اس کے خیال کی نفی کردی۔

"نہیں یہ بات ٹھیک نہیں ہے، ہمیں انہیں اس بات کا احساس دلانا چاہیے کہ لوگ ان کے بارے میں منفی رائے قائم کررہے ہیں، ابھی تو تنقید کی رم جھم شروع ہوئی ہے، کہیں ایسا نہ ہو تنقید کے بھاری پتھر برسنے لگیں۔ اپنے معیار کو برقرار رکھتے ہوئے ایسا ڈراما لکھیں، جس کی ایک قسط دیکھ کر لوگ دوسری قسط کا بے صبری سے انتظار کریں اور عرصہ دراز تک وہ کردار ناظرین کے ذہنوں سے محو نہ ہوں۔"

"ہاں۔۔۔ تمہاری بات میرے دل کو بھی لگی ہے مگر اس دوران پھر وہ فارغ رہ کر کریں گی کیا۔" دوسری کو فکر ہوئی۔

"کتنے عرصے سے ہماری قارئین بہنیں اپنی پیاری مصنفات کو یاد کررہی ہیں، ہر ماہ اس امید پر رسالہ کھولتی ہیں کہ شاید اپنی پرانی مصنفاؤں میں سے کسی کا نام فہرست میں نظر آجائے مگر نہ جی عید کا چاند بن گئی ہیں ہماری مصنفات تو۔"

"یہ سب سچ ہے مگر ایک بات میں خدا لگتی کہوں گی کہ ان ڈائجسٹوں نے ہمیں بہترین رائٹرز سے بھی نوازا ہے۔ ہماری آج کل کی بہت سی مصنفات بلاشبہ لائق تحسین ہیں جن کی بنا پر رسالوں کا معیار کسی بھی طور کم نہیں ہوا۔ ہاں یہ ضرور ہے کہ ان کی کمی قارئین محسوس کرتی ہیں۔ ایسے ہی جیسے فیرنی میں میٹھا تھوڑا کم رہ گیا ہو مگر فیرنی بہت زبردست ہو۔"

"ہاں۔۔۔ مجھے تو وقت نہیں بھولتا جب سردیوں کی راتوں میں لحاف میں لیٹ کر میں اپنے کردار سے خوب حظ اٹھاتی تھی۔ پورا ماہ کتنی شدت سے میں قاری بہنوں کے خطوط کا انتظار کرتی تھی کہ انہیں میرا کردار کتنا پسند آیا ہے؟ خوب صورت لفظوں میں وہ جب میرے کردار کی تعریف کرتی تھیں تو سیروں خون بڑھ جاتا تھا۔ اب تو وٹامن کی ٹیبلٹس ہی لینی پڑتی ہیں۔" وہ برا سا منہ بنا کر بولی۔

"اور میرے کردار کی کئی خوبیاں اپنا کر کتنی ہی بہنوں نے ماؤں کی دعائیں سمیٹی ہیں۔" ایک ہیروئن اترائی۔

"اور وہ جو میرا ہیرو چائے کا کپ پکڑاتے ہوئے اپنا ہاتھ میری انگلیوں سے ٹچ کرتا تھا تو اس وقت مت پوچھو میرے دل کی کیا حالت ہوتی تھی، خون سرخی بن کر چہرے پر دوڑنے لگتا تھا، آنکھیں بار بار حیا سے جھک جاتی تھیں۔ اپنے دل کی حالت کو سنبھالتی لڑکھڑاتی ٹانگوں سے جو کمرے کا رخ کرتی تھی تو آئینے میں اپنی شکل دیکھ کر خود پہ ہی پیار آجاتا تھا۔ کسی بلش آن کی ضرورت نہیں پڑتی تھی۔ اب تو میک اپ کروا کروا کر ساری جلد ہی خراب ہوگئی ہے۔" ماضی کے قصوں کو کھنگالتی ہیروئن آخر میں اکتاہٹ سے بولی۔

"تو بس پھر طے ہوگیا۔ دھرنا ہوگا، دھرنا ہوگا، ڈراموں کو بدلنا ہوگا، ڈراموں کو بدلنا ہوگا۔"

جوشیلی ہیروئن جوش سے بولی تو باقی بھی سب شروع ہوگئیں۔ "دھرنا ہوگا، دھرنا ہوگا۔۔۔ ڈراموں کو بدلنا ہوگا۔۔۔" اور اس شور سے ہماری آنکھ کھل گئی۔



پڑھ لی تھی۔ کیا تم بھی ان سے نہیں کہتے کہ کوئی انہیں یاد کرتا ہے۔ وہی مخصوص سوال جو وہ ہمیشہ سے کرتی تھی۔ تم تو مجھ سے محبت کرتے ہو؟ جن سے محبت کی جاتی ہے ان کا کہا ٹالا تو نہیں جاتا۔ کیسی محبت ہے تمہاری کہ تم میری اتنے برسوں کی التجا ان تک نہیں پہنچا رہے۔ اس نے شکوہ کیا۔ تم میری بات نہیں مانتے' اب میں تم سے بات نہیں کروں گی۔ پانیوں سے لبالب بھری نگاہیں چاند پر ڈالتے کروٹ بدل کر گویا اپنا غصہ باور کرایا۔

فاطمہ الیاس جو بظاہر سونے کی اداکاری کر رہی تھیں۔ انہوں نے شدت سے اس کا یوں بے چینی سے کروٹ بدلنا نوٹ کیا اور اس کی طرف سے کروٹ لے لی۔ ایک ماں بھلا کیسے سوتی جب اس کی اولادیں بے چین تھی اور جس سے نیند کوسوں دور تھی۔

اور دور پردیس میں ایک اور انسان بھی ایسے ہی بے چین تھا۔ نیند ان آنکھوں سے بھی روٹھی ہوئی تھی۔ سکون وہاں بھی ناپید تھا۔ کیونکہ وہ جسم تھا جس کا دل زخمی تھا اور جب جسم کا کوئی حصہ تکلیف میں ہوتا ہے تو پورا وجود درد کی لپیٹ میں آجاتا ہے اور یہاں تو درد بھی جان لیوا تھا۔ کیونکہ اس وجود کا تو دل ہی زخموں سے چور تھا۔

سانسوں کے سلسلے کو نہ دو زندگی کا نام
جینے کے باوجود بھی کچھ لوگ مر گئے



صبح ہمیشہ جیسی روایتی ہی تھی' قریبی گھروں سے بلند ہوتی آوازیں' کھیتوں کا رخ کرتے کسان' ٹوپیاں سروں پر' سیپارے سینوں سے لگائے گھروں سے مسجد کا رخ کرتے بچے' صبح کا وقت عائلہ الیاس کے لیے سب سے پیارا اور دلچسپ ہوتا تھا۔

امی ناشتا بنانے میں مصروف۔۔۔ بلاول کالج کی تیاریوں میں۔۔۔ عجیب ہی لڑکا تھا وہ بھی' جس کا کوئی کام وقت پر اور ڈھنگ سے نہیں ہوتا تھا۔ وہ خود بوکھلاتا تو خیر۔۔۔ لیکن اپنے علاوہ امی کے ہاتھ پاؤں پھلانا اس کا مشغلہ تھا۔ کبھی آواز آتی۔ "امی جوتے نہیں مل رہے' کبھی تولیہ اور کبھی برش' خیر۔۔۔ اب تو وہ لوگ اس کی بوکھلاہٹوں کے عادی ہو چکے تھے' اسے تو سامنے پڑی چیز بھی نظر نہیں آتی تھی۔

عائلہ' بلاول کی ان دہائیوں کو نظرانداز کرتی ہوئی' اپنے گھر کی درمیانی چھوٹی دیوار پر کہنیاں ٹکائے پڑوس میں' ماموں کے گھر میں جھانک رہی تھی۔ جہاں ارحم اور عالیان نہ صرف اٹھ چکے تھے بلکہ ناشتے میں مصروف تھے' جبکہ بدر یامین' ہنوز نیند میں دھت تھا۔ وہ بھی بلاول کی طرح ہی نیند کا شیدائی تھا لیکن بلاول کی نسبت اس کی یہ عادت بہت اچھی تھی کہ وہ فجر کے وقت خود اٹھتا تھا اور باجماعت نماز کے بعد پھر سو جاتا تھا اور اس وقت بھی وہ یقیناً" نماز ادا کرکے سویا تھا' ورنہ مامی اب تک اسے جگا چکی ہوتیں۔

اس نے رشک بھری نگاہوں سے بدر کی طرف دیکھا' کس قدر پرسکون تھا وہ' حالانکہ وہ بھی بلاول کے ساتھ ہی کالج جاتا تھا لیکن اسے کسی چیز کی جلدی نہیں ہوتی تھی۔ وہ ہڑبونگ نہیں مچاتا تھا' کیونکہ اسے ہر چیز سلیقے سے رکھنے کی عادت تھی۔ گھڑی کی سوئیوں کی مانند وقت کا پابند' پونے آٹھ بجے تک اٹھتا' پورے آٹھ پر وہ تیار ہو کر مامی کے پاس آتا' دس منٹ ناشتے کے اور سوا آٹھ بجے بلاول کو پکارتا۔

"میں بائیک نکال رہا ہوں' گیٹ پر آجاؤ۔"

اب بلاول کہاں چھپا ہے۔ اس نے سنا یا نہیں' اس کی جانے بلا۔ اگر وہ عین وقت پر وہاں نہیں پہنچا تو بس پھر سمجھو بے چارے کی شامت آجاتی' بدر جو کرتا سو کرتا لیکن جو امی اسے بے نقط سناتیں کہ بے چارہ شرمندہ ہوتا۔ بدر سے چڑتا رہتا' کیونکہ وہی اس کا دشمن تھا' کیونکہ امی اس کی مثالیں دے کر شرم دلاتی تھیں۔

"بدر بھی تمہارا ہی ہم عمر ہے مگر مجال ہے جو کبھی ماں کو ستایا ہو' اتنا سعادت مند کہ بس۔۔۔ نماز کے لیے

خود اٹھتا ہے' اپنی کتابیں' کپڑے' جوتے خود سنبھال کر ترتیب سے رکھتا ہے' مجال ہے جو کبھی کوئی چیز ادھر ادھر پھینکی ہو اور ایک تم ہو۔" وہ دانت پیستیں اور بلاول سر جھکائے ان کی ڈانٹ پھٹکار سنتا' بدر کو کوستا رہتا۔

"یہ کلاک ہمارے گھرانے میں جانے کیوں پیدا ہوگیا۔" اس کا بس چلتا تو گھڑی کی طرح اس کے سیل بھی نکال لیتا مگر وائے ری قسمت! اس کے نصیب اتنے اچھے کہاں؟ اس کی وہی باتیں جو دوسروں کی ماؤں کو پسند تھیں اور اپنی اولادوں کو اس کی مثالیں دے کر شرم دلاتی تھیں۔ اس کی اپنی ماں اس کی انہی عادتوں سے عاجز بلکہ خائف رہتی تھیں' کیونکہ اسے ہر چیز بالکل پرفیکٹ چاہیے ہوتی تھی' کسی بھی چیز میں معمولی سا نقص بھی وہ برداشت نہیں کرتا تھا۔ چھوٹے بھائیوں کے ساتھ بھی وہ خاصی سختی کر جاتا تھا' بھی' البتہ خود سے وابستہ رشتوں کے معاملے میں وہ خاصا حساس تھا۔

عائلہ نے اس کے وجود سے نظر ہٹا کر ارحم کی طرف دیکھا۔ وہ یونیفارم میں ملبوس اپنا بیگ چیک کر رہا تھا' جبکہ عالیان گھر کے کپڑوں میں ملبوس امید بھری نگاہوں سے مامی کو دیکھ رہا تھا۔ یقیناً "وہ آج چھٹی کے موڈ میں تھا۔ خود میں تو ہمت نہ تھی' اس لیے ماں کو سفارشی بنا کر اپنے جلاد بھائی کے سامنے پیش کرنا چاہتا ہوگا۔ اسے بے ساختہ عالیان پر ترس آیا۔

تب ہی اس نے بدر کو اٹھ کر واش روم کی طرف جاتے دیکھا۔ پھر بے ساختہ پلٹ کر بلاول سے ٹائم پوچھا۔ پھر دوبارہ واش روم کی طرف جاتے بدر کو حیرت سے دیکھا' وہ آج پندرہ منٹ لیٹ تھا۔ آٹھ بج چکے تھے اور مامی نے بھی اسے نہیں جگایا تھا۔ وہ اپنے معمول کے کاموں میں مصروف تھیں' آج تو اسے یقیناً "دیر ہو جائے گی' سوچتے ہوئے پلٹ کر ماں کے پاس آگئی۔ بلاول جلدی جلدی ناشتا کر رہا تھا۔

"آرام سے کھاؤ' بدر تو خود ابھی اٹھا ہے۔" اس نے بلاول کو تسلی دی۔

مگر بلاول کو معلوم تھا' بدر انسان نہیں' جن ہے اور ہوا بھی یہی' مخصوص وقت پر اس کا مخصوص ہارن سن کر وہ ایک لمحے کے لیے حیران رہ گئی' جبکہ بلاول نے دانت پیستے ہوئے جلاتی نگاہوں سے عائلہ کو دیکھا' جیسے کہہ رہا ہو۔ "میں نہ کہتا تھا بدر یامین انتہائی فضول انسان ہے' جس پر پابندی' وقت کا بھوت سوار رہتا ہے۔" اور فاطمہ نے بھی اسے جتاتی شرم دلاتی نگاہوں سے دیکھا' گویا کہہ رہی ہوں "اسے کہتے ہیں پابندی وقت اور اس کی قیمت کا احساس' جبکہ بلاول ان کی نگاہیں نظر انداز کرتا اٹھ گیا اور عائلہ تو گویا لقمہ لینا ہی بھول گئی تھی۔



اس روز ویک اینڈ تھا' اسماعیل اور فائز شہر سے آئے ہوئے تھے۔ وہ لوگ ڈی فارمیسی کے بعد ایک میڈیسن کمپنی میں نوکری کرتے تھے۔ اسماعیل' بدر یامین کا بڑا بھائی تھا اور اس کا متضاد' یعنی نرم مزاج اور خوش اخلاق انسان' عالیان اور ارحم کے لیے وہ دو دن عید سے کم نہیں ہوتے تھے' جب ہفتے کی شام وہ لوگ آتے اور پیر کی صبح واپس جاتے تھے۔

فائز' عائلہ کا بڑا بھائی تھا اور وہ دونوں تقریباً "ایک نیچر کے مالک تھے۔ عائلہ کو اسماعیل سے خصوصی لگاؤ تھا' اس کی وجہ شاید یہ تھی کہ اس کا لہجہ بالکل الیاس جیسا تھا اور اسے باپ سے والہانہ محبت تھی۔ دونوں مائیں اپنے بیٹوں کی یوں آؤ بھگت کرتیں گویا وہ پردیس سے برسوں بعد لوٹے ہوں اور وہ لوگ بھی پیٹ بھر بھر کر ان کی بنائی مرغن غذائیں کھاتے' چاہے اس کے بعد پورا ہفتہ اس کی سزا بھی بھگتتے رہیں' ان کی آمد پر وہ چلتا پھرتا کلاک بھی اپنے معمولات میں تھوڑی بہت ردوبدل کر لیتا تھا۔

اس وقت عائلہ' ماموں کے گھر اور درمیان والی چھوٹی سی دیوار پھاند کر آئی تھی۔ اس کے ہاتھوں میں ساگ کا پیالا تھا جو فاطمہ نے فائز کے لیے بنایا تو اسے کہا کہ اسماعیل کو بھی دے آئے۔ وہ برآمدہ عبور کر کے اس

کے کمرے میں آئی تو وہ کپڑے استری کر رہا تھا۔
"ارے آپ کیوں پریس کر رہے ہیں کپڑے؟" وہ اس کے قریب آئی تو اسماعیل مسکرا دیا۔
"اٹس اوکے گڑیا۔"
"آپ ہٹیں' میں کر دیتی ہوں۔" اس نے پیالا میز پر رکھا۔
"اٹس اوکے بیٹا' میں کرلوں گا۔"
"میرے ہوتے ہوئے آپ کیوں کریں گے۔" اس نے بہت مان سے کہا تو اسماعیل نے قمیص چھوڑ دی۔ یہ اشارہ تھا کہ وہ کر دے۔
"امی نے ساگ بھیجا ہے آپ کے لیے۔" اس نے اسماعیل کو بتایا۔
"میں تو وہیں آرہا تھا' پھوپھو نے یہاں بھیج دیا۔"
"کوئی بات نہیں' آپ وہیں چلے جائیں' یہ میں فریج میں رکھ دیتی ہوں۔" اس نے بہت پیار سے اسماعیل کی طرف دیکھتے سنجیدگی سے کہا تو اسماعیل نے بے ساختہ اس کی طرف دیکھا۔
سولہ برس کی عمر' اتنی سنجیدہ اور سوبر تو نہیں ہوتی۔ یہ احساس ذمہ داری کہاں سے لی اس معصوم سی بچی نے' وہ گندمی رنگت کی پرکشش نقوش معصوم سی بچی تھی۔ اسماعیل کے یوں دیکھنے پر عائلہ متوجہ ہوئی' تو وہ گہری سانس لیتے اس کے پاس آئے۔ نرمی سے مسکراتے ہوئے اس کے سر پر ہاتھ رکھا۔
"بدر کو بہت پسند ہے ساگ' تم فریج میں رکھ دو' پھر ہم لوگ چلتے ہیں۔" عائلہ نے ان کے پلٹتے وجود کو دیکھا' ان کا صرف لہجہ ہی الیاس کے لہجے جیسا نہیں تھا بلکہ جب وہ یوں شفقت سے پیش آتے تو اسے الیاس ہی لگتے تھے۔ وہ جاچکے تھے' جبکہ عائلہ وہیں ساکت کھڑی تھی۔



بدر یامین اس کے ماموں کی دوسری اولاد اور نہ سمجھ میں آنے والی اولاد تھی۔ شاید ماموں' مامی نے اس کا نام اس کی صورت دیکھ کر رکھا تھا' کیونکہ بلاشبہ وہ بہت وجیہہ اور ہینڈسم نوجوان تھا۔ ماموں کے چار بیٹے تھے۔ ان کی کوئی بیٹی نہیں تھی اور وہ لوگ اپنی بیٹی کی محبت عائلہ پر لٹاتے تھے۔ اس کا نام بھی ماموں نے ہی رکھا تھا' وہ سب کی چہیتی اور لاڈلی تھی۔ ماموں' مامی' اسماعیل بھائی' سب اس سے بہت محبت اور شفقت سے پیش آتے تو ارحم اور عالیان اسے آپی۔ آپی پکارتے نہیں تھکتے تھے۔ ان کے گھرانے سے صرف بدر یامین تھا جس کی کچھ بنتی نہیں تھی عائلہ الیاس کے ساتھ' اس کی وجہ شاید یہ بھی رہی ہو کہ وہ تقریباً"ہم عمر تھے۔
عائلہ' بلاول سے گیارہ ماہ چھوٹی تھی' جبکہ بدر' بلاول سے دس ماہ بڑا تھا۔ وہ دونوں قریبی قصبے میں ایف ایس سی پارٹ ٹو کے اسٹوڈنٹ تھے۔ عائلہ میٹرک کے بعد پڑھائی چھوڑ چکی تھی اور کسی نے اس کے آگے پڑھنے پر زور بھی نہیں دیا تھا' جبکہ اس کی خواہش تھی اسے بھی پڑھائی کے لیے فورس کیا جائے لیکن اس کے ماں باپ نے اس پر کبھی کسی کام یا بات کے لیے دباؤ نہیں ڈالا تھا۔ اس کا جو دل چاہتا وہ وہی کرتی اور اس کی زندگی کا یہی دکھ تھا۔ اسے روک ٹوک چاہیے تھی' اس کا باپ برسوں سے اس سے دور تھا' تو ماں بھی جانے کیوں نظریں چرائے رہتی۔
بلاشبہ وہ سب کی لاڈلی تھی۔ ماموں' مامی' فائز بھائی' اسماعیل سب لوگ اس سے بہت محبت اور شفقت کے ساتھ پیش آتے تھے' لیکن اسے ان سب کی نہیں اپنے والدین کی محبت چاہیے تھی۔ اس کا باپ روایتی باپوں کی طرح اسے سینے سے لگا کر پیار کرے اور ماں عام ماؤں کی طرح اسے نہ پڑھنے پر ٹوکے۔ بلاول کی طرح ہی ڈانٹے' اسے اسپیشل بچوں کی طرح کا برتاؤ نہ کیا جائے اور یہ حسرتیں اس کے ساتھ ہی پل کر جوان ہوئی تھیں اور پھر ہر گزرتے دن کے ساتھ جیسے امربیل کی طرح اس کے وجود سے لپٹتی اسے کھوکھلا کیے جارہی تھیں۔
سات برس کی عمر سے وہ تنہا تھی' محبت بھرے رشتوں کے درمیان' والدین کی محبت کو ترستی لیکن اس نے اپنے دکھ اور تنہائیاں کبھی کسی پر عیاں نہیں کی

تھیں۔ وہ جب بھی روئی اپنے رب کے سامنے روئی تھی۔ دور آسمانوں پر چاند تھا' جو اس کی محرومیوں اور رتجگوں کا گواہ تھا۔ کوئی اندازہ بھی نہیں کرسکتا تھا کہ بدر اور بلاول کے ساتھ ہر وقت لڑتی جھگڑتی لڑکی کے اندر کتنی محرومیوں کا ڈیرا ہے۔

"ارحم' یہ پکڑو شرٹ پریس کرکے لاؤ۔" بدر نے کرکٹ میچ دیکھتے ارحم کو شرٹ تھمائی۔

وہ بے دلی سے اٹھا' کیونکہ انکار تو کر نہیں سکتا تھا' وہ خوب جما جما کر شرٹ پریس کرکے دیکھ رہا تھا مگر سلوٹیں تھیں کہ نکل کے نہیں دے رہی تھیں اور وہ یہ بھی جانتا تھا اگر سلوٹیں رہ گئیں تو بدر یا مین نے شرٹ اس کے منہ پر دے مارنی ہے۔ وہ خواب میچ دیکھ رہا تھا' وہ روہانسا ہو گیا۔

پھر ایک نظر اندر جھانکا اور دبے پاؤں چلتا پھوپھو کے گھر آگیا۔

"آپ سے فیور چاہیے' پلیز تھوڑی دیر کے لیے ہمارے ہاں آجائیں۔" وہ اس کا جواب سنے بنا واپس پلٹ گیا تھا۔ اسے آنے میں تھوڑی دیر ہو گئی تھی۔ جب وہ آئی تو بدر' ارحم کو ڈانٹ رہا تھا۔

"اتنے بڑے ہو گئے ہو مگر ایک شرٹ نہیں پریس کرسکتے ڈھنگ سے۔" وہ دانت پیستے ہوئے سر جھکائے کھڑے ارحم پر برس رہا تھا۔ "کتنا اچھا ہوتا اگر تمہاری جگہ ہماری کوئی بہن ہوتی۔ اب اپنی شکل میرے سامنے سے لے کر چلے جاؤ' شام تک میرے سامنے مت آنا اور خبردار اگر ٹی وی کے پاس بھی پھٹکے تو۔"

ارحم کی خاموشی اسے مزید غصہ دلا رہی تھی۔

"کیا مسئلہ ہے؟" عائلہ کو بولنا پڑا۔ بدر نے خفگی سے اسے دیکھا' جبکہ ارحم نے پرسکون سانس خارج کی۔

"تم کبھی پیار سے بھی بات کرتے ہو۔" سنجیدگی سے اسے دیکھا۔

"تم سے مطلب؟ جاؤ یہاں سے۔" اس نے خفگی سے کہا۔ ارحم نے ملتجی نظر عائلہ پر ڈالی۔

"لاؤ میں کر دیتی ہوں۔" اس نے برآمدے میں آئرن اسٹینڈ کے پاس کھڑے بدر سے کہا۔

"رہنے دو۔" وہ جھلایا۔

"یہ ایسے پریس نہیں ہوگی' کاٹن کی ہے' پہلے اس پر تھوڑا پانی چھڑکو۔" بدر نے بے ساختہ اس کی طرف دیکھا۔

"ایسے کیا دیکھ رہے ہو؟ میں سچ کہہ رہی ہوں' یہ ایسے پریس نہیں ہوگی۔" اسے لگا بدر نے اس کی بات پر یقین نہیں کیا' اسی لیے بات دہرائی تو بدر سر ہلاتا شرٹ چھوڑ کر پیچھے بیٹھ گیا۔ یہ اشارہ تھا کہ وہ کر دے اور اب یہ اس کی قسمت کہ بدر کو پریس شدہ شرٹ بھاگئی اور اس کے بعد اسے جب بھی کپڑے استری کرانے ہوتے اس کے پاس جا پہنچتا۔

"عائلہ پلیز' یہ ذرا پریس کر دو۔" اس کے انداز میں اس قدر لاپروائی اور بے نیازی ہوتی گویا وہ اس پر کوئی احسان عظیم کر رہا ہے۔ اس کی دیکھا دیکھی بلاول بھی وقت بے وقت اس کے سر ہو جاتا۔ ایک ڈیڑھ ہفتہ تو اس نے بنا چوں چرا کیے ان کے کپڑے کر دیے۔ پھر وہ بھی تنگ آگئی۔

"ملازمہ تو نہیں ہوں تم دونوں کی' اپنے کام خود کرو۔" اس نے بے مروتی سے کہا۔ بلاول بے چارہ تو اپنا سا منہ لے کر رہ گیا مگر بدر یا مین ہار ماننے والوں میں سے نہیں تھا۔ اسے معلوم تھا عائلہ کو چاکلیٹ اور چپس پسند ہیں۔ اگلے روز وہ چاکلیٹ لے کر اس کے پاس آ پہنچا' وہ برآمدے میں چارپائی پر لیٹی میگزین پڑھ رہی تھی جو ہر ہفتے فائزہ اور اسماعیل اس کے لیے لاتے تھے۔ بدر نے میگزین جھپٹ لیا۔

"یہ کیا بدتمیزی ہے' ادھر دو میرا میگزین۔" اس نے خفگی سے کہتے بدر کو گھورا۔

"میرے کپڑے پریس کر دو' صبح پہننے ہیں۔" عائلہ کے غصہ کو نظر انداز کرتے ہوئے نہایت اطمینان سے کہا۔

"میں نہیں کر رہی' ادھر دو میگزین۔" اس نے ہاتھ بڑھایا' تو بدر نے ہاتھ بلند کرکے میگزین اس کی پہنچ سے دور کر دیا۔

''کردو نا! دیکھو تمہارے ہاتھ سے پریس شدہ کپڑے مجھے پسند ہیں۔'' اس نے یوں کہا گویا وہ اس کے منہ سے یہ تعریفی کلمات سننے کے لیے مری جارہی ہو۔

''بدریامین! تم فوراً'' یہاں سے چلے جاؤ' اگر مجھے غصہ آگیا تو اچھا نہیں ہوگا۔'' اس نے دھمکایا۔

''ایک منٹ۔'' اس نے جیب سے چاکلیٹ نکالی۔ ''تم میرے کپڑے پریس کردو' یہ تمہاری۔''

''اگر مکر گئے اپنی بات سے تو......؟''

''تم جانتی ہو عائلہ' میں وعدہ خلافی نہیں کرتا۔'' اس نے سنجیدگی سے کہا۔

''اوکے لاؤ۔'' عائلہ نے جب کپڑے اس سے لیے تو اس نے شرافت سے چاکلیٹ بھی اس کے ہاتھ میں تھمادی۔

اس روز کے بعد تو جیسے انہیں عائلہ سے کام نکلوانے کا گر آگیا تھا۔ جب بھی کام ہوتا' چاکلیٹ یا چپس کا پیکٹ لے کر آجاتے اور وہ بخوشی ان کے کام کردیتی۔ اور وہ لوگ یہ بات نہیں جانتے تھے کہ یہ سب تو بس اک دکھاوا ہے۔ وہ ان لوگوں پر ظاہر کرتی گویا ان کے کام وہ چاکلیٹ یا چپس کے لیے کرتی ہے' اگر وہ یہ بات جان لیتے کہ عائلہ الیاس یہ سب اپنے اندر کی بڑھتی ہوئی اداسیوں سے گھبرا کر مصروفیات میں پناہ' ڈھونڈتی ہے تو شاید صورت حال مختلف ہوتی مگر عائلہ الیاس سمجھ میں آنے والی چیز کہاں تھی۔



ان دنوں بدریامین اور بلاول امتحان کے بعد فارغ تھے۔ بلاول ان چھٹیوں میں کمپیوٹر شارٹ کورس کرنے جارہا تھا جبکہ بدر فل انجوائے منٹ کے موڈ میں تھا۔ ماں چاہتی تھیں وہ بھی بلاول کے ساتھ کورس کرلے مگر وہ مان ہی نہیں رہا تھا۔ ان مصروفیات کے دنوں میں اس کے ہاتھ ایک مشغلہ لگا تھا۔ وہ ہروقت لڑائی جھگڑا کررہا ہوتا اور وہ بھی عائلہ کے ساتھ' کبھی ان کے ہاں تو کبھی جب وہ کسی کام سے ان کے ہاں آتی تب مامی عاجز آچکی تھیں۔

''یہ کیا تماشا لگار کھا ہے بدر تم نے' کیوں بیچاری بچی کے پیچھے پڑے رہتے ہو۔''

''ہونہہ! بے چاری بچی۔'' وہ دھپ دھپ کرتا نکل جاتا۔

اصل وجہ یہ تھی کہ مامی اسے ہروقت کورس کے لیے منانے کی کوشش کرتی رہتیں اور ایسا انسان جس پر کبھی روک ٹوک نہ ہوئی ہو اور نہ ہی کسی بات کے لیے سختی کی گئی ہو جب اچانک ہی اس پر کسی بات کا دباؤ ڈالا جائے تو وہ چڑچڑا تو ضرور ہوتا ہے اور وہ ہورہا تھا۔ چڑچڑاہٹ غصے میں بدلتی تو پھر وہ عائلہ سے جھگڑتا تھا۔

اس وقت وہ برآمدے میں کرسی پر نیم دراز تھا۔ ٹانگیں چارپائی پر...... پھیلا رکھی تھیں۔ کانوں میں ہینڈ فری سیٹ تھے۔ ارحم اور عالیان اس کے پاس بیٹھے ہوم ورک کررہے تھے جب عائلہ ان کے پاس آبیٹھی بدر نے ایک نظر اسے دیکھا اور ٹانگیں نیچے کرلیں۔

''تم اتنے ضدی کیوں ہو بدر! مان کیوں نہیں جاتے۔ کورس کے لیے۔'' تینوں بھائیوں نے اس کی طرف دیکھا مگر بولا صرف بدر ہی تھا۔

''میری مرضی میں کروں یا نا کروں۔'' وہ اکتایا ہوا تھا۔ پچھلے دو ہفتوں سے ایک ہی بات کی رٹ سن سن کر بے زار ہوچکا تھا۔

''تم خوش قسمت ہو بدر' تمہیں سب لوگ فورس تو کررہے ہیں کچھ کرنے پر' مجھے دیکھو' کوئی بھی کچھ نہیں کہتا جو دل چاہے کروں۔''

''اوہ! خوش قسمتی۔'' وہ استہزائیہ انداز میں مسکرایا پھر اس کی آنکھوں میں دیکھا۔ ''تم کسے کہتی ہو خوش قسمتی؟''

''پیار کو۔'' عائلہ کے بے ساختہ پن پر وہ چونکا۔

''پیار؟''

''ہاں' پیار۔ وہ پیار جو سب لوگ تم سے کرتے ہیں۔'' اس نے اپنی بات پر زور دیا تو بدر نے سر جھٹکا۔

''تم یقین کیوں نہیں کرتے۔ سب لوگ تمہارے بھلے کے لیے ہی کہتے ہیں۔'' اس دفعہ لہجے میں خفگی

تھی۔ ارحم اور عالیان اپنا کام چھوڑ کر اس کی طرف متوجہ تھے۔

"مجھے اس میں بالکل شک نہیں کہ سب لوگ مجھ سے محبت کرتے ہیں۔ مگر یہ کہاں کا انصاف ہے کہ آپ کسی انسان کو ایسے کام کے لیے پریشرائز کریں جس میں اس کا رتی برابر انٹرسٹ نہیں۔" اس بار وہ سنجیدگی سے کہہ رہا تھا۔

"کیا تم شخصی آزادی نامی کسی چیز سے واقف ہو عائلہ الیاس؟"

"رہنے دو بیٹا! مرضی کا مالک ہے یہ' کرے گا تو وہی جو اس کا دل چاہے گا۔ خوامخواہ پتھر سے سر پھوڑنے کا فائدہ۔" مامی سبزی کی ٹوکری لے کر ان کے پاس آگئیں اور ان کے طنز پر وہ اٹھ کھڑا ہوا' انداز میں جھنجلاہٹ نمایاں تھی۔

"فار گاڈ سیک امی!" وہ خفگی سے کہتے وہاں سے چلا گیا' جبکہ مامی ٹھنڈی سانس لے کر رہ گئیں۔



"پھپھو! پلیز چائے دے دیں۔ آج میری امی مجھے کھانے کے لیے کچھ دینے پر راضی نہیں ہیں۔" بدر درمیانی دیوار پر بیٹھا فاطمہ سے کہہ رہا تھا جبکہ عائلہ اس کی طرف سے پیٹھ موڑے پراٹھے کے چھوٹے چھوٹے لقمے لے رہی تھی۔ پچھلے تین روز سے وہ نہ تو ان کے ہاں گئی تھی اور نہ ہی اس سے بات کر رہی تھی۔

"تو تم نے ایسی حرکت کی ہی کیوں' جس کی وجہ سے کھانا پانی بند ہو گیا؟" فاطمہ نے سنجیدگی سے کہا تو وہ اچھل کر نیچے پھپھو کے پاس آگیا۔ عائلہ اٹھ گئی۔

"آپ بھی خفا ہیں؟" اس نے پھپھو سے پوچھا تو وہ اسے دیکھ کر رہ گئیں۔

"مجھے تم سے یہ امید نہیں تھی بدر!"

"اف!!" اس نے بال نوچ ڈالے۔ "مجھے لگتا ہے سب لوگوں نے صرف ضد باندھ لی ہے کہ مجھے مجبور کر کے چھوڑیں گے۔ کیا یہ ناانصافی نہیں ہے پھپھو' میں نے کبھی کسی کی بات نہیں ٹالی' اب اگر نہیں مان رہا تو کیوں کوئی مجھے سمجھنے کی کوشش نہیں کر رہا سوائے فائز بھائی کے۔ اوکے' میں اپنی بات سے پیچھے ہٹ رہا ہوں۔ کل سے جا رہا ہوں میں بلاول کے ساتھ۔ پلیز اب تو مان جائیں۔ ادھر صبح سے امی کی منتیں کر رہا ہوں۔" وہ سنجیدہ ہو چکا تھا۔

"میرا بچہ' یہ ہوئی نا اچھے بچوں والی بات۔" پھپھو نے نہال ہو کر اس کی پیشانی چوم لی۔

"چلو ناشتا کرو۔"

"میں ناشتا کر چکا ہوں۔" وہ اٹھا۔

"ابھی تو کہہ رہے تھے امی نے کھانے کو کچھ نہیں دیا۔" انہوں نے اس کی غلط بیانی پر گھورا تو وہ مسکرا دیا۔ پھر ہینڈ پمپ کے پاس ہاتھ دھوتی عائلہ کو دیکھا اور قدم اس طرف بڑھا دیے۔ پھپھو نے بے ساختہ اس کے بڑھتے قدموں کو دیکھا۔ زیادہ فاصلہ نہ ہونے کے باعث وہ بہ آسانی ان کی آواز سن سکتی تھیں۔

"تم ناراض ہو؟" نیم کے پیڑ سے پتا توڑتے پوچھا۔

"مجھے کوئی حق نہیں پہنچتا کہ تم سے ناراض ہوتی پھروں۔" اب وہ رگڑ رگڑ کر پاؤں دھو رہی تھی۔

"کیا کھال ادھیڑو گی؟" پاؤں کی گندمی رنگت سرخ ہوتے دیکھ کر خفگی سے کہا لیکن وہ اس کی بات پر توجہ دیے بنا پاؤں دھوتی رہی۔ "میں دیواروں سے بات نہیں کر رہا ہوں۔" اس کی مصروفیت کو نظرانداز کرتے وہ بولا۔

"میں کل جا رہا ہوں فارم منگوا لیا ہے۔" اس کے جواب نہ دینے پر اس نے خود ہی بتا دیا مگر عائلہ نے تو نہ بولنے کی قسم کھا رکھی تھی اور اس کی خاموشی پر بدر کا دل چاہا ایک تھپڑ اس کے گال پر جڑ دے۔ بمشکل خود کو کنٹرول کیا۔ عائلہ نے سر اٹھا کر اس کا ضبط سے سرخ پڑتا چہرہ دیکھا۔

"تم مجھے کیوں بتا رہے ہو؟ تمہاری زندگی ہے جو چاہے کرو' میں کون ہوتی ہوں تمہارے معاملات میں دخل دینے والی۔"

"چلو۔ اچھا ہوا تم خود ہی سمجھ گئیں۔ اب اپنی

شکل لے کر میرے سامنے مت آنا۔" خفگی سے کہتا وہ لمبے لمبے ڈگ بھرتا باہر نکل گیا اور وہ اونہہ کر کے رہ گئی۔



بلاول ہنس ہنس کر لوٹ پوٹ ہو رہا تھا جبکہ بدر سنجیدگی سے اسے ہنستے ہوئے دیکھ رہا تھا۔

"یار! سچ میں مزہ آگیا۔ میں جو چاہ رہا تھا' وہ ہو گیا۔" بلاول ہنسی روک کر بمشکل بولا۔ "تم نے مجھے بہت ستایا ہے' امی ہمیشہ تمہاری مثالیں دے کر مجھے شرم دلاتی تھیں۔ میری بہت خواہش تھی تمہیں بھی ڈانٹ پڑے' مجھے معلوم تھا تمہیں ایسے شارٹ کورس میں ذرا دلچسپی نہیں' اس لیے میں نے پلان بنایا اور دیکھو کامیاب رہا۔ خوب' بہت خوب بدر یامین!" بلاول کا چہرہ اس قدر ہنسنے کی وجہ سے سرخ ہو رہا تھا۔

بدر خاموشی سے اٹھ کھڑا ہوا۔ "مبارک ہو تم کامیاب رہے۔ مجھے سب سے ڈانٹ پڑ گئی۔" وہ سنجیدگی سے کہہ کر پلٹا تو بلاول نے اس کا ہاتھ تھام کر روکا۔

"تم ناراض ہو گئے ہو؟"

"نہیں' بلکہ شکر گزار ہوں کہ تمہاری وجہ سے میرا ٹائم ویسٹ نہیں ہو گا۔" وہ ہاتھ چھڑا کے پلٹ گیا۔

"کچھ زیادہ ہو گیا۔" بلاول نے سر ہاتھ پھیرا۔

"تمہارے ابا کی بہت خواہش تھی کہ ان کی بیٹی اعلا تعلیم حاصل کرے۔" فاطمہ نے اس کے بالوں میں مساج کرتے جانے کس دھن میں کہا۔ عائلہ نے بے ساختہ ماں کا چہرہ دیکھا جو نہ جانے کیا سوچ رہی تھیں۔ ان کے چہرے پر دکھ کے سائے لہرا رہے تھے۔ عائلہ نے بے ساختہ ان کا تیل سے چپڑا ہاتھ چوم لیا' تو وہ یوں چونکیں جیسے نیند سے جاگی ہوں۔

"تو کبھی کہا کیوں نہیں۔" انہوں نے اس کے لبوں پر مسکراہٹ دیکھی اور حیرت سے اس کے جگمگاتے چہرے کو دیکھا۔ "کیا نہیں کہا؟" انہوں نے حیرت سے پوچھا۔ گویا انہیں اپنے الفاظ یاد نہیں تھے۔

"ابا چاہتے ہیں نا میں بہت سارا پڑھوں تو کبھی کہا کیوں نہیں؟"

فاطمہ نے اس کے چہرے سے نظر ہٹالی۔ "جاؤ نہالو۔" وہ اٹھ گئیں۔

عائلہ بہت خوش تھی۔ اسے اپنے ابا سے بہت محبت تھی اور آج ان کی ایک خواہش معلوم ہوئی تھی اور وہ ان کی خوشی کے لیے تو جان بھی دے سکتی تھی۔ یہ تو پھر پڑھائی تھی۔

ویک اینڈ پر فائز بھائی آئے تو ان سے کہہ دیا کہ اسے پڑھنا ہے بھلا انہیں کیا اعتراض ہونا تھا۔ اس نے پرائیویٹ انٹر کی تیاری کی۔ ایگزامز کے دوران وہ واپسی پر سب کو بتاتی کہ اس کے پیپرز بہت اچھے ہو رہے ہیں۔

وہ آخری پرچہ دے کر آئی تھی اور مزے سے لمبی نیند کا ارادہ کر کے لیٹی تھی لیکن اسے لیٹے ابھی دو چار منٹ ہوئے تھے' جب امی کی آواز آئی' وہ فون پر بات کر رہی تھیں۔ اس کا چہرہ جگمگا اٹھا۔ تیزی سے چپل پاؤں میں ڈالتی ہوئی باہر آئی۔

"ابا؟ مجھے بھی بات کرنی ہے۔" وہ ہاتھ بڑھائے فون مانگ رہی تھی۔ وہ انہیں ایگزامز کے متعلق بتانا چاہتی تھی کہ کتنے اچھے ہوئے۔ اس کے چہرے پر خوشی جھلملا رہی تھی جبکہ فاطمہ اس کے چہرے کو تکے جا رہی تھیں۔ ایک بے خودی سی تھی جو انہیں عائلہ کو دیکھنے پر مجبور کر رہی تھی۔ اس نے خود ہی ماں کے ہاتھ سے فون لے لیا۔

"ہیلو ابا!" خوشی سے نہال' کپکپاتے لب لرز کر مایوسی سے سکڑ گئے۔ کیونکہ دوسری طرف گہرا سکوت تھا۔ یعنی فون کٹ گیا تھا یا پھر کاٹ دیا گیا تھا۔ حقیقت جو بھی تھی لیکن وہ عائلہ الیاس کو بے توقیر کر گئی تھی۔ وہ بے جان ٹانگوں سے نیچے بیٹھی۔ چہرہ دھواں دھواں ہو رہا تھا۔ فاطمہ نے اس کا بے رنگ ہوتا چہرہ اپنے ہاتھوں میں سمیٹ کر اس کی پیشانی چومی۔

"شاید لائن کٹ گئی۔ وہ پھر بات کریں گے نا تم سے' پتا ہے۔ انہوں نے تمہارے لیے بہت ساری چیزیں

بھیجی ہیں۔ ابھی ایک دو روز میں مل جائیں گی۔" اس کا پھیکا پڑتا چہرہ انہیں اذیت دے رہا تھا۔ اسی لیے بے ربطگی سے بول رہی تھیں اور یہی بے ربطگی ظاہر کر رہی تھی کہ فون ابا نے خود کاٹا ہے۔ مگر وہ ماں کو دکھ نہیں دینا چاہتی تھی، اسی لیے پھیکے انداز میں مسکرا دی۔

"میں جانتی ہوں ابا مجھ سے بہت محبت کرتے ہیں۔" یہ جملہ بولتے ہوئے اس کا دل کیسے کرلایا تھا، یہ بات وہ جانتی تھی یا اس کا رب۔ وہ اٹھ کر اندر چلی گئی۔ وہ جی بھر کے رونا چاہتی تھی لیکن رو نہیں سکتی تھی، کیونکہ اسے معلوم تھا فاطمہ ابھی اس کے پیچھے آئیں گی اور وہ واقعی چند لمحوں میں اس کے کمرے میں آگئیں۔ تو اس نے ضبط سے سرخ ہوتی آنکھیں بند کرلیں۔ فاطمہ نے چند لمحے اس کا چہرہ دیکھا جو آنسو ضبط کرنے کی کوشش میں ــــ سرخ ہو رہا تھا۔ ان کی آنکھوں میں بھی نمی چھلکی وہ تیزی سے پلٹ گئیں اور عائلہ کی آنکھیں لبالب پانیوں سے بھر گئیں۔

اگر اس وقت کوئی عائلہ الیاس سے اس کی سب سے بڑی خواہش پوچھتا تو وہ کہتی کہ ایسی جگہ چاہیے جہاں وہ اپنے دکھ اور محرومیوں پر جی بھر کے روئے اور کوئی اس سے نہ پوچھے کہ تمہاری آنکھ نم کیوں ہے۔

آنکھیں رگڑتی وہ چپل پہن کر باہر نکلی، فاطمہ شاید ماموں کی طرف چلی گئی تھیں۔ وہ برآمدے میں ستون سے ٹیک لگا کر بیٹھ گئی۔ بدر اور بلاول دیوار پھاند کر ادھر آگئے فاطمہ نے ہی انہیں بھیجا تھا۔

"لو! یہ افلاطون کی جانشین یہاں بیٹھی ہے، وہاں پھوپھو پریشان ہو رہی ہیں۔" وہ اس کے دائیں بائیں بیٹھ گئے مگر عائلہ چپ چاپ بیٹھی غیر مرئی نقطے کو گھورتی رہی۔

"ایسے نہ کرو بھئی! تمہاری شکل تو پہلے ہی بن مانس جیسی ہے۔ ایسے منہ لٹکا کر بیٹھو گی تو کہیں ایسا نہ ہو ہم تمہیں ZOO (زو) میں چھوڑنے پر غور کرنا شروع کردیں۔" بلاول نے بدر کو دیکھتے شرارت بھری معصومیت سے کہا مگر وہ چپ رہی۔

"ہیلو میڈم! ہم آپ سے بات کر رہے ہیں۔ کہیں بیٹھے بٹھائے مر مرا تو نہیں گئیں۔" بدر نے اس کی آنکھوں کے سامنے چٹکی بجائی تو عائلہ نے گلابی آنکھوں سے اسے دیکھا مگر بولی پھر بھی نہیں، گلے میں آنسوؤں کا پھندا اسے بولنے ہی نہیں دے رہا تھا۔

"تم مجھ سے ناراض ہو؟" بدر نے سنجیدگی سے پوچھا۔

"تم سے بڑے دکھ میری زندگی میں بھرے پڑے ہیں بدر ریامین!" بھرایا لہجہ، نم آنکھیں، وہ حیران ہی تو رہ گئے۔

"کیا ہوا؟" کیسے دکھ؟" بدر نے سنجیدگی سے پوچھا، تو وہ سنبھلی۔ پچھلے ساڑھے بارہ برس سے وہ کسی کے سامنے نہیں روئی تھی، تو اب کیوں روتی۔ اس نے چہرہ رگڑا وہ بغور اسے دیکھ رہے تھے۔

"مجھے بھلا کیا دکھ ہوگا۔" وہ مسکرائی۔

"ڈرامے ان کے سامنے کرنا جو تمہیں جانتے نہ ہوں۔ اب انسانوں کی طرح شرافت سے بتا دو، کون سے دکھ کی بات کر رہی تھیں تم؟" بدر اب ٹلنے والا نہیں تھا۔

"تم ہو نا دکھ بدر ریامین، سب سے بڑا دکھ تو یہی ہے کہ صبح و شام تمہاری شکل دیکھنا پڑتی ہے۔"

"بہت اچھا! اب دوسرے دکھوں کا بھی بتادو۔" اس نے سعادت مندی سے کہا تو عائلہ کی آنکھیں اس کے لب و لہجے پھر سے بھر آئیں۔ بلاول تو گویا ساکت و صامت بیٹھا اسے دیکھ رہا تھا۔ کیا دکھ تھا اس کی پیاری بہن کو؟

"تم جاؤ یہاں سے۔" آنکھیں رگڑتے بدر سے کہا۔ خفگی بھرا انداز تھا۔

"تم جانتی ہو جب تک وجہ نہیں بتاؤ گی میں یہاں سے نہیں ہٹوں گا، کیوں بلاوجہ خود کو تھکا رہی ہو۔" اس نے وارننگ دینے والے انداز میں کہا۔

"کیا میں تمہارے معاملات میں مداخلت کرتی ہوں جو تم ٹانگ اڑا رہے ہو۔" اس نے دانت پیستے ہوئے

بدر کو گھورا۔
"تمہاری یادداشت کمزور تو نہیں؟ کچھ عرصہ قبل ہی تو تم نے مجھے کورس کے لیے اکسایا تھا۔" وہ اسے یاد دلا رہا تھا۔
"میری نہیں... تم نے سب لوگوں کی بات مانی تھی' یہ مجھ پر احسان نہیں ہے۔"
"اوکے... لیوات... تم کس دکھ کا ذکر کر رہی تھیں اور دیکھو جھوٹ مت بولنا اور نہ ہی غلط بیانی سے کام لینا۔" اس نے وارن کیا۔
"تم دفع کیوں نہیں ہو جاتے یہاں سے۔" اگر وہ ایک دوبار پھر سے پوچھتا تو وہ یقیناً "سچ کہہ دیتی' اسی لیے دانت پیستے ہوئے بدتمیزی سے کہا تو وہ چپ رہ گیا۔
"عائلہ! بتاؤ نا پلیز کیا ہوا ہے۔ تم کون سے دکھ کا ذکر کر رہی تھیں۔" بلاول نے اس کا ہاتھ تھامتے ہوئے نرمی سے پوچھا تو وہ اس کے شانے سے سر ٹکا کر رو دی۔
"عالی پلیز... بتاؤ نا۔" بلاول نے پریشانی سے اس کا چہرہ ہاتھوں میں سمیٹتے نرمی سے پوچھا۔
"میرے پیپرز بالکل اچھے نہیں ہوئے' میں فیل ہو جاؤں گی۔" اسے بروقت بہانہ سوجھ گیا۔" بلاول پرسکون ہو تا مسکرا دیا جبکہ بدر بغور اس کا بکھرا انداز دیکھتا رہا۔
اسے رتی برابر یقین نہیں تھا کہ اس کے یوں رونے کے پیچھے یہ وجہ ہوگی۔ کچھ بہت خاص تھا جو وہ چھپا رہی تھی اور وہ اسے یہ کہہ کر مزید دکھی نہیں دیکھنا چاہتا تھا۔ اسی لیے اٹھ گیا۔
"پگلی! بھلا یہ کوئی رونے والی بات ہے' پھر سے ٹرائی کر لینا۔" بلاول نے اس کے آنسو پونچھے اور عائلہ اپنے رب کے صدقے واری جارہی تھی' جو دلوں کے بھید جانتا ہے' جو بندے کو کبھی رسوا نہیں کرتا۔
"تم نے بدر کو ہرٹ کر دیا عالی! اس سے ایکسکیوز کر لینا۔" بلاول اس کی کیفیت سے بے خبر کہہ رہا تھا تو وہ سرہلا کے مسکرا دی۔



دکھ ہے' احساس جرم ہے' کیا ہے
کوئی اندر سے توڑتا ہے مجھے
وہ بالکل ساکت بیٹھی ماں کا چہرہ دیکھ رہی تھی۔ یوں جیسے سمجھ نہ پا رہی ہو' کیا وہی سچ تھا' جو اس نے سنا؟ فاطمہ کا پرسکون انداز گواہ تھا' یہی سچ ہے۔ الیاس واپس آرہے تھے۔ کبھی واپس نہ جانے کے لیے اور عائلہ کو جب یقین ہو گیا حقیقت یہی ہے تو اس کی خوشی کا تو کوئی ٹھکانہ ہی نہیں رہا تھا' اس سے خوشی سنبھالے نہیں سنبھل رہی تھی اور یہ بات سب ہی نے نوٹ کی تھی۔
پچھلے چھ ماہ میں ان کی زندگیوں میں بہت سی تبدیلیاں رونما ہو چکی تھیں۔ اسماعیل اور فائز کی شادیاں ہو چکی تھیں۔ فائز شہر ہی میں شفٹ ہو گیا تھا' جبکہ اسماعیل کی بیوی عائشہ وہیں تھی۔ بلاول اور بدر یونیورسٹی میں ایڈمیشن لے چکے تھے۔ عائلہ بی اے کی تیاری کر رہی تھی۔ بدر یامین نے اس سے الجھنا چھوڑ دیا تھا۔ وہ بہت مصروف رہتا تھا۔ عائلہ اب بخوشی ان کے کام کر دیتی' جب وہ بلاول کے کپڑے نکالتی تو بدر چپکے سے اپنے کپڑے بھی رکھ جاتا' اس کا خیال تھا وہ نہیں جانتی مگر عائلہ اس کے کپڑے پہچانتی تھی۔ وہ خود ہی تو اسے یہ موقع دیتی تھی' عائلہ نے خود کو بری طرح کاموں میں الجھا لیا تھا۔
اسے اپنے باپ سے عشق تھا۔ اس کے دکھ اور محرومیاں اسے کھوکھلا کیے دے رہی تھیں۔ کبھی وہ وقت تھا جب الیاس کو بھی بیٹی سے شدید محبت ہوا کرتی تھی لیکن وہ ماضی کا قصہ ہو کر رہ گیا تھا۔ چھ ماہ قبل الیاس چند دنوں کے لیے فائز اور اسماعیل کی شادی کے لیے چھٹی لے کر آئے تھے' پھر فوراً" ہی ان کی واپسی ہو گئی تھی۔ عائلہ جو ان سے ملنے کو بے تاب تھی' ان کے سینے سے لگ کر بے تحاشا رونا چاہتی تھی۔ جب ان کے سامنے گئی تو اس کا دل چاہا زمین پھٹے اور وہ اس میں سما جائے۔ اگر وہ نفرت سے اس سے منہ موڑ لیتے تو وہ اتنی دکھی نہ ہوتی مگر یہاں معاملہ ہی کچھ عجیب ہوا تھا۔

الیاس نے جب اس کی صورت دیکھی تھی تو جہاں ان کا دل سینے میں پوری شدت سے پھڑپھڑایا تھا وہیں چہرے پر کسی ویران کھنڈر اور زلزلے کے سے آثار نظر آئے تھے اور یہ دیکھ کر عائلہ الیاس کی گویا دنیا ہی اندھیر ہوگئی تھی۔ وہ ان کی نظروں سے اوجھل ہوگئی۔ وہ اس کے لیے بہت سے تحائف بھیجا کرتے مگر اسے یہ تمام چیزیں نہیں چاہیے تھیں۔ اسے اپنے باپ کے سینے سے لگ کر اپنی محرومیوں کو رونا تھا اور اب وہ ہمیشہ کے لیے واپس آگئے تھے مگر اس میں ہمت نہیں تھی کہ وہ باہر جاتی' چند لمحوں بعد اس نے قدموں کی آہٹ پر جھکا چہرہ اٹھایا تو گویا ساکت رہ گئی۔ الیاس اس کے سامنے تھے۔ وہ خود ہی آگے بڑھے اور اسے سینے سے لگالیا۔ نم آنکھوں سے اس کے ریشمی بالوں کا بوسہ لیا تو وہ یوں بلک بلک کر روئی کہ سب کو ہی رلا دیا۔

الیاس بہت جلد اس کی شادی کرنا چاہتے تھے۔ وہ چاہتی تھی انکار کردے' ابھی تو اس نے جی بھر کے اپنے ابا سے پیار بھی نہیں کیا تھا مگر ان کے چہرے پر عائلہ کی شادی کے ذکر پر جو اطمینان اور جگمگاہٹ ہوتی تھی وہ عائلہ کو بہت پیاری اور عزیز تھی۔ اس نے انکار کو اندر ہی دبا دیا۔ اگر اس کے باپ کو اس کی شادی سے اطمینان ملتا ہے تو وہ کچھ نہیں بولے گی اور پھر گویا سلسلہ چل نکلا' آئے دن لوگ آجا رہے ہوتے مگر حیرت کی بات تھی' کوئی بھی پلٹ کر نہ آتا۔ عائلہ کا تو معلوم نہیں تھا مگر بدر اکتا گیا اور اسی اکتاہٹ اور جھنجلاہٹ میں ماں کے پاس جا بیٹھا۔

انہوں نے سالن بھونتے اس کا وجیہہ چہرہ دیکھا۔ ''کیا کہنا چاہتے ہو؟''

''یہ فضول قسم کی پریڈ کب ختم ہوگی' آئے دن لوگ منہ اٹھائے چلے آتے ہیں۔ امی! میں آپ سے بات کررہا ہوں۔'' ان کے جواب نہ دینے پر اس نے پھر کہا۔ وہ اب آٹا گوندھ رہی تھیں۔

''آخر یہ ہو کیا رہا ہے۔ عائلہ خوب صورت' پڑھی لکھی' سلیقہ مند ہے۔ آخر کیا ڈیمانڈز ہوتی ہیں لوگوں کی۔'' وہ جھنجلایا ہوا تھا۔

صوفیہ نے اس کی طرف دیکھا۔ ''ضروری نہیں ہے بدر' جو چیز ہمیں اچھی اور مکمل لگ رہی ہو وہ دوسروں کو بھی ایسے ہی لگے۔'' آٹا ڈھک کر ہاتھ دھوتے سنجیدگی سے کہا۔ فرقان صحن میں چارپائی پر افسردہ سے لیٹے تھے۔

''اف! پتا نہیں کیا کہہ رہی ہیں آپ۔'' وہ اٹھ کر باہر نکل گیا' تو صوفیہ... فرقان کی چارپائی کی پائنتی پر آ بیٹھیں۔

''فرقان! کیوں نہ ہم بدر کے لیے عائلہ کا ہاتھ مانگ لیں۔''

وہ اٹھ بیٹھے۔ ''میری بھی یہی خواہش ہے' میں بھی چاہتا ہوں اپنی بہن عزیز از جان بہنوئی اور بھانجی کی اتنے برسوں کی تکلیف کا کچھ تو مداوا ہو۔ اگر اسماعیل' ارحم یا عالیان اس کے ہم عمر ہوتے تو میں ایک پل بھی نہ سوچتا مگر بدر کو تم بھی جانتی ہو' اسے ہر چیز بے داغ اور پرفیکٹ چاہیے ہوتی ہے۔ جو انسان بے جان چیزوں کے لیے اتنا جنونی ہو' وہ شریک حیات کے لیے کیا کرے گا۔ وہ میری اولاد ہے اور میں نہیں چاہتا وہ میرے فیصلے پر سر جھکا دے اور پوری زندگی ایک خلش کے ساتھ گزارے۔''

''مگر فرقان! آپ نے دیکھا وہ کتنی پروا کرتا ہے اس کی۔ اب تو لڑائی جھگڑا بھی نہیں کرتا' میں بات کرتی ہوں اس سے۔'' ''نہیں امید تھی۔ وہ چپ رہ گئے۔

اگلی صبح روز جیسی ہی تھی۔ وہ لوگ بدر کے منتظر تھے جو تیار ہو رہا تھا۔ ارحم کالج کے لیے تیار تھا۔ جب وہ اس کے پاس پہنچی تو چاروں نے بے ساختہ اس کی طرف دیکھا۔ یلو جینز ۔ وائٹ شرٹ میں وہ بہت ہینڈسم لگ رہا تھا۔ ''یہ کیا بچوں کی طرح پین استعمال کرتے ہو؟ تم پوائنٹر یا کلپر کیوں نہیں استعمال کرتے۔'' اس نے ارحم کو پین میں سیاہی بھرتے دیکھ کر ٹوکا تو وہ مسکرا دیا۔

''بھائی مجھے پین سے لکھنے میں مزہ آتا ہے' اوچ...!'' اگلے ہی پل اس کا منہ کھل گیا' کیونکہ اس نے پین جھٹکا تھا اور اس کی سیاہی بدر یامین کی شرٹ پر گری تھی۔

"اف..." وہ جھنجلاتے ہوئے کمرے میں چلا گیا۔
چند لمحوں بعد واپسی ہوئی تو شرٹ تبدیل تھی۔
"کیوں بدل لی شرٹ؟ ذرا سی سیاہی تو گری تھی۔" صوفیہ نے بے ساختہ کہا۔
"امی مجھے بے داغ چیزیں پسند ہیں اور میں ان پر کمپرومائز نہیں کر سکتا۔" اور ایسی باتیں تو وہ بچپن سے ہی کرتا آرہا تھا مگر آج سے قبل صوفیہ اور فرقان کو کبھی اتنا دکھ نہیں ہوا تھا۔ وہ لوگ جا چکے تھے۔ اور وہ دونوں میاں بیوی ایک دوسرے سے نظریں چرا رہے تھے۔



نہ جانے کس کی دعائیں رنگ لائی تھیں۔ عائلہ کا رشتہ ہو گیا تھا لڑکی والے جلد شادی پر زور دے رہے تھے۔ ڈیڑھ ماہ بعد شادی کی تاریخ مقرر ہو گئی تھی سب ہی خوش اور مطمئن تھے، جن میں سرفہرست بدر تھا اس نے تو باقاعدہ مبارک باد دی تھی عائلہ کو فائز اور الیاس اسے شہر لے گئے تھے، جبکہ ارحم اور عالیان بھی فارغ تھے، تو وہ بھی شہر چلے گئے۔ اس روز فرقان، صوفیہ اور بدر پھوپھو کے ہاں تھے جب عائلہ کی ہونے والی ساس لال بھبھوکا چہرے کے ساتھ ان کے دیے گفٹ لیے چلی آئی اور تمام گفٹ حیران پریشان الیاس کے قدموں میں پھینکے۔
"حد ہے دوغلے پن اور منافقت کی۔ خدا کی پناہ! ایک میرا ہی بیٹا ملا تھا تم لوگوں کو اپنی بدکردار بیٹی کے لیے۔" ان چاروں کے چہرے سرخ پڑ گئے لیکن بدر بم کی طرح پھٹا تھا۔
"آپ نے ایک لفظ بھی اور کہا تو میں آپ کی عمر کا لحاظ کیے بغیر آپ کو اٹھا کر گلی میں پھینک دوں گا۔" اور وہ انہیں حقارت بھری نظروں سے دیکھتی پلٹ گئیں۔
"انکل! آپ کو اس خاتون کا منہ توڑنا چاہیے تھا۔" اس نے بہت خفگی سے، سر ہاتھوں پر گرائے الیاس کو دیکھتے ہوئے کہا۔

تو فرقان نے اس کی طرف دیکھا۔ "تم جاؤ یہاں سے بدر۔"
ان کے لہجے میں بے پناہ سختی تھی۔ وہ زندگی میں پہلی بار اس سے اس لہجے میں بات کر رہے تھے۔ وہ لب بھینچتا ہوا باہر نکل گیا۔ رات گئے واپسی ہوئی تب بھی غصہ کم نہیں ہوا تھا اور اس نے آتے ہی وہی بات کہی تھی، صوفیہ اسے بازو سے تھامتے ہوئے کمرے میں لے گئیں۔ فرقان تھکے قدموں سے ان کے پیچھے آئے۔
"آپ لوگوں کو اس عورت کا منہ توڑنا چاہیے تھا بابا، جس نے ہماری عزت اچھالنے کی کوشش کی۔" اس کا چہرہ غصہ سے سرخ ہو رہا تھا۔ فرقان نے اس کی طرف دیکھا۔
"کس منہ سے اس کا منہ توڑتے بدر۔" ان کے لہجے میں دکھ اور اذیت تھی اور بدر یامین کے سر پر گویا چھت گری تھی۔
"میں تمہیں بتاؤں بدر یامین۔" ان کی آواز بلند ہوئی، بدر بت بن گیا۔ "وہ ایک کم ظرف عورت تھی، بلکہ وہی کیا ہم سب، پورا معاشرہ سب کم ظرف لوگ ہیں۔ گناہ کرنے والے کا گریبان نہیں پکڑتے، معصوم کو سنگسار کرتے ہیں۔ آج اگر وہ بچی اس کے والدین پل پل جی اور مر رہے ہیں تو قصوروار وہ نہیں ہم ہیں۔ گناہ گار وہ نہیں، یہ گندا ہوس بھرا حیوانوں کا معاشرہ ہے، تم میں، ہم سب گناہ گار ہیں، عائلہ الیاس کے۔" وہ ہانپ گئے ان کی آنکھیں نم اور چہرہ سرخ ہو رہا تھا۔
کیسا بھیانک دن تھا جب وہ چھ سالہ بچی کسی حیوان کی ہوس کی بھینٹ چڑھ گئی تھی۔ اور فاطمہ اور الیاس کی دنیا اندھیر ہو گئی تھی۔ الیاس اس سب کے لیے خود قصوروار سمجھتے تھے۔ عائلہ ان کی ذمہ داری تھی۔ اس کی حفاظت ان کا فرض تھا اور وہ اپنے فرض کی ادائیگی میں کوتاہی کر چکے تھے اور اس کوتاہی کی سزا انہوں نے اپنے آپ کو خود دی تھی۔
وہ بچی کی صورت دیکھے بنا جینے کا تصور بھی نہیں کر سکتے تھے۔ وہ عائلہ سے نفرت نہیں کرتے تھے۔ خود

سے ناراض تھے۔ غصہ خود پر تھا اور اس کی سزا انہوں نے خود کو دی' وہ مسقط چلے گئے۔ وہ جب تک بیٹی کی صورت نہ دیکھ لیتے ان کی صبح نہیں ہوتی تھی اور ان کے لیے اس سے بڑی سزا اور کیا ہو سکتی تھی کہ وہ اس کی صورت دیکھنے کو ترس جائیں۔ وہ اس سے بات نہیں کرتے تھے' کیونکہ جانتے تھے اگر اس کی آواز سن لی تو خود کو سنبھالنا مشکل ہی نہیں ناممکن بھی ہو جائے گا اور فائز' اسماعیل کی شادی کے بعد جب وہ واپس گئے تو فرقان نے فون پر انہیں بے نقط سنائی تھیں۔

''تم کیوں اس بچی کو سزا دینے پر تلے ہوا الیاس! بارہ برس سے میں اسے پل پل مرتے دیکھ رہا ہوں' اسے تمہاری محبت اور شفقت کی ضرورت ہے۔ مت سولی پر لٹکاؤ اسے' اگر تمہیں اس سے ذرا بھی محبت ہے تو لوٹ آؤ۔ اس سے قبل کہ کچھ انہونی ہو جائے۔'' اور وہ لوٹ آئے۔



''فاطمہ!'' الیاس نے بہت دھیمے سے بیوی کو پکارا۔ تین گھنٹے کی اعصاب شکن خاموشی کے بعد انہوں نے نم آنکھوں سے بیوی کو دیکھا اور ان میں تو ہمت ہی نہیں تھی کہ الیاس کا دھواں دھواں چہرہ دیکھیں۔

''میں نے ان ساڑھے بارہ برسوں میں اپنی بیٹی کے لیے مقدس جگہ دعا مانگی ہے۔ اس کے اچھے مستقبل کی' خوشیوں کی' ہر سانس کے ساتھ اس کی خوشیوں کی بھیک مانگی ہے' کیا اتنے برسوں میں کوئی ایسا پل نہیں آیا ہو گا جو قبولیت کا ہوتا۔ میں نے جب بدر کو دیکھا اسے اپنی بیٹی کے ساتھ سوچا۔ بہت دعائیں مانگیں' بدر میں وہ تمام خوبیاں ہیں جو میں اپنے داماد میں دیکھنا چاہتا ہوں۔ وہ رشتوں کو مقدس فریضہ سمجھتا ہے اور ایسے لوگ کبھی اپنے فرض میں کوتاہی نہیں کرتے لیکن جب اس کی عادتیں دیکھیں تو یہ آس خود ہی توڑ دی۔'' وہ شریک حیات سے دل کی بات کہہ رہے تھے۔ فاطمہ کی جھکی پلکوں سے آنسو ٹوٹ ٹوٹ کر گر رہے تھے۔

''میری کوئی دعا قبول نہیں ہوئی' جب اس کا رشتہ ہوا تو مجھے لگا تھا اتنے برسوں کی ریاضت رنگ لے آئی ہے۔'' وہ بے حد دل گرفتہ لگ رہے تھے۔ ''جانے کن گناہوں کی سزا ہے' جس کی معافی ہی نہیں مل رہی۔ فاطمہ! میں نے کبھی کسی کی بہن' بیٹی کو میلی نگاہ سے نہیں دیکھا' تو یہ سب میری بیٹی کے ساتھ کیوں ہوا۔ میں زندہ بھی نہیں رہنا چاہتا۔'' فاطمہ نے بوکھلا کر ان کا چہرہ دیکھا۔

''میں اپنی بیٹی کو بے جرم و خطا سنگسار ہوتے نہیں دیکھ سکتا۔'' وہ جھٹکے سے اٹھ کر باہر نکلے۔ فاطمہ بھی ان کے پیچھے ہی نکلی تھیں مگر ان کے بھاگتے قدموں کا مقابلہ فاطمہ کے بس میں نہیں تھا۔ وہ بہتے اشکوں سے فرقان بھائی کے گھر بھاگیں۔

میں شجر شہر ملال کا' میری ٹہنیوں کو نہال کر
کبھی بھیج اپنی نوازشیں' کسی ابر جام میں ڈال کر

مجھے خار خار مسافتوں کی ستم گری نے تھکا دیا
مجھے منزلوں کا پیام دے میرے حوصلوں کو بحال کر



آج دلہن بنی عائلہ الیاس' سب کے دلوں کو اطمینان اور سکون دے رہی تھی۔ خاندان کے چیدہ چیدہ افراد کی موجودگی میں وہ سادگی سے رخصت ہو کر ایک دیوار کے فاصلے سے ماموں کے گھر دلہن کے روپ میں بدر یامین کے کمرے میں موجود تھی۔ چند لمحوں بعد اس کے قدموں کی چاپ بیڈ کے پاس معدوم ہو گئی۔

وہ اس کے سامنے بیٹھا اور ہولے سے گھونگھٹ اٹھایا۔ خوب صورت تو ہمیشہ سے تھی لیکن دلہن بن کر اس پر ٹوٹ کر روپ آیا تھا۔ بدر نے نرمی سے اس کا ہاتھ تھام کر نازک سی رنگ انگلی میں پہنادی۔ اس کے لمس میں نرمی' اپنائیت اور محبت کے رنگ تھے۔

''عائلہ یامین! نئی زندگی کی خوب صورت شروعات کے موقع پر بہت ساری دعاؤں اور نیک خواہشات کے

ساتھ' بدر یامین آپ کی خدمت میں آداب بجالاتا ہے۔" اس نے شرارت سے کہا تو عائلہ ساکت سی یک ٹک اسے دیکھتی گئی۔

یہ وہ بدر تو نہیں تھا جسے وہ جانتی تھی۔ یہ تو کوئی اور ہی تھا۔ بہت نرم لہجے میں بات کرنے والا حساس اور مخلص' بدر نے گہری سانس لیتے ہوئے اس کا ہاتھ تھام لیا۔

"دکھ کی کالی رات چاہے جتنی بھی کالی اور لمبی ہو اس کا خاتمہ' صبح کی پُرنور کرنیں خوشیوں کی صورت میں کرتی ہیں۔ میں آج تمہارے روبرو سچے دل سے رب کو حاضر ناظر جان کر ایک بات کہہ رہا ہوں' نہ میں نے تم سے ہمدردی کی ہے' نہ ترس کھایا ہے' یہ فیصلہ میں نے اپنی دل کی ایما پر کیا ہے۔ میں یہ نہیں کہہ رہا کہ تمہارے لیے چاند تارے توڑ لاؤں گا' نہ ہی دولت کے انبار تمہارے قدموں میں لگادوں گا لیکن ایک وعدہ میں ضرور کررہا ہوں' تم میری عزت ہو' کسی کو تم پر انگلی اٹھانے نہیں دوں گا۔ ہم ماضی بھلا نہیں سکتے سدھار نہیں سکتے لیکن مستقبل سنوارنا ہمارے ہاتھ میں ہے۔" وہ بہت سنجیدگی سے عائلہ کے جھکے سر اور ٹپ ٹپ گرتے آنسوؤں کو دیکھ رہا تھا۔

"کیا تمہیں مجھ پر یقین نہیں ہے عائلہ۔" اس کے آنسو پونچھتے نرمی سے پوچھا تو اس نے بے ساختہ سر کو نفی میں جنبش دی۔

"مجھے آپ پر بھروسا ہے۔" اس کے لہجے میں سچائی بول رہی تھی۔



فرقان' بدر کو تمام سچائی بتانے کے بعد دونوں ہاتھوں میں چہرہ چھپائے اٹھے تو اس کا سکتہ ٹوٹا۔ وہ ان کے قدموں میں بیٹھا اور ان کے ہاتھ تھامے تو انہوں نے بھیگے چہرے سے شکوہ کناں نگاہ اس پر ڈالی۔ (کیا ہوجاتا اگر ان کا بیٹا اس قدر چوزی نہ ہوتا' تو وہ اپنی بھانجی کو اپنی آنکھوں کے سامنے رکھتے۔ کچھ نہ کچھ تو ان کے دکھ کا مداوا ہوتا۔)

بدر نے ان کے ہاتھوں کا بوسہ لیا۔ "میں شادی کروں گا عائلہ سے۔" اس نے مضبوط لہجے میں کہا تو وہ دونوں حیران رہ گئے۔

"تم...." بے یقینی سے پوچھا۔

"جی میں.... وہ میرے گھر کی عزت ہے۔ آپ لوگ بات کریں پھوپھو اور انکل سے۔" (کیا دعائیں یوں بھی قبول ہوتی ہیں) فرقان اس کا چہرہ تکتے حیران تھے۔

"بدر! تم کیسے؟" صوفیہ خدشوں میں گھری بے یقینی سے پوچھ رہی تھیں۔

"کیوں امی! میں کیوں نہیں۔" اس نے اطمینان سے پوچھا۔

"تم نے بچپن سے اب تک ہر چیز مکمل اور بے داغ استعمال کی ہے۔ کیا تم بھول گئے کہ ایک دو دن پہلے تم نے ذرا سی سیاہی گرنے پر شرٹ بدل لی تھی۔ آج تم جذباتیت اور ہمدردی میں رشتہ جوڑ بھی لو تو کیا گارنٹی ہے کہ تم پوری زندگی بخوشی اس کے سنگ گزار دو گے۔" صوفیہ نے صاف گوئی سے اس کی شخصیت کو مدنظر رکھتے خاصے چبھتے لہجے میں کہا مگر وہ غصے کے بجائے مسکرا دیا۔

"آپ کی تمام باتیں سچ اور درست مگر میری پیاری امی جان! عائلہ کوئی چیز نہیں ہے جسے میں ذرا سا خراب یا میلا ہونے پر اٹھا کر پھینک دوں گا۔ وہ جیتا جاگتا سانس لیتا وجود ہے' وہ میرے گھر کی عزت ہے اور آپ تو جانتی ہیں بدر یامین جذباتی ہونے والے انسانوں میں سے نہیں۔ آپ اتنا تو مجھے جانتی ہی ہوں گی' رہی بات ہمدردی کی تو بھلا میں کیوں ہمدردی کروں گا اس کے ساتھ۔ بھلا کیا کمی ہے اس میں' اگر میں یہ فیصلہ کررہا ہوں تو پوری دلی رضامندی سے' آپ کے تمام خدشات بے بنیاد ہیں۔ اپنے بیٹے پر اتنا تو بھروسا رکھیں۔" اس نے شرارتاً خفگی سے کہا تو وہ مسکرا دیں۔

تب ہی حواس باختہ سی فاطمہ وہاں آئیں تو پوری بات سنے بنا بدر یامین اور فرقان باہر بھاگے تھوڑی ہی

دیر میں وہ الیاس کو واپس لے آئے تھے اور بہت عقیدت سے انہوں نے عائلہ کا ہاتھ مانگا تھا۔ ان لوگوں کو بھی وہی خدشات ستارہے تھے جو صوفیہ کے تھے مگر انہوں نے بہت سلیقے سے ان کے خدشات کو دور کردیا تھا۔

شادی کی جو ڈیٹ فکس تھی اسی پر بدر اور عائلہ کا نکاح اور رخصتی ہوئی تھی۔ پانچ لوگ واقف تھے کہ عائلہ کی شادی کس سے ہورہی ہے خود عائلہ کو بھی عین نکاح کے وقت حقیقت معلوم ہوئی تھی تو ایک پل کے لیے وہ حیران رہ گئی تھی۔ سب ہی خوش تھے' مطمئن تھے' بدر یامین' عائلہ اور الیاس کی زندگی میں دعاؤں کی صورت آیا تھا اور اب وہ اس کے سامنے بیٹھا تھا۔

"جو بھی ہوا اسے بھول جاؤ۔ یاد رکھو تو صرف آنے والا کل جس میں بدر یامین تمہارے ساتھ ہے اور بدر یامین میں چاہے لاکھ برائیاں سہی لیکن وہ خود سے وابستہ رشتوں کے معاملے میں بہت کھرا اور پوزیسو ہے۔" عائلہ نے نگاہ اٹھا کر اسے دیکھا۔

اگر ہمدردی نہیں تھی اور ترس بھی نہیں کھایا تو شادی کیوں کی؟ اس نے مصنوعی خفگی سے کہا۔

"ارے!" بدر ہنس دیا' پھر شرارتاً" اس کی آنکھوں میں جھانکا۔ "کہیں تم یہ تو نہیں سوچ رہیں کہ میں تم سے محبت کرنے لگا ہوں۔" عائلہ نے جھینپ کر سر جھکالیا۔

"محبت وحبت کچھ نہیں تھی بھئی۔" بدر نے اپنی بات پر زور دیا۔ "میں نہیں جانتا وہ کون سا جذبہ ہے جس کی بنا پر میں نے یہ فیصلہ کیا لیکن اتنا ضرور کہوں گا۔" وہ سنجیدہ ہوا۔ "تمہیں یاد ہے ایک بار تم اپنے دکھوں کا ذکر کرکے روئی تھیں۔ میں نہیں جانتا تھا تم کس دکھ کی بات کررہی تھیں مگر ہاں اس وقت میں نے بہت صدق سے اللہ سے دعا مانگی تھی کہ عائلہ الیاس کی زندگی میں کوئی دکھ نہ آئے۔ اس کی آنکھ کبھی نم نہ ہو اور اب جب تم میری شریک حیات بن گئی ہو تو تمہیں خوش رکھنے کی ذمہ داری میری ہے اور میں خود کو تمہارے سنگ پاکر خود کو بہت مکمل محسوس کررہا ہوں۔"

وہ نہیں جانتا تھا' اس نے کس بنیاد پر عائلہ کو اپنانے کا فیصلہ کیا تھا مگر رب جانتا تھا' ایسا کیوں ہوا تھا۔ وہ کسی کی دن رات کی دعاؤں کا ثمر تھا۔ مانگنے والے نے بہرحال بیٹی کی خوشی مانگی تھی اور دینے والے نے کرم کی برسات کردی تھی۔

ادھر فاطمہ اور الیاس شکرانے کے نوافل ادا کررہے تھے' دکھ کی لمبی مسافت کے بعد صبح کی پرنور کرنیں ــــ ان کی زندگی میں خوشیاں بھرنے کے لیے بے تاب تھیں۔ ان کی تمام دعائیں قبولیت کی سند پاچکی تھیں تو رب ذوالجلال کے سامنے سر جھکانا تو ان کا فرض تھا اور دور آسمانوں میں وہ مہربان دوست آج جیسے سرخرو ہوچکا تھا' کرنوں کی صورت' بے تحاشا پیار لٹا کر جیسے خوشی کا اظہار کررہا تھا۔

میرے رب کی محبت کا بھی انداز نرالا
سب دے کر بھی کہتا ہے' ہے کوئی مانگنے والا

امتل عزیز شہزاد

# ستارۂ آشوب

ایک ڈھلتی عمر کی عورت سڑک پار کرتے ہوئے ایک لڑکی کو دیکھتی ہے۔ اس کے ساتھ ایک ماڈرن عورت ہے۔ وہ اسے چلا کر رکنے کے لیے کہتی ہے لیکن وہ دونوں سڑک پار کر کے گاڑی میں بیٹھ کر چلی جاتی ہیں۔

وقار صاحب کے دو بچے ہیں۔ اجیہ اور سائر.... وہ سائر کی شادی کی تیاریاں کر رہے ہیں۔ ان کی بیوی اس دنیا میں نہیں ہے۔ ان کی سالی مہ پارہ خاص طور پر لندن سے اس شادی میں شرکت کرنے آئی ہیں' اجیہ وقار صاحب کو بتاتی ہے کہ سائر اس شادی سے ناخوش نظر آتا ہے۔ وقار صاحب یہ سن کر پریشان ہو جاتے ہیں۔

اجیہ بہت خوب صورت ہے۔ وہ دو ماہ کی تھی جب اس کی ماں چلی گئی۔ وہ اپنی خالہ مہ پارہ سے پوچھتی ہے' اس کی ماں کیسی تھیں۔ مہ پارہ بتاتی ہیں کہ اس کی ماں بہت خوب صورت تھی بالکل کانچ سے بنی مورت۔ وقار صاحب کی بہنیں بھی انہیں احساس دلاتی ہیں کہ سائر اس شادی سے خوش نہیں ہے۔ تب وقار صاحب سائر سے براہ راست بات کرتے ہیں کہ سائر کہیں اور انٹرسٹڈ تو نہیں ہے۔ تب سائر کہتا ہے کہ ایسا ہرگز نہیں ہے اور وہ اپنے باپ کی کوئی بھی خواہش رد نہیں کر سکتا۔

سائر کی شادی میرب سے ہو رہی ہے۔ میرب دو سال کی تھی جب ان کی ماں بھی دنیا سے چلی گئی تھیں۔ ابراہیم صاحب نے اس کے بعد شادی نہیں کی۔ ان کے پڑوسی اور دوست احمد سعید اور ان کی بیگم نے میرب کا خیال اپنے بچوں کی طرح رکھا سعید صاحب کی بیٹی ماریہ کی میرب سے گہری دوستی ہے ان کا ایک بیٹا عاشر ہے جو اجیہ کو پسند کرتا ہے شادی کی

مکمل ناول



تقریبات میں سائر کا رویہ بہت اکھڑا ہوا رہتا ہے۔ شادی کی رات بھی وہ میرب سے بہت رکھائی سے پیش آتا ہے۔ وہ میرب سے کہتا ہے کہ وہ اس سے صرف وفاداری کی توقع رکھتا ہے اور اسے اپنی بہن اور والد کا خیال رکھنے کو کہتا ہے۔

اجیہ کی دوست شیننا بہت آزاد خیال لڑکی ہے۔ اس کا بھائی آغا شایان اجیہ میں دلچسپی لینے لگتا ہے۔ اجیہ بھی اس کی طرف مائل ہے۔ جبکہ میرب کا بھائی سعد' اجیہ کو پسند کرتا ہے۔

سائر کا رویہ میرب کے ساتھ بہت عجیب ہے۔ وہ معمولی باتوں پر شدید ردعمل ظاہر کرتا ہے۔' وہ کہتا ہے کہ وہ کسی بھی لڑکے سے بات نہ کرے۔

وہ عورت جس نے سڑک پر مہ پارہ کو دیکھا تھا۔ ایک خستہ فلیٹ میں رہتی ہے۔ وہاں سے کوئی پرانا پتا نکال کر مہ پارہ کے گھر جاتی ہے تو پتا چلتا ہے کہ مہ پارہ وہ گھر چھوڑ چکی ہے۔ لیکن وہاں کے مکین اسے وقار صاحب کے گھر کا پتا دے دیتے ہیں۔

تب وہ کہتی ہے وقار آج سے سالوں پہلے تم نے جو اذیت مجھے پہنچائی تھی' اس کے بدلے کا وقت آپہنچا ہے۔"

شیخ عبدالحمید کریانہ فروش ہیں۔ دو بیٹے اور تین بیٹیاں ہیں' نازو' چندا اور مانو۔ چندا کا مزاج اور صورت سب سے الگ ہے۔ وہ بے حد حسین ہے اور پڑھائی کے بجائے دوسری رنگا رنگ سرگرمیوں میں دلچسپی رکھتی ہے۔ شیخ صاحب کی لاڈلی ہے۔ کالج میں ایک ڈرامے میں قلوپطرہ کا کردار کرتی ہے تو آصف شیرازی اسے ٹی وی پر اداکاری کی آفر کرتا ہے۔ وہ ایک ڈائریکٹر شکیل ملک کا ملازم ہے۔ اس آفر پر چندا بہت خوش ہوتی ہے لیکن وہ جانتی ہے کہ اس کے گھر والے کبھی اسے ٹی وی پر کام کرنے کی اجازت نہیں دیں گے اور شادی کرکے رخصت کردیں گے۔ وہ آصف شیرازی سے کہتی ہے کہ تم مجھ سے شادی کرلو یہ اصلی شادی نہیں صرف ایک معاہدہ ہوگا۔ میں گھر والوں کے چنگل سے نکل آؤں گی۔ آصف مان جاتا ہے۔

میرب سائر کے رویے سے بہت پریشان ہے۔ وہ عاشر سے بات کرنے کو منع کرتا ہے۔

اجیہ کا تعلق آغا سے بہت بڑھ چکا ہے۔ دونوں ملاقاتیں کررہے ہیں۔ ادھیڑ عمر عورت اجیہ کو فون کرکے بتاتی ہے کہ اس کی ماں زندہ ہے۔ وہ کہتی ہے کہ وہ اجیہ کی ماں سے ملاقات بھی کرا سکتی ہے۔

## پانچویں قسط

"میری حدیں مجھے مت بتاؤ۔ بس میری بات مانو اور مجھے بخش دو۔" اس نے ہاتھ جوڑے۔

جمیل کو بے طرح تاؤ چڑھا اس کے انداز پر۔ اس سے قبل کہ وہ کچھ کہتا' سائیڈ پر رکھا فون بج اٹھا۔ اس نے چندا کو گھورتے ہوئے ریسیور اٹھایا۔ دوسری طرف کی بات سن کر اک لمبی سی ٹھنڈی سانس بھری اور "اچھا ہم آتے ہیں۔" کہہ کر رابطہ منقطع کردیا۔

"تمہارے گھر سے فون تھا۔ تمہارے ابا میاں کا انتقال ہوگیا ہے ابھی کچھ دیر قبل۔ فوراً" چلنا ہے ہمیں۔" وہ اسے مطلع کرکے لاؤنج عبور کرگیا۔

کوئی چیز چھناکے سے اس کے اندر ٹوٹی تھی اور اس کی آنکھیں بھرنے لگیں۔

"ابا۔ ابا۔ یہ کیسے ہوگیا میرے اللہ۔" وہ دونوں ہاتھوں سے چہرہ چھپا کر صوفے پر بیٹھتی چلی گئی اور کمرے میں ان کی لڑائی بغور' مگر خاموشی سے سنتا سونو اس کے رونے پر گھبرا کر بے ساختہ اٹھ بیٹھا۔

"زینت بی' ممی کو کیا ہوا؟؟"

"بس بیٹا۔ اللہ انہیں صبر اور عقل دے' تم سو جاؤ صبح تمہیں اسکول بھی جانا ہے۔" زینت بی نے اک ٹھنڈی افسردہ سانس لے کر کہا۔

"مگر زینت بی! ممی بڑی زور زور سے رو رہی ہیں۔" وہ پریشانی سے بولا۔

"میرے بچے کسی پیارے کے بچھڑ جانے کا دکھ انسان کو یونہی پگھلا دیتا ہے۔" وہ اسے پچکار کر لٹاتے

ہوئے بولیں۔ "اور اب مزید باتیں نہیں' اچھے بچوں کی طرح سو جاؤ' شاباش۔" اور وہ اتنا فرماں بردار تو تھا ہی کہ ان کی بات مان جاتا۔



لا متناہی سوچوں کا سلسلہ تھا اور میرب لب بھینچے خاموشی سے بظاہر LED پر نگاہیں جمائے ٹویٹر پر براجمان تھی۔ تب ہی پاس رکھے فون کی گھنٹی بجی۔ وہ کچھ چونک کر جیسے ہوش میں آئی اور ہاتھ بڑھا کر ریسیور اٹھا لیا۔

"ہیلو السلام علیکم!" اس نے اپنی مخصوص نرم آواز میں کہا۔

"میں میرب سے بات کر سکتا ہوں؟" دوسری طرف سے آتی آواز نے میرب کا پورا وجود جھنجوڑ کر سراپا سماعت بنا دیا۔ اس کی قوت گویائی سلب ہو گئی۔

"ہیلو؟" دوسری جانب سے کسی قدر بے زاری سے کہا گیا۔

"جی... میں بات کر رہی ہوں۔" اس نے ہمت مجتمع کر کے کہا۔

"میں سائر بات کر رہا ہوں۔" اس کے بعد دونوں طرف خاموشی۔ گویا کہنے سننے کو کچھ نہ ہو۔

"ہیلو میرب! میں سائر بات کر رہا ہوں۔" اس نے دوبارہ بتایا۔

"جی پہچان گئی ہوں۔ کیسے ہیں آپ؟" آنکھوں میں آنسو تو آگئے' مگر لب پر بے رخی کا شکوہ لانے کی جرات نہ ہوئی۔

"کیسی ہو؟"

"جی رہی ہوں۔" آنکھ سے بہتے آنسو بائیں ہاتھ کی پہلی انگلی سے صاف کیے۔ دائیں ہاتھ میں ریسیور تھام رکھا تھا۔

"ہوں!" اس نے جواباً "ایک سنجیدہ سا ہنکارا ابھرا۔

"طبیعت کیسی ہے؟"

"اچھی ہے۔"

"گھر آنے کے متعلق کیا سوچا ہے؟"

"جی؟" اس نے بڑی بے یقینی سے اس کی بات سنی۔

"میں لینے آؤں یا خود آجاؤ گی؟" وہ یوں بولا گویا معمول کی بات ہو۔ میرب کے دل کو ٹھیس سی لگی۔ نہ اپنے کیے پر شرمندگی کا اظہار نہ معذرت... اسے واپس گھر جانا ہی تھا' مگر اس طرح بے وقعت ہو کر نہیں۔

"جواب دو میرب۔"

"میں کیا کہوں۔" وہ بے بسی سے رو دی۔

"دیکھو میرب' میں بہت پریکٹیکل قسم کا انسان ہوں' تمہارا یہ رونا دھونا مجھے کوفت میں مبتلا کرتا ہے۔ بہتر ہے کہ تم اپنے انداز زندگی میں میچورٹی لاؤ۔" وہ اکتا کر بولا۔

"معذرت کی توقع رکھنا بچکانہ سوچ ہے؟" وہ بول ہی پڑی۔

"کس بات کی معذرت؟" وہ اچنبھے سے بولا۔

"یہاں میں دن رات کے ہر لمحے پور پور سلگی ہوں اور آپ پوچھ رہے ہیں کس بات کی معذرت؟" وہ سلگ کر بولی۔

"ٹھیک ہے۔ آئم سوری اور اب مزید کوئی بات نہیں میں کل شام میں تمہیں لینے آرہا ہوں۔ تیار رہنا۔" اس نے بے لچک انداز میں گویا حکم سنا کر رابطہ منقطع کر دیا۔

وہ فون کریڈل پر رکھ کر پھوٹ پھوٹ کر رو دی۔

"ارے ارے' کیا ہوا؟" سعدیہ بیگم گھبرا کر کچن سے نکل آئی تھیں۔

"کیا ہوا بیٹا کس کا فون تھا؟" وہ گھبرا کر بولیں۔

"سائر کا۔" اس نے رونے کے درمیان بتایا۔

"اللہ خیر کرے' کیا کہہ رہا تھا۔" وہ دل پر ہاتھ رکھ کر دہل کر بولیں۔

"مجھے لینے آرہے ہیں کل۔" اس نے شکایتی انداز میں کہا۔

"اچھا!" وہ خوش گوار حیرت میں گھر کر بولیں۔

"ارے بیٹا تو اس میں اس قدر رونے کی کیا بات ہے۔"
وہ اس کا پیار سے سر اپنے کندھے پر رکھ کر بولیں۔
"آنٹی! اس نے میری کردار کشی کی' میری تذلیل کی۔ اتنے دن پلٹ کر نہیں پوچھا اور اب جب مجھے فون کیا ہے تو اس نے اپنے سلوک پر مجھ سے معذرت کرنا تک ضروری نہیں ۔۔۔ سمجھا میرے جتانے پر جسٹ آئم سوری کہہ دینے سے کیا میرے زخموں کا ازالہ ہو سکتا ہے؟" وہ ان سے تھوڑی دور ہو کر انہیں دیکھنے لگی۔
"میری جان' ہمارے معاشرے میں تو مرد کا یہ سلوک بے حد عام ہے۔ وہ ظلم و زیادتی روا رکھتے وقت عموماً اپنے آپ کو حق بجانب سمجھتا ہے اور جو اپنے تئیں حق پر ہوں وہ معذرت کیوں کرنے لگے؟" انہوں نے طنزیہ کہا۔
"مگر آنٹی! اگر کوئی ناخواندہ' اسچور شخص ایسا رویہ روا رکھے تو شاید حیرت نہ ہو مگر سائر۔۔۔ وہ تو اک پڑھے لکھے باشعور انسان ہیں۔ وہ ایسا کیسے کر سکتے ہیں؟"
"بیٹا! مرد کی فطرت بڑی عجیب ہے اور پھر بات کچھ یہ بھی ہے کہ ہمارے معاشرے کا دستور کچھ ایسا ہے کہ غلطی ہونے پر بھی مرد معذرت نہیں کیا کرتے اور اکثر غلطی پر نہ ہونے کے باوجود بھی عورت کو جھکنا پڑتا ہے۔ اس نے تم سے معذرت نہیں کی تو کیا ہوا۔ تمہیں فون تو کر لیا نا۔۔۔ ہو سکتا ہے تم سے سوری کرنے پر اس کی انا آڑے آ گئی ہو۔ مرد بہت انا پرست ہوتا ہے۔ عورت کو بہت ریاضت کرنی پڑتی ہے تب کہیں جا کر ان کے بیچ سے یہ انا کی دیوار گرتی ہے۔" وہ اسے پیار سے سمجھاتی رہیں۔
"مگر آنٹی! انہوں نے مجھے خود میری ہی نگاہوں سے گرا دیا۔ کیا میں یہ بات بھول سکتی ہوں؟" وہ زخمی نگاہوں سے انہیں دیکھ کر بولی۔
"شادی شدہ زندگی میں ایسے کئی مقام آتے ہیں اور گھر بنانے کے لیے تو عورت ہمیشہ سے ہی اپنی انا' اپنا دل' اپنا وقار' پس پشت ڈالتی آئی ہے۔" اب وہ کچھ متاسف سی ہو گئیں۔
"مگر آنٹی میرا دل نہیں مان رہا۔"
"دل کو سمجھاؤ بیٹی۔۔۔ دل کو سمجھانا آسان ہے۔ لوگوں کو سمجھانا مشکل۔ سوچو ذرا! اپنی اس حالت میں یہاں رہنے کی توجیہہ کس کس کو بتاؤ گی۔ خدانخواستہ ہمیں تمہارے یہاں رہنے پر اعتراض ہرگز نہیں بلکہ بے حد خوشی ہے مگر یہ خوشی ادھوری ہے بیٹی۔۔۔ کہ والدین تو بیٹیوں کو ہمیشہ ہی اپنے گھر میں ہنستا بستا دیکھنا چاہتے ہیں۔" انہوں نے پیار سے اس کی تھوڑی چھو کر کہا۔
"خواہ بیٹیاں ہنسنے بسنے کے لیے اپنی جان گنوا دیں؟"
اس نے چبھتا ہوا سوال کیا۔
"ایسا کیوں سوچتی ہو۔ ابھی تمہاری شادی کو دن ہی کتنے ہوئے ہیں اور پھر شروع شروع میں چونکہ ہم آہنگی نہیں ہوتی تو جھگڑے ہو ہی جاتے ہیں۔ یہ جھگڑے ہی تو تعلق کو مضبوط بناتے ہیں نا بیٹی۔ اور پھر اب تو تمہارا تعلق اپنے شوہر سے مزید مضبوط ہونے جا رہا ہے۔ اب دیکھو نا سائر نے اتنے دن سے فون نہیں کیا اور یہ خبر سنتے ہی سب کچھ بھلا کر آخر تمہیں کال کر ہی لی نا۔۔۔ اس نے ہاتھ بڑھایا ہے اب اس کو تھامنا تمہارا کام ہے۔"
"مگر میں کل جانا نہیں چاہتی۔۔۔ کل ماریہ کے سسرالیوں نے آنا ہے۔" وہ نیم رضامندی سے بولی۔ اس نے سوچا واپس تو جانا ہی ہے پھر بحث و تمحیص کا فائدہ؟
"آ جائیں گے وہ بھی' مگر پہلے تم اپنا گھر دیکھو۔" انہوں نے کہا تو وہ نہ جانے کس سوچ میں ڈوب گئی۔



"کبھی کبھی میں سوچتی ہوں کہ اگر آپ ہمارے ساتھ ہی رہتی ہوتیں تو زندگی کتنی آسان اور مزے دار ہوتی۔" اجیہ گہری سوچ میں مستغرق' خستہ حال کرسی پر بیٹھی گل سے مخاطب تھی۔
"حق ہا۔۔۔" ایک آہ سی اس کے لبوں سے خارج

ہوئی۔ ''سوچتی تو میں بھی دن رات یہی ہوں۔ تمہارے اور اپنے بیٹے کا بچپن' لڑکپن کو بھی ترس ہوں۔ یقین کرنا اجیہ! راتوں کو چیخیں مار مار کر تم دونوں کو پکارا کرتی تھی' کہیں کسی بچے میں تم دونوں بچوں کی شباہت نظر آجاتی تو اسے چوم چوم کر سرخ کردیتی تھی۔ اس آدمی نے میرا دل نوچ ڈالا تھا اجیہ! پھر اس کے بعد مت پوچھو میری بعد کی زندگی اس ادھڑے ہوئے دل کے ساتھ کیسے بسر ہوئی؟''

پہلے چہرہ سرخ ہوا' پھر آواز لڑکھڑائی' اب وہ اونچا اونچا رونے لگی۔ اجیہ جیسے کسی ٹرانس سے باہر آئی تھی۔

''اف۔'' اسے اپنی حماقت پر جی بھر کر افسوس ہونے لگا۔ ''میں بھی نا' پوری احمق ہوں۔ کیا ضرورت تھی یہ بات نکالنے کی۔ جانتی بھی ہوں امی کتنی پٹی ہو جاتی ہیں۔'' وہ دل ہی دل میں خود کو کوسنے لگی۔

تپائی پر رکھے ہوئے جگ میں سے پانی گلاس میں انڈیلا اور اس کے لبوں سے لگانے کی کوشش کی۔

''نہیں اجیہ' میرے سینے میں لگی یہ آگ اس پانی سے نہیں بجھے گی۔'' اس نے گلاس ہاتھ سے پرے کرتے ہوئے کہا۔

''امی پلیز۔ آپ روئیں تو مت۔ میں ویسے ہی بہت پریشان ہوں۔'' گلاس ٹیبل پر پٹخ کر وہ خود بھی جھنجلا کر رو پڑی۔

''آپ نہیں جانتیں آغا بہت غصے میں ہے' بھابھی کی وجہ سے میرا معاملہ اٹکا ہوا ہے۔ وہ مجھ سے بات تک نہیں کررہا ہے۔'' اتنا کہہ کر وہ ہونٹ چبانے لگی۔ آنکھوں سے ہنوز آنسو رواں تھے۔

''دل کڑھتا ہے تمہاری بے بسی دیکھ کر' تمہاری زندگی کا یہ حال اسی آدمی نے بنایا ہے۔'' وہ زہر آلود ہو کر بولی۔

''نہیں چھوڑیں' مجھے بتائیں میں کیا کروں۔'' اس نے بات کاٹ کر کہا۔

''میں تو کہتی ہوں ابھی اسے جانے دو' آرام سے بعد میں۔۔۔''

''بعد وادمیں کچھ نہیں' مجھے اس سے شادی کر کے اس کے ساتھ ہی جانا ہے۔'' وہ ہٹیلے پن سے بولی۔

''بس تو پھر کرو آرام سے انتظار اپنی 'بھابھی' کے واپس آنے کا۔'' وہ بری طرح چڑ کر چبا چبا کر بولی۔

''مگر کتنا انتظار۔ انہیں گئے تقریباً''مہینہ تو ہو ہی گیا ہے۔''

''انتظار تو کرنا ہی پڑے گا' میں تمہارے باپ کو اچھی طرح جانتی ہوں۔'' وہ سر جھٹک کر بولی۔

''جتنی اچھی طرح آپ انہیں جانتی ہیں۔ کاش وہ بھی آپ کو جان جاتے۔'' اس کی آواز میں کسک تھی۔

''وہ جاننا ہی نہیں چاہتا تھا۔'' گفتگو کا رخ پھر وہیں

مڑ گیا تھا۔
اجیہ اپنی پریشانی میں گم تھی۔۔۔ گل اپنی فکر میں مبتلا۔

☼ ☼ ☼

شیخ صاحب کے انتقال کو ایک ماہ سے زیادہ ہو گیا تھا۔ چندا کے وجود کو گہری اداسی کی چادر نے اپنی لپیٹ میں لے رکھا تھا۔ وہ گم صم اور افسردہ تھی۔
جمیل کو چونکہ بہت ہی ضروری دورے پر بیرون ملک جانا تھا۔ سو وہ آج کل ملائیشیا گیا ہوا تھا۔ سونو چندا کو چپکے چپکے دیکھا کرتا۔ وہ نکھری ستھری 'ریشمی سرسراتے لباسوں میں ملبوس 'خوشبو بکھیرتی جگمگاتی چندا تو کہیں کھو ہی گئی تھی ان دنوں۔۔۔
سونو زینت بی سے کہتا۔ ''زینت بی! مما اتنی اپ سیٹ کیوں رہتی ہیں۔ پہلے کی طرح کلر فل ڈریسز بھی نہیں پہنتیں۔''
''بیٹا۔۔۔ دل کے موسم پر خزاں اتری ہو تو وجود پر بہار نہیں آسکتی۔ آپ کی مما کے ڈیڈی 'آپ کے نانا اللہ تعالیٰ کے پاس چلے گئے ہیں نا' اس لیے آپ کی مما اداس ہیں۔'' وہ اسے پیار سے سمجھاتی۔
''مگر زینت بی! مجھے اداس مما بالکل اچھی نہیں لگتیں۔'' اس نے منہ بسور کر بتایا۔
''تو آپ نے اپنی مما کی اداسی دور کرنے کی کوشش بھی تو نہیں کی۔''
''یہ کیسے کرتے ہیں۔'' اس نے اتنی معصومیت سے پوچھا کہ انہیں بے ساختہ اس کا گال چومنا پڑا۔
''اپنی مما کے پاس جاؤ ان سے باتیں کرو' انہیں اپنی اسٹوری بکس میں سے اسٹوری سناؤ۔ کوئی پوئم سناؤ۔''
''اس سب سے ان کی اداسی دور ہو جائے گی؟'' وہ انہیں دیکھ کر پوچھنے لگا۔
''بالکل۔۔۔'' وہ پر یقین ہو کر بولیں۔ اور سونو نے سر ہلا کر اپنی مما کی اداسی دور کرنے کا مصمم ارادہ کر لیا۔

☼ ☼ ☼

ماریہ کے سسرال والے آٹھ بجے آئے۔ تاریخ طے کرنے اور ڈنر میں دس بج گئے۔ مہمان رخصت ہو چکے تھے۔ اب میرب کی رخصتی کی تیاری تھی۔ سامان تو کوئی خاص وہ اپنے ساتھ لائی نہیں تھی۔ دو چار کپڑے تھے جو وہ یہیں چھوڑے جا رہی تھی۔ سعدیہ صبح ہی جا کر ٹی پنک اور کافی کلر کا شاندار سا سوٹ بمعہ میچنگ بہ طور خاص میرب کے لیے لے کر آئی تھیں۔ اس وقت وہ مکمل تیار 'مختصر سا ہینڈ بیگ تھامے سارہ کی منتظر تھی۔
''بس بیٹا۔۔۔! سمجھ داری اور بردباری سے اپنے شوہر کے ساتھ معاملات نمٹانا سیکھو۔ گھبراؤ نہیں ہم تمہاری رہنمائی کو موجود ہیں۔ اپنے شوہر کے گرد اپنی محبت' حسن سلوک اور فرماں برداری کا ایسا سنہرا جال بن جاؤ کہ وہ چاہ کر بھی اس حصار کو توڑ نہ سکے۔'' سعدیہ اسے نروس دیکھ کر رسانیت سے سمجھا رہی تھیں۔
''بڑے فائدے کی باتیں ہیں میرب بیگم۔۔۔ اماں جان نے ایویں تو نہیں ساری زندگی ڈیڈ پر راج کیا۔'' سعد نے بولنا اپنا فرض تصور کیا۔ وہ مسکرا دی۔ ماریہ بھی بولی۔
''سعد ٹھیک کہہ رہا ہے' میں تو خود آج سے باقاعدہ ان کے مشوروں کو اپنی ڈائری میں نوٹ کرنے والی ہوں۔''
''تمہیں تو خیر بہت ضرورت بھی ہے۔ ہاں میرب کی بات اور ہے۔ یہ سمجھ دار بھی ہے' محبت کرنے والی بھی 'ہاں یہ ہے کہ شادی شدہ زندگی کے اسرار و رموز تو وقت کے ساتھ ساتھ ہی سیکھے گی۔'' سعدیہ بیگم مسکرا کر بولیں۔
''جی ہاں' زمانے بھر کی کم عقل اور پھوہڑ تو صرف آپ کی ہی بیٹی ہے۔'' وہ منہ پھلا کر بولی۔
''اسے کہتے ہیں خود شناسی۔'' سعد نے داد دی۔
اب کی بار میرب کھل کر ہنس دی۔
''یہ ہوئی نا بات۔'' ماریہ جھٹ بولی۔ ''بس اسی طرح ہنستی ہوئی جاؤ اور اسی طرح مسکراتی ہوئی آؤ۔ ہم تمہارے لیے یہی دعا کرتے ہیں۔''

”میں تم لوگوں کا شکریہ کس منہ سے ادا کروں۔“ اس کی آنکھوں میں تشکر کے آنسو آگئے۔ اپنا ہاتھ اس نے ماریہ کے ہاتھ پر رکھ کر کہا تھا۔

”اسی منہ سے کردو۔ اتنا بُرا بھی نہیں ہے۔“ سعد نے کہا سب بے ساختہ ایک بار پھر ہنس دیے۔ تب ہی اطلاعی گھنٹی بجی۔ پھر انٹرکام کی بیل ہوئی۔ ریسیور سعد نے اٹھایا۔ دوسری طرف چوکیدار سائر کی آمد کا بتا رہا تھا۔

”جاؤ سعد! جاکر اسے اندر لے کر آؤ‘ بچہ کھانا تو کھا لے اندر آکر۔“ سعدیہ نے کہا۔ سعد باہر گیا۔ واپس لوٹا تو تاثرات سنجیدہ تھے۔

”وہ اندر نہیں آرہے‘ بہت جلدی میں ہیں۔ آپ لوگ میرب کو باہر ڈراپ کردیں۔“ کہہ کر رکا نہیں اپنے کمرے کی جانب بڑھ گیا۔

ایک لحظ سعدیہ خاموش ہوئیں پھر نارمل ہوکر بولیں۔

”کوئی بات نہیں پھر کبھی سہی۔ آؤ بیٹا تمہیں باہر ڈراپ کردوں۔“ انہوں نے اس کا بیگ تھام کر کہا۔

”آنٹی مجھے ڈر لگ رہا ہے۔“ اس کے ہاتھ پیر ٹھنڈے ہونے لگے۔

”او یار! مرد بنو اتنا کیوں گھبرا رہی ہو۔ تمہیں کھا تو نہیں جائیں گے۔“ اس کی بزدلی ماریہ کو بے مزہ کرنے لگی۔

اور اس کے ذہن میں پوری جزئیات کے ساتھ وہ آخری روز جو اس نے سائر کے ساتھ گزارا تھا گردش کرنے لگا۔ بہرحال وہ گاڑی تک آئی۔ ماریہ نے سائر کو سلام کیا جس کا جواب سر کے اشارے سے دیا گیا۔

(ہونہہ ’بدتمیز‘ اکڑو) وہ دل ہی دل میں بولی۔ سعدیہ بیگم کو اس نے گیٹ پر پھر باہر آنے سے روک دیا تھا۔ بہرحال وہ بیٹھی اور ہاتھ ہلا کر سعدیہ اور ماریہ کو فائنلی الوداع کہا۔ گاڑی لمحہ کی تاخیر کیے بنا زن سے آگے بڑھ گئی۔

”دیکھا آپ نے سائر بھائی کا روّیہ۔“ ماریہ پلٹ کر اندر آتے ہوئے غصے سے بولی۔ ”نہ اندر آئے نہ ہی آپ کو سلام کرنے کی زحمت گوارا کی‘ میں نے سلام کیا تو محض سر ہلا دینے ہی پر اکتفا کیا۔“

”جانے دو ماریہ۔“ سعدیہ گھر کے اندرونی حصے کی جانب بڑھتے ہوئے بولیں۔ ”ان بے کار کی باتوں کو اہمیت مت دو‘ اہم یہ ہے کہ وہ اپنا رویہ اپنا سلوک میرب کے ساتھ بہتر رکھے۔۔۔ اس کے لیے دعا کیا کرو۔“

”جی امی۔۔۔ یہ بھی کوئی کہنے کی بات ہے۔ میرا تو دل ہر وقت اس کے لیے دعاگو رہتا ہے۔ اللہ کرے کہ سائر بھائی اس کے ساتھ پیار و محبت سے پیش آئیں‘ اس کی زندگی خوشیوں سے بھر دیں۔“ وہ پرخلوص لہجے میں بولی تو سعدیہ بیگم نے بھی دل سے آمین کہا۔



”مما!“ چندا۔۔۔ جان سے بے زار لاؤنج کے صوفے پر بیٹھی کسی میگزین کی ورق گردانی کررہی تھی تب ہی اسے سونو نے پکارا۔

”کیا ہے؟“ اس نے ذرا کی ذرا نظر اٹھا کر اسے دیکھا۔

”مما۔۔۔ آپ کو گولڈن فیری کی اسٹوری سناؤں؟“ اس کے ہاتھ میں باتصویر کہانی کی کتاب تھی۔

”مجھے نہیں سننی‘ جاؤ یہاں سے زینت بی کو سناؤ۔“ اس نے بے زاری سے جواب دیا۔

”بٹ مما۔۔۔ اپ سیٹ تو آپ ہیں نا‘ زینت بی تو نہیں اور ویسے بھی زینت بی کو تو یہ اسٹوری پہلے ہی سے پتا ہے۔“ اس نے ازحد معصومیت سے بتایا۔

”تمہیں کس نے کہا کہ میں اپ سیٹ ہوں۔“ وہ میگزین کے صفحے پلٹتے ہوئے ذرا سا مسکرادی۔ اس کی مسکراہٹ نے سونو کو حوصلہ بخشا۔ وہ اس کے مزید قریب آکر بولا۔

”مما مجھے زینت بی نے بتایا ہے۔۔۔ اب آپ کلر فل کپڑے بھی نہیں پہنتیں‘ سونگز بھی نہیں سنتیں‘ موویز بھی نہیں دیکھتیں۔ آپ بہت اداس ہیں نا۔۔۔ آپ کے ڈیڈ اللہ تعالیٰ کے پاس چلے گئے ہیں نا‘

"بہت ساری چیزیں ہیں۔" اس نے ذرا سا سوچ کر ماں سے کہا۔
"لیکن اگر کوئی ایک چیز ہو جو تمہیں سب سے امپورٹنٹ بھی لگتی ہو اور سب سے اچھی بھی۔۔۔" وہ مطمئن تھی' ان دونوں کے درمیان بات چیت شروع ہو گئی تھی۔
"آپ کو پتا ہے' مجھے کیا چیز سب سے امپورٹنٹ لگتی ہے قرآن پاک میں؟" وہ بھی اب بے حد دلچسپی سے بات کرنے لگا تھا۔
"کیا؟" "Hope۔(امید)"
امامہ اس کا منہ دیکھنے لگی "کیسے؟" پتا نہیں اس نے کیوں پوچھا تھا لیکن جواب وہ ملا تھا جس نے کسی مرہم کی طرح اس کے زخموں کو ڈھانپا تھا۔
"دیکھیں' سارا قرآن ایک دعا ہے تو دعا hope (امید) ہوتی ہے نا۔۔۔ ہر چیز کے لیے دعا ہے تو اس کا مطلب یہ ہے نا کہ اللہ ہر مشکل میں ہمیں امید بھی دے رہا ہے۔۔۔ یہ مجھے سب سے اچھی چیز لگتی ہے قرآن پاک کی۔۔۔ کہ ہم کبھی hopeless (ناامید) نہ ہوں۔ کوئی گناہ ہو جائے تب بھی اور کوئی مشکل پڑے تب بھی۔۔۔ کیونکہ اللہ سب کچھ کر سکتا ہے۔" اس کا دس سالہ بیٹا بے حد آسان الفاظ میں اسے وہ چیز تھما رہا تھا جو اس کے ہاتھ سے چھوٹ چکی تھی۔۔۔ جو باتیں دانائی سمجھا نہیں پاتی' وہ معصومیت سمجھا دیتی ہے۔
جبریل بات کرتے کرتے رک گیا اس نے امامہ کی آنکھوں میں آنسوؤں کی چمک دیکھی۔
"کیا میں نے کچھ غلط کہہ دیا؟" اس نے یک دم بے حد محتاط ہوتے ہوئے ماں سے پوچھا۔
امامہ نے نم آنکھوں اور مسکراہٹ کے ساتھ نفی میں سر ہلاتے ہوئے کہا۔ "نہیں تم نے بالکل ٹھیک کہا اور تم نے بالکل ٹھیک چیز چنی۔"
وہ اب دوبارہ پیکنگ کرنے لگی تھی اپنی آنکھیں صاف کرتے ہوئے اور اس سے پوچھتے ہوئے کہ اس نے اور کیا چیز سیکھی قرآن پاک سے۔



"آپ بے حد خوش قسمت ہیں کہ آپ کو اپنے ٹیومر کے بارے میں اتفاقی طور پر پتا چلا۔ ان اثرات سے پتا نہیں چلا جو ٹیومر کی وجہ سے جسم پر ہونا شروع ہو چکے ہوتے ہیں۔" امریکہ میں ایک اور ٹیسٹ کے بعد وہاں کے ایک بہترین نیورو سرجن نے سالار سکندر کو "خوش خبری" دی تھی جو صرف اس کے نزدیک خوش خبری تھی۔
"دو ٹیومر ہیں۔۔۔ ایک بے حد چھوٹے سائز کا اور کچھ بڑا لیکن دونوں فی الحال اس اسٹیج پر ہیں کہ انہیں سرجری کے ذریعے ختم کیا جا سکتا ہے بغیر کوئی زیادہ نقصان ہوئے۔" وہ اب رپورٹس اور ٹیسٹوں کے بعد اس کے آپریشن کے حوالے سے صورت حال کو ڈسکس کر رہا تھا۔"
"اور کم سے کم نقصان کیا ہے جو ہو سکتا ہے۔" سالار نے اسے ٹوکا۔
"نیورو سرجری ایک خطرناک سرجری ہے جس جگہ یہ دونوں ٹیومرز ہیں وہ جگہ بھی بہت نازک ہے۔۔۔ آپ کا دماغ متاثر ہو سکتا ہے۔۔۔ آپ کی یادداشت متاثر ہو سکتی ہے۔۔۔ اعصاب پر اثر پڑ سکتا ہے۔۔۔ جس کے نتیجے میں آپ کو رعشہ کا مرض لاحق ہو سکتا ہے۔ کبھی کبھار مرگی کا حملہ ہو سکتا ہے۔ آپ کی نظر متاثر ہو سکتی ہے۔" وہ ڈاکٹر یوں مضر اثرات کو دہرا رہا تھا جیسے کسی ہوٹل کا ویٹر مینو کارڈ دیکھے بغیر بھی وہاں ملنے والے کھانوں کی فہرست پڑھ رہا ہو۔
"اور میں سرجری نہ کرواؤں تو؟" سالار نے اس سے پوچھا۔

"کچھ عرصہ آپ سرجری کے بغیر گزار سکتے ہیں کیونکہ میں نے آپ کو بتایا ہے ابھی ان ٹیومرز نے آپ کے دماغ اور جسم کو متاثر کرنا شروع نہیں کیا لیکن کچھ عرصہ کے بعد ایسا ہونا شروع ہو جائے گا اس وقت سرجری بے حد خطرناک ہو جائے گی۔ میرا مشورہ یہ ہے کہ یہ چھوٹا ٹیومر فوری طور پر remove کروالیں کیونکہ یہ ذرا بھی بڑا ہوا تو آپ کی زندگی کو خطرہ لاحق ہو جائے گا۔۔۔ دوسرے ٹیومر کو دواؤں اور دوسرے طریقوں سے کنٹرول کیا جا سکتا ہے کہ اس کے بڑھنے کو مکمل طور پر روک دیا جائے۔" ڈاکٹر غیر جذباتی انداز میں اسے بتا رہا تھا۔

وہ بھی غیر جذباتی انداز میں یہ اندازے لگانے میں مصروف تھا کہ وہ سرجری کے بغیر کتنا عرصہ نکال سکتا تھا۔

"چھ سات ماہ۔۔۔ لیکن میں یہ advise نہیں کروں گا کہ آپ اسے زیادہ delay (دیر) کریں۔۔۔ جو میڈیسنز آپ استعمال کر رہے ہیں وہ اس سے زیادہ مدد نہیں کر سکیں گی آپ کی۔۔۔" سالار سر ہلا کر رہ گیا تھا۔

ایک مہینے کے بعد اسے کنشاسا چھوڑ کر پاکستان چلے جانا تھا۔۔۔ اس کے تین مہینے کے بعد اسے اپنا ادارہ لانچ کرنا تھا لیکن اس سے بھی زیادہ اہم اس کے لیے یہ تھا کہ وہ ورلڈ بینک کی جاب چھوڑنے کے فوری بعد ایک بار پھر سے اپنے ادارے کے لیے فنڈز پول کرنے کی کوشش کرتا اور ایک بار ادارہ لانچ ہو جاتا تو اس کے فوراً" بعد وہ سرجری کے لیے کبھی نہیں جا سکتا تھا کیونکہ اسے اس وقت بہت زیادہ کام کرنے کی ضرورت تھی اور وہ بھی سامنے آکر۔ وہ غائب نہیں ہو سکتا تھا۔ یہ ایک بہت بڑا دھچکا ہوتا اس کے ادارے کے لیے' خاص طور پر تب اگر خدانخواستہ اس کی سرجری ٹھیک نہ رہتی۔۔۔ وہ چھ سات ماہ کے بعد سرجری نہیں کروا سکتا تھا اور وہ فوری طور پر سرجری کروانے کی ہمت نہیں کر پا رہا تھا۔

تین دن کے بعد کنشاسا واپس آنے پر اس نے امامہ کو یہ ساری صورت حال بتا دی تھی۔ وہ اس کے مخمصے اور الجھن کو سمجھ پا رہی تھی مگر کوئی حل وہ بھی اسے نہیں دے پا رہی تھی۔

اور حل ایک بار پھر جبریل نے ہی دیا تھا۔ سالار اس رات اتفاقی طور پر کسی کام سے لاؤنج میں نکلا تھا جب اس نے دروازہ کھولتے ہی جبریل کو ڈیسک ٹاپ کے سامنے بیٹھا دیکھ لیا تھا۔ سالار کے یک دم رات گئے وہاں آنے پر اس نے برق رفتاری سے وہ سب کچھ بند کرنا شروع کیا تھا جو سائٹس وہ کھولے بیٹھا تھا۔ مگر وہ کمپیوٹر بند نہیں کر سکا تھا۔

"تم کیا کر رہے ہو جبریل؟" سالار نے لاؤنج کے وال کلاک پر دو بجے کا وقت دیکھا تھا۔

"کچھ نہیں بابا مجھے نیند نہیں آرہی تھی۔ میں کارڈز کھیل رہا تھا۔" جبریل نے ڈیسک ٹاپ پر شٹ ڈاؤن کو کلک کرتے ہوئے باپ سے کہا اور کرسی سے اٹھ کھڑا ہوا۔ اس نے جیسے کھڑے ہوتے ہوئے ڈیسک ٹاپ کو اپنے عقب میں چھپا لیا تھا یوں جیسے اسے خدشہ تھا کہ باپ تاریک سکرین میں سے بھی یہ بوجھ لے گا کہ وہ کیا کر رہا تھا۔

وہ جواب اگر حمین دیتا تو سالار کی سمجھ میں آسکتا تھا لیکن جبریل کی زبان سے وہ جواب بے حد غیر معمولی تھا۔ وہ اس کے بچوں میں سب سے زیادہ نظم و ضبط کا پابند تھا۔ آدھی رات کو ڈیسک ٹاپ پر بیٹھ کر کارڈز کھیلنے والا بچہ نہیں تھا۔

سالار نے بے حد نارمل گفتگو کرتے ہوئے کرسی پر بیٹھ کر ڈیسک ٹاپ آن کر لیا تھا۔ جبریل کا رنگ فق ہو گیا۔

"نیند کیوں نہیں آرہی تمہیں؟" سالار نے کی بورڈ پر انگلیاں چلاتے ہوئے اپنے بیٹے کو دیکھا جو اس کے اتنا قریب کھڑا تھا کہ وہ اس کی آنکھوں میں جھانک سکتا تھا اور وہ دیکھ سکتا تھا کہ اس کا بیٹا گھبرایا ہوا تھا۔ تو انٹرنیٹ پر وہ کون سی ایسی چیزیں دیکھ رہا تھا کہ اس کے چہرے کا رنگ یوں فق ہو گیا تھا۔

سالار کے اپنے پیروں کے نیچے سے بھی اس وقت زمین نکل گئی تھی۔ یہ تو پتا تھا اسے کہ وہ بیٹوں کا باپ تھا اور اس کے بیٹے بڑے ہو رہے تھے اور کبھی نہ کبھی ان کی بلوغت کے دوران اسے ایسی ناخوشگوار صورت حال کا سامنا

بھی کرنا پڑ سکتا تھا۔ وہ پرانی سوچ اور اقدار رکھنے والا باپ نہیں تھا۔۔۔ جس کے پاس غلطی کی گنجائش ہی نہیں ہوتی تھی۔۔۔ وہ لبرل تھا۔ اس کے باوجود وہ ہل گیا تھا کیونکہ اس کا بیٹا ابھی صرف دس سال کا تھا اور حافظ قرآن بن رہا تھا۔

"پتا نہیں۔" جبریل نے اس کی بات کا مختصر جواب دیتے ہوئے کمر کے پیچھے ہاتھ باندھ لیے۔ اپنے ہاتھوں کی کپکپاہٹ کو باپ کی نظروں سے چھپانے کے لیے اس سے زیادہ اچھا طریقہ کوئی اور نہیں تھا۔ باپ یہ ظاہر نہیں کر رہا تھا کہ وہ اس پر شک کر رہا تھا لیکن وہ جانتا تھا کہ اس وقت اس ڈیسک ٹاپ کو آن کرنے کا مقصد کیا ہو سکتا تھا۔

"تم روز دیر سے سوتے ہو؟" سالار نے اگلا سوال کیا۔

"جی۔" جبریل نے اب جھوٹ نہیں بولا تھا۔"

روز نیند نہیں آتی اور ڈیسک ٹاپ پر کارڈز کھیلتے ہو؟" سالار نے اگلا سوال اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کیا تھا۔

"جی۔" اس نے جیسے بالکل ہی ہتھیار ڈال دیے تھے۔

ڈیسک ٹاپ آن ہو چکا تھا۔ سالار ہوم پیج کھول چکا تھا۔۔۔ مزید کوئی سوال کیے بغیر اس نے وزٹ کیے جانے والے پیجز اور سائٹس کی ہسٹری کھول لی تھی' وہاں گیمز کا نام شامل نہیں تھا مگر ایک سرسری نظر نے بھی سالار کو منجمد کر دیا تھا۔ اس کا بیٹا جو کچھ وزٹ کر رہا تھا۔ وہ اسے اس سے چھپانے کے لیے سر توڑ کوشش کرتا پھر رہا تھا۔

oligodendroglioma۔۔۔ وہ ایک سرسری نظر میں بھی ان سارے پیجز میں چمکنے والا یہ لفظ پہچان سکتا تھا۔۔۔ وہ ان میں سے کسی پیج کو کلک کرنے کی ہمت نہیں کر سکا۔ اس نے گردن موڑ کر جبریل کو دیکھا جس کا سانس رکا ہوا اور رنگ فق تھا۔۔۔ "تم میری بیماری کے بارے میں جانتے ہو؟"

یہ سوال کیے بغیر بھی وہ اس سوال کا جواب جانتا تھا۔ جبریل کی آنکھیں سیکنڈز کے ہزارویں حصے میں پانی سے بھری تھیں اور اس نے اثبات میں سر ہلایا۔ ایک عجیب خاموشی کا وقفہ آیا تھا جس میں باپ اور بیٹا ایک دوسرے کی آنکھوں میں آنکھیں ڈالے دیکھتے رہے پھر سالار نے اپنے اس دس سالہ بیٹے کو ہاتھ بڑھا کر اپنے گلے سے لگاتے ہوئے گود میں بٹھا لیا۔

جبریل کے آنسو گالوں پر بہنے لگے تھے سالار نے اسے بچپن میں تو کبھی روتے دیکھا تھا لیکن اب بہت عرصے سے نہیں۔ وہ اسے پچھلے کچھ عرصہ سے "بڑا" سمجھنے لگا تھا اور وہ بڑا اب چھوٹے بچوں کی طرح اس کی گود میں منہ چھپا کر رو رہا تھا۔ اتنے مہینوں سے وہ راز جو اس کی معصومیت کو گھن کی طرح کھا رہا تھا۔ آج افشا ہو گیا تھا۔

"بابا۔۔۔ پاپا" وہ اس کے سینے سے لگا ہوا سسک رہا تھا۔

"I don't want you to die" (میں آپ کو مرتا ہوا نہیں دیکھ سکتا) اور یہی وہ لمحہ تھا جب سالار سکندر کے دل سے ہر خوف ختم ہو گیا تھا۔ اسے آپریشن کروانا تھا۔۔۔ فوری طور پر۔۔۔ وہ اپنے خاندان کو اس طرح موت اور زندگی کی امید کے درمیان لٹکا نہیں سکتا تھا۔۔۔ جو بھی ہونا تھا' ہو جانا چاہیے تھا۔

"او کے۔۔۔ I won't۔۔۔" اس نے اپنے بیٹے کا سر چومتے ہوئے اس سے کہا تھا۔

(باقی آئندہ ماہ ان شاء اللہ)



ہاجرہ ریحان

# خوبصورت

مجھے تو ہماری چھوٹی پھوپھی کے لیے یسوداس کے گانے کے کچھ بول بالکل صحیح لگتے تھے۔ "خوب صورت ہے وہ بلا کی۔ اور بلا سے کم نہیں۔"

"پتا نہیں دادا ابا نے کیا سوچ کر چھوٹی پھوپھی کا نام نفیسہ رکھا تھا۔ اب سوچتی ہوں تو خیال آتا ہے کہ شاید ان کی سوہنی صورت اور بڑی بڑی سی نفیس آنکھیں دیکھ کر دادا ابا کے ذہن میں یہ نام آیا ہوگا۔ اور ایسی بات بھی تھی۔ پہلی بار دیکھنے پر ہر کوئی ان پر فریفتہ ہو جاتا تھا مگر جیسے ہی ان کے طعنے تشنے شروع ہوتے لوگ دبک کر غائب ہو جانے میں عافیت سمجھتے تھے۔

صرف شکل ہی پیاری تھی۔ خاص طور سے مجھ پر اور میرے پالے ہوئے جانوروں سے ان کا بیر اور پھر میری حالت زار پر جب بھی وہ تقریر کرتی تھیں کچھ اس طرح کا نقشہ کھینچ دیتیں کہ میرا تو دل کرتا کہ اسی وقت خودکشی کر کے مرجاؤں۔ مجھ جیسوں کو تو زندہ رہنے کا بھی کوئی حق نہیں۔ دھرتی کا بوجھ۔ مگر امی کی چہیتی ہونے کے باعث کوئی بھی ان سے منہ ماری نہیں کر سکتا تھا اور اگر کبھی کر بھی لیتا تو اپنا ہی نقصان کرتا۔

ایک امی ہی تھیں ہمارے پورے گھر میں جو چھوٹی پھوپھی کو نہ صرف چپ کروا سکتی تھیں بلکہ اکثر ڈانٹ ڈپٹ کر کے بھی رکھتی تھیں۔ویسے ایسے حسین لمحات میں نے کم ہی دیکھے۔ یادگار بات یہ ہے کہ جب امی چھوٹی پھوپھی کو ڈانٹنا شروع کرتیں تو وہ چپ کر کے سر جھکا کر ایک جگہ جم کر کھڑی ہو جاتیں۔ آنکھ کا کاجل۔ کچھ پھیل سا جاتا۔ نظریں بوجھل ہو جاتیں۔ اور تھوڑی ہی دیر کے ضبط کے بعد۔ آنکھوں کا کاجل بہہ نکلتا اور چہرے پر وہ چار لمبی لمبی کالی لکیریں بڑی بھلی لگتیں۔ یہ حد تھی۔ اس کے بعد امی سنبھل کر ان کو کمرے میں جانے کا کہہ دیتیں۔

ہم سب بھائی بہنوں کے لیے ہی کیا اگر کوئی رشتہ دار (جو کہ اکثر ہی ہوتے تھے) موجود ہوتا تو اس کے لیے بھی یہ معجزہ جیسا کچھ واقعہ ہوتا۔ امی کا چھوٹی پھوپھی سے رشتہ کچھ ایسا ہی تھا۔ بقول دادا ابا کے۔ چھوٹی پھوپھی کو امی ہی نے تو پالا تھا۔

مجھے تو چھوٹی پھوپھی میں کوئی جاذبیت محسوس نہیں ہوتی تھی۔ بس اچھی بات اگر کوئی تھی بھی تو اتنی کے وہ پڑھنے میں بڑی اچھی تھیں۔ اور ان کی ذہانت میں کوئی شک نہیں تھا۔ میں دل سے دعا کرتی تھی کہ اللہ تعالیٰ جلد از جلد چھوٹی پھوپھی کو ہم سے جدا کردے۔ پہلی بار میری یہ دعا قبول ہوئی تو میرا خدا پر یقین پختہ ہو گیا۔

چھوٹی پھوپھی نے کراچی یونیورسٹی سے امتیازی نمبروں سے مائیکرو بیالوجی میں ایم ایس سی کیا اور اسکالر شپ لے کر امریکہ کی الاباما اسٹیٹ یونیورسٹی میں پی ایچ ڈی کرنے تین سال کے لیے چلی گئیں۔ ہم سب یعنی کے تمام بھائی بہنوں سمیت چند ایک کزن نے ان کے جاتے کے ساتھ ہی خوشی کے ترانے گائے۔ اور سکھ کا سانس لیا۔ مگر کیا ہی سچ کہا گیا ہے کے خوشی کے دن جلد گزر جاتے ہیں۔ تین سال پلک جھپکتے میں گزر گئے۔ میں اس وقت تک آٹھویں پاس کر چکی تھی اور نویں جماعت یعنی کے بورڈ کے امتحانات کے قصے سن سن کر ویسے ہی پڑھائی پر اپنا اعتماد کھو چکی تھی۔

چھوٹی پھوپھی نے آتے کے ساتھ ہی سب سے پہلے مجھ غریب پر نظر کرم کی اور امی کو صاف صاف بتا دیا کہ یہ لڑکی ہمارے پڑھے لکھے خاندان پر بدنما داغ بن کر دکھائے گی لہٰذا اس کا انتظام کرنا لازمی ہے۔ امی نے میری طرف غور سے دیکھ کر پوچھا۔

"تو کیا انتظام کیا جائے تمہارا لڑکی؟"

امی آپ میری شادی کر دیں' یوں میں کسی اور خاندان کی ہو کر ان کا نام بدنام کرتی رہوں گی اور آپ سب بچ جائیں گے۔"

یہ سننا تھا کے چھوٹی پھوپھی نے اپنی کاجل سے بھری آنکھیں گول گول گھمانی شروع کر دیں جیسا کہ بندوق کی لبلبی دبانے سے پہلے فلموں میں ہیرو بندوق کو اپنی انگلی میں گول گول گھماتا ہے۔ ظاہر ہے نشانہ میں ہی تھی۔ اس کے بعد کئی دن تک چھوٹی پھوپھی جب بھی مجھے دیکھتیں۔ دو چار طعنے مار کر ہی کسی اور کی طرف رخ کرتی تھیں۔ اور تھوڑی ہی عرصے میں ہم سب پھر سے اپنی اپنی بے کار زندگیوں سے واقف ہو کر شرمندہ سانسیں لینے لگے۔

چھوٹی پھوپھی کو گورنمنٹ کے ادارے اینمل ہسبنڈری میں جاب ملی۔ یہاں پر مرغیوں کی غذا اور ان کی بہتر نشوونما کا ڈپارٹمنٹ چھوٹی پھوپھی کے ذمہ تھا۔ جہاں مرغیوں کی غذا اور نشوونما پر ریسرچ بھی ہوتی تھی اور ساتھ میں شہر میں کہیں بھی کوئی پولٹری فارم کھولا جاتا تو اس ڈپارٹمنٹ کی طرف سے او کے

سرٹیفکیٹ لینا لازمی تھا۔

اس سلسلے میں چھوٹی پھوپھی نے چند ہی دنوں میں تمام موجود اور وجود میں آنے والے پولٹری فارم کے مالکوں کا ناک میں دم کردیا تھا۔ جو ٹیم جاتی وہ اگر مرغیوں کی رہائش اور غذا میں ذرہ برابر بھی کمی پاتی جرمانے کے ساتھ ساتھ پولٹری فارم کو بند کردینے کا حکم نامہ جاری کردیتی۔ اوپر سے دورے بھی اچانک کیے جاتے تھے۔ جیسی بددماغ وہ گھر پر مشہور تھیں ویسی ہی کچھ اپنے ڈپارٹمنٹ کی بھی مشہوری کررہی تھیں اور بضد تھیں کہ وہ عوام کی صحت کی محافظ بنائی گئی ہیں تو یہ کام وہ دیانت داری سے ہی سرانجام دیں گی۔ چاہے کوئی خوش ہو' چاہے گالیاں ہزار دے۔

یہ سب باتیں وہ بڑی تفصیل سے امی کو صبح ناشتے کی میز پر سناتی رہتی تھیں۔ میں تو صرف اتنا چاہتی تھی کہ وہ مجھے چند ایک اچھی مرغیاں یا چوزے لاکردے دیں کیوں کہ ان کے ڈپارٹمنٹ میں ریسرچ کے لیے ہر قسم کے چوزے لائے جاتے تھے۔ اس لیے بہت ہی آفس کی سیاسی باتیں سنتے رہنے میں بھی کوئی حرج محسوس نہیں کرتی تھی۔ نویں جماعت شروع ہونے میں کافی وقت تھا' یوں میں اپنا یہ قیمتی وقت اپنے فارم میں مرغیوں یا چوزوں کے اضافے کے ساتھ گزارنا چاہتی تھی۔

میں صبح صبح اٹھ کر ناشتے کی میز پر پہنچ جاتی پہلے کالج' اسکول یونیورسٹی جانے والوں کا ناشتے کی میز پر رش ہوتا۔ اس کے بعد چھوٹی پھوپھی خراماں خراماں اپنے کمرے سے تیار ہوکر میز پر آتیں۔۔۔ امی۔۔۔ چھوٹی پھوپھی کے ساتھ ہی ناشتا کرتی تھیں اور ان کی آفس پالیٹکس پر چھوٹی پھوپھی کو ہلکا پھلکا اشارہ بھی دیتی رہتی تھیں۔ جن میں کہیں کہیں میرے مطلب کی باتیں بھی ہوتی تھیں۔ ایک دن امی گھبرا گئیں کیوں کہ چھوٹی پھوپھی نے بتایا کہ کراچی کی ایک بڑی سیاسی پارٹی کے کچھ لوگوں نے بہت بڑی سی زمین لے کر وہاں پولٹری فارم لگانے کا عندیہ دیا ہے اور چند ایک روز میں ہماری ٹیم وہاں جانے والی ہے۔ چھوٹی پھوپھی کو اپنے ذرائع سے خبر مل گئی تھی کہ زمین قبضہ کی گئی ہے اور پولٹری فارم کے لیے جو کچھ درکار ہوتا ہے وہ بھی وہاں موجود نہیں۔۔۔ یعنی صرف نام کو پولٹری فارم کھولا جارہا ہے۔ اصل میں وہاں کچھ اور کام کیے جائیں گے۔ امی نے ملتجی انداز میں چھوٹی پھوپھی کو ہدایات دیں کہ "وہ لوگ جو کہتے ہیں کردیں۔" مگر چھوٹی پھوپھی بضد ہوگئیں۔

"بھلا ایسا کیسے کرسکتی ہوں بھابھی۔۔۔! آپ ہی بتائیں۔۔۔ وہ جگہ پولٹری فارم کے لیے استعمال ہی نہیں کی جارہی تو ہمارا ڈپارٹمنٹ کس بات پر سرٹیفکیٹ جاری کردے۔"

امی نے چھوٹی پھوپھی کے جھنجلا کر اٹھ کھڑے ہونے پر ان کا ہاتھ تھام لیا۔ یہ جذباتی لمحہ دیکھ کر میں حیران رہ گئی۔ امی نے اپنی بات پھر سے دہرائی۔

"تم جو ٹیم بھیجوگی وہ سرٹیفکیٹ جاری کرکے ہی آئے گی۔۔۔ سمجھیں تم؟"

چھوٹی پھوپھی نے نرمی سے امی کا ہاتھ جھٹک دیا اور آفس کے لیے آنے والی وین کا ہارن سن کر بھاگ کھڑی ہوئیں۔ اس کے بعد چھوٹی پھوپھی ناشتے کی میز پر کم ہی نظر آتیں۔ آتیں بھی تو اس وقت جب پورا گھر موجود ہوتا اور امی کچھ ایسی مصروف ہوتیں سب کو کھلانے پلانے میں کہ دونوں کو نظریں ملانے کا بھی وقت نہ ملتا تھا۔

مجھے بڑی حیرت تھی کہ ہمارے ہونے والے پھوپھا جان نے کیسے چھوٹی پھوپھی سے شادی پر ہامی بھرلی۔ ارے کیا اندھے ہیں؟ میں کئی بار سوچ چکی تھی۔

خیر! دیکھنے میں تو نفیسہ صاحبہ اچھی ہی لگتی ہیں' مگر ابھی بیچارے نے ان کی زبان سے برسنے والی گولیاں نہیں چکھی ہیں۔ تب ہی دھوکا کھا گئے ہیں اور یوں شادی کے دن قریب آگئے۔ امی چھوٹی پھوپھی پر واری صدقے جارہی تھیں اور گھنٹوں دونوں بیٹھ کر گپ لگاتی رہتیں۔

مجھ غریب پر نظر کرم کچھ خاص ہی تھی تب ہی مجھے

ان کے ساتھ بیوٹی پارلر بھیجا گیا تھا۔ ویسے بھی میرا دل اپنے ہونے والے چھوٹے پھوپھا جان کی بدقسمتی کا سوچ کر ہی دکھ سے لبریز تھا۔ لہٰذا تیاری تو مجھے کیا خاص کرنی تھی۔

"ہائے بچارے اچھے خاصے ہی ہیں... اللہ جانے کیسے انہوں نے چھوٹی پھوپھی کو پسند کرلیا... چچ چچ... کلی کھلنے سے پہلے ہی مرجھا جائے گی۔"

مگر اس وقت میری خوشی کی انتہا ہو جاتی جب یہ سوچتی کہ چھوٹی پھوپھی پیا دیس جا رہی ہیں یعنی کہ میری آزادی... ہائے... اللہ جلد از جلد... میں اپنے اس طرح کے خود غرض عزائم سے خود ہی سرشار بھی ہو جاتی اور پھوپھا جان کی بدقسمتی کا سوچ کر پھر سے رنجیدہ ہو جاتی۔ یہ خوش اور رنجیدہ ہونے کا سلسلہ چل ہی رہا تھا کہ مجھے کسی نے آکر بیوٹی پارلر سے باہر بابا جانی کے آنے کی اطلاع دی' میں اس وقت بیوٹی پارلر کے ڈریسنگ روم میں بیٹھی تھی اور چھوٹی پھوپھی بیوٹی پارلر میں اندر تیار ہو رہی تھیں۔

میں باہر آئی تو دیکھا بابا جانی کا رنگ اڑا اڑا سا ہے۔ انہوں نے مجھے جلدی سے گاڑی میں بٹھا لیا جس میں بابا جانی کے کچھ دوست بھی موجود تھے اور کچھ کہے بغیر گاڑی چل پڑی۔ میں نے گھبرا کر پلٹ کر بیوٹی پارلر پر نظر کی اور بابا جانی کو بتانا ہی چاہتی تھی کہ چھوٹی پھوپھی بھی میرے ساتھ ہیں کہ بابا جانی نے مجھے ٹوک دیا اور یوں ہم خاموشی سے گھر آگئے۔

گھر میں داخل ہو کر عجیب سا احساس ہوا۔ وہ خوشی اور ہلچل جو میں چھوڑ کر دوپہر کو چھوٹی پھوپھی کے ساتھ نکلی تھی کہیں بھی نہیں تھی۔ کچھ بڑے بوڑھے دادا ابا کے ساتھ بیٹھے تھے جیسے ان کو دلاسا دے رہے ہوں۔ امی نے مجھے دیکھتے ہی گلے سے لگا لیا اور پیار کرنے لگیں اور تھوڑی ہی دیر میں مجھے بھی بتا دیا گیا کہ چھوٹی پھوپھی کو بیوٹی پارلر سے اغوا کرلیا گیا ہے۔ شکر ہے تھا کہ چھوٹی پھوپھی نے ان لوگوں کو میری خبر ہونے نہیں دی تھی۔ اغوا کرنے والوں نے بیوٹی پارلر سے ہی فون کرکے اطلاع دے دی تھی کہ وہ کس سیاسی پارٹی سے تعلق رکھتے ہیں اور پولیس میں جانے سے نقصان کے بڑھ جانے کا اندیشہ ہے کہ کر دھمکی بھی دے دی تھی۔

بابا جانی پوری رات اپنے چند دوستوں کے ساتھ دوڑتے رہے۔ چھوٹی پھوپھی کے آفس کے "تقریباً" تمام لوگ ہی رات بھر ہمارے ساتھ رہے۔ اس زمانے میں موبائل فون نہ ہونے کی وجہ سے کوئی اگر گھر سے نکل جاتا تو اس کے آنے تک اس کی خیر خبر حاصل کرنے کا کوئی ذریعہ نہ تھا۔ امی روتی چلی جا رہی تھیں اور کبھی جائے نماز بچھا کر بیٹھ جاتیں۔ ہم سب بھائی بہن اور گھر میں آئے ہوئے مہمان رشتہ دار بھی سہمے ہوئے تھے۔ فجر تک بابا جانی بھی واپس آگئے۔ ان کے ساتھ ان کے کچھ دوست اور ایک دو اسٹوڈنٹس تھے جو کبھی بابا جانی کو پولیس میں جانے کا مشورہ دیتے اور کبھی دھمکی کے بارے میں بات کرکے خود کو بہلاتے کہ بہتر یہی ہے کہ انتظار کیا جائے۔ تمام گھر سجا ہوا تھا' مگر گھر میں ایک ماتم کا سا سماں تھا۔

بابا جانی کے دوست باہر لان میں کرسیاں اور چارپائیاں بچھا کر بیٹھ گئے تھے۔ جبکہ گھر کا دروازہ بھاڑ سا کھلا پڑا تھا۔ اندر دالان میں امی نے صبح کے ناشتے کی تیاری شروع کردی تھی۔ جو مہمان تھے اور جو لوگ بابا جانی کے ساتھ پوری رات دوڑتے رہے تھے آخر کو انسان تھے اور سب کے چائے کھانے کی حاجت بہرحال اپنی جگہ پہ تھی۔ صبح کی سفیدی نمودار ہو چکی تھی۔ چھوٹی پھوپھی کے آفس کے چند لوگ جا چکے تھے اور رشتہ دار ناشتا کرکے ٹولیوں میں بکھرے ایک دوسرے سے دبے لہجے میں گفتگو کر رہے تھے۔ میں ابھی چائے کی ٹرے لے کر باہر موجود بابا جانی کے دوستوں میں پہنچی ہی تھی کہ دیکھا ایک اسکول کی سوزوکی وین جیسی کھٹارہ سی گاڑی بھاڑ سے کھلے دروازے پر آکر رکی۔ شہاب انکل جو کہ بابا جانی کے اسٹوڈنٹ بھی تھے اور دوست بھی' میری ٹرے سے چائے کا کپ اٹھاتے رک گئے۔ ہم دونوں نے دم بخود ہو کر دیکھا کہ سوزوکی میں بیٹھنے والی پیچھے کی ڈبہ نما جگہ

سے چھوٹی پھوپھی زرق برق لال لباس میں نمودار ہوئیں۔ اترتے وقت اس کی کسی درز میں ان کے کپڑے پھنسے اور وہ دھڑام سے منہ کے بل سڑک پر گر پڑیں۔

شہاب انکل بھاگے اور اس سے پہلے کہ وہ سوزوکی تک پہنچتے۔ سوزوکی زن سے آگے بڑھ چکی تھی۔ چھوٹی پھوپھی کے کپڑوں کا کچھ حصہ سوزوکی کے پچھلے حصے میں کسی چیز میں پھنس گیا تھا جس کی وجہ سے سوزوکی آگے بڑھی تو چھوٹی پھوپھی جو منہ کے بل گری تھیں اسی حالت میں سوزوکی کے ساتھ گھسٹتی جانے لگیں۔ شہاب انکل جب تک چھوٹی پھوپھی کے دونوں ہاتھوں کو پکڑ چکے تھے اور یوں سوزوکی بھچھوٹی پھوپھی کے لال جوڑے سے کچھ حصہ پھاڑ کر اپنے ساتھ لیتی نظروں سے اوجھل ہوگئی۔ شہاب انکل نے چھوٹی پھوپھی کو اسی تیزی اور طاقت سے دونوں کندھوں سے پکڑ کر کھڑا کر دیا تھا۔ اتنی ہی دیر میں گھر کے باقی لوگ بھی باہر آچکے تھے۔

چھوٹی پھوپھی کا چہرہ سپاٹ تھا' مگر ان کی آنکھوں کا کاجل بہہ کر ان کے چہرے پر لکیریں بنا چکا تھا۔ شاید گرنے سے ان کی ٹانگ میں چوٹ آگئی تھی' جس کے باعث وہ ہلکا سا لنگڑاتی چھوٹے چچا کا سہارا لیے ہی گھر میں داخل ہوئیں۔ تمام لوگ اب باہر کھڑے تھے اور چھوٹی پھوپھی اندر جارہی تھیں۔ میں بھاگ کر چھوٹی پھوپھی کے پیچھے ہولی تھی۔ دالان تک پہنچتے ہی چھوٹی پھوپھی کے منہ سے ہلکے سے پکار نکلی۔

"بھابھی۔۔۔ بھابھی۔۔۔!"

آٹے سے لتھڑے ہاتھ لیے امی کچن سے برآمد ہوئیں۔ انہوں نے چھوٹی پھوپھی کو آگے بڑھ کر

سمیٹنے لگے۔ اچانک انہوں نے پوچھا۔

"کیا بہت رو رہی ہیں؟" میں نے دکھ سے اثبات میں سرہلا دیا۔ انہوں نے پھر کہا۔

"ان کے پاؤں پر شدید چوٹ لگی ہے۔ خون بہہ رہا تھا میں نے دیکھا تھا۔ سر (بابا جانی) سے کہو کسی ڈاکٹر کو بلالیں۔"

میں نے اسی طرح منہ بسورتے ہوئے جواب دیا۔

"چھوٹے چچا ڈاکٹر ہیں وہ دیکھ رہے ہیں۔"

شہاب انکل سرہلاتے چپ ہوگئے۔



امی کافی پریشان تھیں کیوں کہ چھوٹی پھوپھی نے الاباما کی اسٹیٹ یونیورسٹی میں لیکچرر شپ کی آفر قبول کرلی تھی اور اب وہ جانے کے لیے تیاری پکڑ چکی تھیں۔ اس کہانی کا انجام اور کیا ہونا تھا۔ یہاں پر چھوٹی پھوپھی اب کسی طرح بھی رہنے کو تیار نہیں تھیں اور امی جانتی تھیں کہ ایک بار چھوٹی پھوپھی اس طرح ٹوٹے دل کے ساتھ چلی گئیں تو پھر کبھی واپس نہیں آئیں گی' مگر کسی کے پاس انہیں روکنے کا کوئی حیلہ بہانہ نہیں تھا۔

چھوٹی پھوپھی کی زبان۔ اس دن سے جو بند ہوئی تھی تو اب تک بند ہی تھی' وہ ضرورت پڑنے پر بھی بات کرنے کے بجائے اس جگہ سے ہی دور چلی جاتیں جہاں ان کی آواز کی ضرورت محسوس ہوتی۔ بابا جانی چھٹیاں ختم ہوجانے پر واپس پردیس سدھار چکے تھے اور یہاں پر دادا ابا اور امی کے دلاسوں پر چھوٹی پھوپھی اور بھی خود میں گم ہوجاتی تھیں۔ کسی میں ہمت نہیں تھی کہ ان سے بیٹھ کر آنے والے یا گزر چکے وقت پر

بانہوں میں بھر لیا اور پھر پہلی بار میں نے چھوٹی پھوپھی کے اس طرح سسک سسک کر رونے پر کوئی خوشی محسوس نہیں کی بلکہ میرا دل ڈوب گیا۔ میں منہ بسورتی واپس باہر آگئی اور پورے لان میں بکھرے ہوئے چائے کے کپ جمع کرکے ٹرے میں رکھنے لگی۔ اتنے میں شہاب انکل بھی آکر میرے ساتھ چائے کے کپ

کوئی بھی بات کرسکے۔ بابا جانی سے امی نے فون پر بات کی اور یہی طے ہوا کہ ابھی چھوٹی پھوپھی کو جانے دیا جائے۔

ہم سب ایئرپورٹ پر چھوٹی پھوپھی کو چھوڑنے پہنچے ہوئے تھے۔ مجھے یاد آیا کہ جب چھوٹی پھوپھی پڑھنے جارہی تھیں تو ہم سب کزن اور بھائی بہن کیسی

خوشی محسوس کر رہے تھے' مگر آج ہم سب کے دل اداس تھے۔ امی نے بھینچ کر چھوٹی پھوپھی کو آخری بار گلے سے لگالیا اور پھر اپنے لہجے میں سختی لاتے ہوئے کہا۔

"وعدہ کرو۔۔۔"

چھوٹی پھوپھی کی آنکھوں کا کاجل پھیلا اور ان کے چہرے پر دو چار لکیریں بناتا ٹپ ٹپ بہنے لگا۔

"آپ کو اب تک امید ہے۔۔۔ داد دیتی ہوں۔" انہوں نے رندھے ہوئے لہجے میں امی سے کہا اور ہینڈ بیگ اٹھا کر ہم سب کی طرف دیکھے بغیر چلی گئیں۔

چھ مہینے کے بعد امی کو چھوٹی پھوپھی کا ایک لمبا چوڑا سا خط ملا جس میں بتایا گیا تھا کہ وہ اپنے شب و روز کیسے گزار رہی ہیں اور ایک دو جملے میں شہاب انکل کا بھی تذکرہ تھا کہ کیسے شہاب انکل ان سے ملے اور پہچان گئے جبکہ چھوٹی پھوپھی ان کو بالکل بھی پہچان نہیں سکی تھیں۔

دوسرے خط میں معمول سے ہٹ کر صرف ایک یہی بات تھی کہ شہاب انکل پاکستان آرہے ہیں اور ان کے ہاتھ چھوٹی پھوپھی نے ہم سب کے لیے کچھ تحفے بھجوائے ہیں۔

شہاب انکل آئے بھی اور چلے بھی گئے۔ بس ایک بار ہی ہمارے گھر اپنی والدہ کے ہمراہ آئے تھے اور امی اور دادا ابا سے اکیلے میں کچھ بات کر کے چلے گئے۔ مجھے خبر اس وقت ہوئی جب پتا چلا کہ بابا جانی لندن سے ہی الاباما چلے گئے اور ایک مسجد میں سادگی سے شہاب انکل کے دو چار دوستوں اور چھوٹی پھوپھی کی دو چار مسلمان کولیگز کی موجودگی میں چھوٹی پھوپھی کا نکاح شہاب انکل کے ساتھ کروا دیا۔ رشتہ داروں میں خبر کردی گئی اور ہمارا گھر چھوٹی پھوپھی کے بغیر رہنے کا عادی ہو گیا۔

بڑی باجی کی شادی پر چھوٹی پھوپھی کی شرکت کی امی نے سختی سے ہدایات جاری کردیں جو کہ بادل نخواستہ قبول کرلی گئیں۔ سب گھر والے مصروف تھے لہٰذا مجھے دادا ابا کے ساتھ ایئرپورٹ بھیجا گیا کہ چھوٹی پھوپھی اور شہاب انکل کو لے آؤں۔ ایئرپورٹ تک جاتے وقت تو سب ٹھیک تھا کہ میں چھوٹی پھوپھی کا آخری بار چپ چاپ رہنے والا انداز دیکھ چکی تھی اور دل میں سمجھ رہی تھی کہ ابھی بھی گونگی سی نفیسہ شہاب تشریف لائیں گی اور چوں چراں کیے بغیر میرے ساتھ گھر کو روانہ ہو جائیں گی' مگر ہائے ری قسمت۔۔۔ کہاں لاکر مجھے دغا دی۔

چھوٹی پھوپھی نے پہلے تو ادب سے دادا ابا کو سلام کیا' گلے لگیں اور پھر مجھے سر سے پاؤں تک دیکھا۔

"ہیں۔۔۔ کیا کھانے لگی ہو؟ کتنی موٹی ہو گئی ہو اور کیا گھر میں تمہارے کپڑے نہیں بنتے جو اس حلیے میں تشریف لائی ہو۔ یہ بالوں کا حشر تو دیکھو۔۔۔ ابھی تک بے قابو' جب بال سنبھالے نہیں جاتے تو رکھے ہی کیوں ہیں۔ کٹوا دو بلکہ تم تو گنجی ہو جاؤ۔ اب میں آگئی ہوں۔ دیکھنا سب سے پہلے تم کو درست کروں گی۔"

میں نے پیچھے کھڑے شہاب انکل کی طرف دیکھا۔ وہ مسکرائے۔ اب چھوٹی پھوپھی' دادا ابا کے ساتھ دھیرے دھیرے آگے چل رہی تھیں جب کہ میں اور شہاب انکل ان دونوں سے کچھ فاصلے پر پیچھے چل رہے تھے۔ میں نے سامنے کی طرف نظر رکھتے ہوئے شہاب انکل سے کہا۔

"یہ کیسے ہو گیا۔۔۔ ان کی زبان تو پھر چل پڑی۔"

میں نے محسوس کیا کہ شہاب انکل ویسے ہی مسکراتے چلے جا رہے ہیں جیسے ان کو میری بات سنائی ہی نہیں دی کہ اچانک چھوٹی پھوپھی رک کر مڑیں' شہاب انکل کے کان کی طرف اشارہ کیا اور پھر میری طرف' مطلب یہی تھا کہ میں کچھ بک رہی ہوں۔ جس پر شہاب انکل گڑبڑا گئے اور پہلی بار انہوں نے مجھے سر جھکا کر دیکھا اور جھینپ کر سوری کہا۔ اس کے ساتھ ہی انہوں نے اپنے دونوں کانوں میں ٹھونسی روئی باہر نکال کر میری ہاتھ کی مٹھی میں دباتے ہوئے دوستانہ لہجے میں کہا۔

"لو۔۔۔ اب اس کی ضرورت تمہیں پڑنے والی ہے۔"



مت پرندے اُڑائیے صاحب
ان کو دانہ کھلائیے صاحب

سات پریوں کا ذکر ہے جس میں
وہ کہانی سنائیے صاحب

جھوٹ کے پاؤں نہیں ہوتے
اس کو جتنا چلائیے صاحب

آپ ہی ہیں نا دعویٰ دارِ سخن
چلیے! مصرع اُٹھائیے صاحب

باولا بھی ہے، بدتمیز بھی ہے
دل کے مُنہ کو نہ آئیے صاحب

شعر چوری بھی کام ہے کوئی
میری نیندیں چرائیے صاحب

سید کامی شاہ

انجان بن رہا تھا مگر جانتا بھی تھا
دل کو محبتیں بھی تھیں اس سے گلہ بھی تھا

اب یاد کچھ نہیں رہا بچھڑے تھے کس جگہ
کچھ دُور ساتھ ساتھ وہ میرے چلا بھی تھا

پچھلے برس ملا تھا بڑے اہتمام سے
آنکھوں میں رت جگے بھی تھے رنگِ حیا بھی تھا

برہم سا ہو بھی جاتا تھا وہ میرے ذکر پر
لیکن اکیلے پن میں مجھے سوچتا بھی تھا

یہ اور بات ہے کہ نہ راس آئیں رونقیں
اک شہر آرزوؤں کا دل میں بسا بھی تھا

اب اختلاف کرتا ہے میرے خیال سے
پچھلے برس تو ساتھ مرے آئینہ بھی تھا

محمود غزنوی

شگفتہ جاہ



## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا،

حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔
"اپنے مریضوں کو کھانے پینے پر مجبور نہ کیا کرو۔ انہیں اللہ تعالیٰ ہی کھلاتا اور پلاتا ہے۔"
فوائد و مسائل:۔
1۔ مریض کے لیے صحت مند انسان والی غذا مفید نہیں ہوتی اس لیے انہیں بھاری غذا نہ دی جائے۔
2۔ اگر مریض کی طبیعت کھانے پینے پر آمادہ نہ ہو تو سختی نہ کی جائے کیونکہ زبردستی کھلائی ہوئی غذا فائدے کے بجائے نقصان پہنچاتی ہے۔
3۔ مناسب ترغیب کے ذریعے سے ہلکی پھلکی زود ہضم غذا دی جا سکتی ہے تاکہ قوت قائم رہے۔
4۔ اللہ تعالیٰ مریض کو کھلاتا پلاتا ہے، اس کا مطلب یہ ہے کہ انہیں تندرست آدمی کی طرح کھانے پینے کی ضرورت نہیں ہوتی۔

## انسانیت،

انسانیت ایک بہت بڑا خزانہ ہے۔ اس کو لباس میں نہیں انسان میں تلاش کرو۔
(حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ)

## پرانا رواج،

کسی شہر کے نئے حاکم نے مقامی عمائدین کے اعزاز میں شاندار ضیافت دی۔ اس موقع پر بہت سے موسیقار بھی حاضرین کا جی بہلانے کو موجود تھے۔ محفل عین شباب پر تھی کہ ایک گلوکار نے گانا شروع کر دیا۔
"پرانا گیا، نیا آگیا، منحوس ستارہ ڈوبا، بابرکت ستارہ طلوع ہوا۔"
حاکم بہت خوش ہوا اور پوچھا "یہ گیت کس نے لکھا ہے؟"
"یہ تو اس شہر کا پرانا رواج ہے۔ ہر نئے حاکم کے آنے پر یہی گیت گایا جاتا ہے اور مجھے بھی دو مصرعے یاد ہیں۔" گلوکار نے جواب دیا۔
(سنگ ون ینگ کی تصنیف۔ قدیم چینی حکایتیں)
عائشہ، تحریم۔ کراچی

## نمک پارے،

- جب لوگ کسی شاعر کی نظم کو سمجھ نہیں سکتے تو وہ فوری فتویٰ صادر کرتے ہیں کہ یہ نظم بے معنی اور بکواس ہے ـــــ اس کے برعکس جب کسی سیاست دان کا کوئی نظریہ ان کے فہم و ادراک سے بالا ہوتا ہے تو وہ نہایت سنگین صورت بنا کر کہتے ہیں "افسوس ہم میں تعلیم کی کمی ہے۔"
(برٹرنڈرسل)
- سائنس کی ہر ترقی تصور کی حیرت انگیز فتح کی کھلی دلیل ہے۔ (ٹاگاوٹ)
- سفیر اپنے ملک کی "آنکھ" اور "کان" ہوتا ہے۔
(ڈیبی)
حرا قریشی۔ ملتان

## نئے سال تم جب بھی آنا،

نئے سال تم جب بھی آنا
سب کے لیے بس خوشیاں لانا
ہر چہرے پر ہنسی سجانا

ہر آنگن میں پھول کھلانا
جو بچھڑے ہیں انہیں ملانا
جو روتے ہیں انہیں ہنسانا
جو سوئے ہیں انہیں جگانا
جو روٹھے ہیں انہیں منانا
سب کے لیے بس خوشیاں لانا

صائمہ جبیں۔ کراچی

## سنہری بات،

اچھی بات چاہے کوئی کیسے بتلے باندھ لو کیونکہ جب موتی کی قیمت مقرر کی جاتی ہے تو یہ نہیں دیکھا جاتا کہ سمندر کی تہہ سے لانے والا شریف ہے یا ذلیل۔

شبنم شمشاد۔ یزمان

## تحفہ،

گلوکار کی بیوی نے شوہر سے کہا۔
"پچھلے ماہ تم نے آصف بیٹے کی سالگرہ پر تحفے میں جو طبلہ لاکر دیا تھا، میرا خیال ہے پڑوسیوں کو یہ بات پسند نہیں آئی۔"
"تمہیں یہ کیسے اندازہ ہوا۔؟" گلوکار نے راگ الاپتے الاپتے رک کر پوچھا۔
"کل میں نے سنا ہمارے پڑوسی کمال صاحب ننھے آصف کو ایک چاقو دے کر کہہ رہے تھے۔
"بیٹا! ذرا دیکھنے کی کوشش تو کرو کہ طبلے کے اندر کیا ہے؟"

ثمرہ، اقرا۔ کراچی

## آنکھیں بولتی ہیں،

- چھوٹی آنکھوں والے ایسے لوگ بہت ملنسار اور وفا شعار ہوتے ہیں۔
- گول آنکھوں والے... ایسے افراد دوستی میں حالات کو مدنظر رکھتے ہیں بلاوجہ دوستی نہیں کرتے۔
- بہت موٹی آنکھوں والے... ایسے لوگ زیادہ دلیر نہیں ہوتے۔ اکثر کو سانس بھول جانے کی شکایت ہوتی ہے۔
- سیاہ آنکھوں والے... اس قسم کے افراد حالات سے بے خبر ہو کر زندگی گزارتے ہیں۔
- بھوری آنکھوں والے... ایسے مرد ساری زندگی عشق کے دائرے سے نہیں نکلتے اور عورتیں بہت ضدی ہوتی ہیں۔
- شربتی آنکھوں والے... ان کی گھریلو زندگی کشمکش کا شکار رہتی ہے۔ ان کے ہاں شک و شبہ زیادہ پایا جاتا ہے۔
- دھنسی آنکھوں والے... ایسے لوگ کسی کے ماتحت کام نہیں کر سکتے۔ یہ لوگ آزادی کو ترجیح دیتے ہیں۔

مسرت الطاف احمد۔ کراچی

## سربراہ مملکت کا گھر،

ایک دفعہ ایسا ہوا کہ ایک قریبی رشتہ دار حضرت عمرؓ سے ملنے آیا۔ حضرت عمرؓ نے حضرت ام کلثوم کو آواز دی۔
"ہمارے لیے کھانا لائیں۔"
حضرت ام کلثوم نے روٹی، زیتون کا تیل اور نمک پیش کر دیا۔
آپؓ نے فرمایا۔ "آپ بھی آجائیں، ہمارے ساتھ کھانے میں شریک ہوں۔"
فرمایا۔ "مجھے کچھ اچھا محسوس نہیں ہوتا کہ ان کپڑوں میں آپ کے ساتھ بیٹھ کر کھانا کھاؤں۔ دیکھیے نا حضرت جعفرؓ، حضرت زبیرؓ اور حضرت طلحہؓ اپنی بیگمات کو کتنا اچھا عمدہ اور اعلا لباس لاکر دیتے ہیں اور میں ہوں امیر المومنین کی بیوی اور یہ سادہ لباس، ہمارے یہ عزیز مہمان کیا کہیں گے؟"
حضرت عمرؓ نے اپنی بیگم کی یہ بات سن کر مسکراتے ہوئے ارشاد فرمایا۔
"کیا تم کو یہ بات اچھی نہیں لگتی کہ لوگ تمہیں حضرت علیؓ کی بیٹی اور امیر المومنین کی بیگم کے نام سے پکاریں؟"
اس کے بعد حضرت عمرؓ نے اپنے مہمان سے کہا۔

"آیئے قریب ہو جائیں اور کھانا تناول کریں، جو گھر میں تھا، آپ کی خدمت میں حاضر ہے۔"
حضرت ام کلثوم حضرت علیؓ اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی صاحب زادی اور امام حسینؓ اور امام حسنؓ کی بہن تھیں۔ حضرت عمرؓ نے عزت و شرف کے لیے ان سے نکاح کیا تھا۔
نازیہ ناصر، اقصیٰ ناصر۔ کراچی

## علاج،

میاں نفیس احمد ایک ماہر نفسیات کے پاس پہنچے اور بولے۔
"میں نے اپنے بزنس پارٹنر کو دھوکا دیا ہے جس کی وجہ سے میرا ضمیر مجھے مسلسل ملامت کر رہا ہے۔"

"اچھا اچھا۔" ماہر نفسیات نے کہا۔
"تو آپ کی قوت ارادی کو مضبوط کر دوں تاکہ آپ اپنے بزنس پارٹنر سے معذرت کر سکیں اور غلطی کی تلافی۔"
"نہیں، نہیں۔" میاں نفیس جلدی سے بولے "میں چاہتا ہوں کہ آپ میرے ضمیر کو کمزور کر دیں۔"
نوال افضل گھمن۔ گجرات

## پہچان،

"لیکن بیگم صاحبہ! جس کار نے ٹکر مار کر آپ کو نیچے گرایا تھا اس کا نمبر تو آپ نے ضرور دیکھا ہوگا؟" بیگم صاحبہ سے سپاہی نے پوچھا۔
"نہیں، میں نے نمبر نہیں دیکھا۔" بیگم صاحبہ نے سوچ کر جواب دیا۔
"ہاں البتہ اس کار میں ایک اسمارٹ سی عورت بیٹھی تھی، جو گلابی رنگ کے سوٹ میں ملبوس تھی اور کپڑا ساٹھ روپے میٹر والا تھا۔ اس کے دائیں ہاتھ میں انگوٹھی تھی، جس میں نقلی ہیرا تھا، بالوں میں سونے کا کلپ تھا جبکہ وہ مصنوعی پوستین کا سوٹ بھی پہنے ہوئے تھی۔"
آسیہ جاوید۔ علی پور چٹھہ

## خاص باتیں،

☆ چینی رہنما ماؤزے تنگ کے ایک فقرے نے عوام کی محرومیوں کو ختم کر کے انہیں جدوجہد میں شریک سفر بنا دیا تھا اور وہ فقرہ تھا۔
"میں اس وقت تک فرش پر سوؤں گا جب تک میری قوم کا ایک فرد بھی فرش پر سو رہا ہے۔"
☆ اس سے بڑھ کر اور کسی بات میں عظمت نہیں کہ خدا کی بنائی ہوئی زمین کا کوئی کونا زیادہ استعمال کے قابل، قابل کاشت اور غذا کے قابل بنایا جائے۔
کسی آدمی کے دل کو ذرا زیادہ عقلمندانہ، زیادہ خوشیوں سے بھرپور، جری، زیادہ خوش قسمتی سے بھرا بنا دیا جائے اور اس کی مصیبتوں کو کم کر دیا جائے۔
(کالیریل)
☆ اگر ایک یا دو لفظ کسی کو خوش کر سکتے ہیں تو وہ یقیناً ذلیل ہے جو ان لفظوں کو نہ کہے۔ یہ تو اپنی موم بتی سے دوسرے کی موم بتی جلانے جیسا کام ہے۔ چراغ سے چراغ جلاؤ تو تمہیں بھی روشنی ملے گی۔ پھر تم بھی مسکراہٹ پاؤ گے۔ تم دوسرے کا چراغ روشن کرو گے تو تمہارے چراغ کی روشنی ذرا بھی مدھم نہ ہوگی۔
• مانگنے والوں کو دینا اچھا ہے لیکن اس سے اچھا یہ ہے کہ حاجت مند کو شخص پہچان کر بے مانگے اس کی حاجت پوری کر دی جائے۔
• سخاوت کرنے والے کو سخاوت سے زیادہ لذت حاجت مند کو تلاش کرنے میں ملتی ہے۔
(خلیل جبران)
صدف عمران۔ کراچی

## ہیپی نیو ایئر،

یہ سال تیرے واسطے خوشیوں کا نگر ہو
کیا خوب ہو ہر روز تیری عید اگر ہو
عائشہ۔ گوجرہ



خالدہ جیلانی




نور عبدالسلام ———— نواب شاہ

کیسے کسی کی یاد کا چہرہ بناؤں میں
امجد وہ کوئی نقش مجھے بھولنے تو دے

ملائکہ کوثر ———— بسم اللہ پور

کتاب ہستی جہاں سے کھولی
تیری ہی یادوں کے باب نکلے

ثمرہ جاوید ———— بسم اللہ پور

کس طرح کا احساس زیاں ہے جو ہوا گم
کس طرح کا احساس ہے جو بچا ہے
ملک آدھا گیا ہاتھ سے اور چپ سی لگی ہے
اک لونگ گرا جب ہے تو کیا شور مچا ہے

نسبت سینعد ———— کھروڑ پکا

نئی رتیں، نئے خواب ہیں اور چاہتوں کے سلسلے
سال نو کے سنگ ہیں تیری گلاب رفاقتوں کے سلسلے
کبھی دن بھر تجھے سوچنا، کبھی رات بھر سے جاگنا
تیری یاد ہے، میں ہوں اور جنوری کی تنہائیوں کے سلسلے

گڑیا شاہ ———— کھروڑ پکا

اب کے برس کچھ ایسی تدبیریں کرتے ہیں
مل کے اک شہر محبت تعمیر کرتے ہیں
کچھ خواب یقین کی سرحد پر آپہنچے
آنکھ کھلنے سے پہلے ان کی تعبیر کرتے ہیں

زوباریہ خالد ———— لاہور

وہ جس رستے سے چاہے آجائے
میرے چاروں طرف محبت ہے

رضوانہ شکیل راؤ ———— لودھراں

مت پوچھو، کیسے جنگیں ہاریں سرد محاذوں پر
کچھ دشمن سے مات الگ کھائی، کچھ خود سے مات الگ
یہ لوگ فقط خوشیوں میں شریک ہونے والے ہیں
آنکھوں کے رنگ الگ رکھنا، دل کے حالات الگ

رضوانہ ملک ———— جلال پور پیر والا

اس کے لہجے سے بس یہ معلوم ہوا!
اسے دشوار لگتا ہے، ہم سے رابطہ رکھنا

عذرا ناصر، اقصیٰ ناصر ———— کراچی

اس لیے تو بچوں پر نور سا برستا ہے
شرارتیں تو کرتے ہیں، سازشیں نہیں کرتے

سیدہ لوبا سجاد ———— کھروڑ پکا

منتظر میرے زوال کے ہیں
میرے اپنے بھی کمال کے ہیں

ثمرہ اقراء ———— کراچی

بڑی مختصر سی تمنا ہے میری
میں سراپا محبت ہوں محبت چاہتا ہوں

شائستہ اکبر ———— گڈو کالونی

رسمی سا ہے اس شہر کے لوگوں سے تعلق
برسوں ہوئے خود سے بھی رفاقت نہیں میری

خالدہ پروین ———— گاؤں اولکھ

بھیگا کھڑا ہے سرد رت میں سوگوار دل
دھند کی صورت اداسیاں اترتی جاتی ہیں

کوثر خالد ———— جڑانوالہ

مٹھی میں کائنات بڑی دیر تک رہی
میری طرف حیات بڑی دیر تک رہی
ڈھلنے لگی تھی رات کہ تم یاد آگئے
پھر اس کے بعد رات بڑی دیر تک رہی

صائمہ جبیں ———— کراچی

جدا ہوئے ہیں تو کیا ہوا پھر یہی تو دستور زندگی ہے
جدائیوں میں نہ قربتوں کا ملال ہوگا یہ طے ہوا تھا



امت الصبور



شمیرا کاجل صدیقی کی ڈائری سے

میری ڈائری میں میرے موسٹ فیورٹ شاعر (ہمارے کہنا زیادہ مناسب ہوگا) علامہ محمد اقبال کی یہ غزل تحریر ہے جس کے لفظوں اور شاعری نے مجھے بے حد متاثر کیا۔ یقیناً یہ آپ سب کے دلوں کے تاروں کو بھی چھیڑے گی ضرور۔ آیئے چلتے ہیں غزل کی جانب۔

شکوہ عشق نہیں، جرأت گفتار نہیں
میرے ہاتھوں میں کوئی جبر کی تلوار نہیں

ابن آدم ہوں انسان سے محبت کی ہے
آگ کا، چاند کا، پتھر کا پرستار نہیں

میں نے مانا کہ تو یوسف سا حسیں ہے لیکن
یہ میرا دل ہے کوئی مصر کا بازار نہیں

اے خدا مجھ کو محبت دے عبادت کے عوض
میں تو تیری کسی جنت کا خریدار نہیں

جس نے انسان سے محبت ہی نہ کی ہو اقبال
درحقیقت وہ خدا کا بھی طلب گار نہیں

گڑیا شاہ کی ڈائری سے

فیض احمد فیض کی یہ غزل کہ جس میں جھانکتا دکھ، درد اور کرب ہے۔ پڑھ کر دیکھیں جس کا احساس آج بھی زندہ اور تازہ لگتا ہے۔ پتا نہیں کس قدر غم کی شدت میں یہ الفاظ فیض نے ادا کیے ہوں گے۔ 1974ء میں ڈھاکا سے واپسی پر جب اپنے ہم وطن اجنبی بن گئے تھے۔

ہم کہ ٹھہرے اجنبی اتنی ملاقاتوں کے بعد
پھر بنیں گے آشنا کتنی مداراتوں کے بعد

کب نظر میں آئے گی بے داغ سبزے کی بہار
خون کے دھبے دھلیں گے کتنی برساتوں کے بعد

تھے بہت بے درد لمحے، ختم درد عشق کے
تھیں بہت بے مہر صبحیں مہرباں راتوں کے بعد

دل تو چاہا پر شکست دل نے مہلت ہی نہ دی
کچھ گلے شکوے بھی کر لیتے مناجاتوں کے بعد

ان سے جو کہنے گئے تھے فیض جاں صدقہ کیے
ان کہی رہ گئی وہ بات سب باتوں کے بعد

توبیہ قطب کی ڈائری سے

درد کا رشتہ بہت عجیب ہوتا ہے۔ احساسات مختلف ہو سکتے ہیں لیکن دکھ کا احساس دلوں کو ایک ہی رشتے میں باندھ دیتا ہے۔ اعتبار ساجد کی یہ نظم آپ کی نذر۔

تم اس درد سے گزرے ہونا!
وہ رت، جس میں جل جاتی ہیں آنکھیں
تم پر بھی گزری ہے
وہ شب جو مہتاب سے ٹپکے
آنسو آنسو، شبنم شبنم، وہ شب
مجھ پر بھی اتری ہے
وہ دن جب گھڑیاں سو جائیں
لمحے پتھر کے ہو جائیں
وہ دن تم نے بھی کاٹا ہے
وہ دن میں نے بھی کاٹا ہے
دونوں کے جسموں، روحوں میں





## نادرہ خاتون



خط بھجوانے کے لیے پتا
خواتین ڈائجسٹ، 37-اردو بازار، کراچی۔
Email: info@khawateendigest.com
khawateendigest@hotmail.com

### یاسمین حنفی.... کراچی

"نمل" بہت خوب صورت بہت اعلا.... پر "جنت کے پتے" سے زیادہ نہیں.... "آب حیات" پڑھ تو رہے ہیں پر تبصرہ اینڈ میں.... "شہر آشوب" بھی اچھا جا رہا ہے۔ مجھے اس میں سائر کا کردار پسند ہے۔ دونوں ناولٹ بھی بہت اچھے تھے۔ افسانوں میں سمیرا حمید اور فائنہ رابعہ چھائی رہیں۔

ج۔ بہت شکریہ یاسمین! مختصر سا تبصرہ کیا آپ نے۔ "آب حیات" پر تبصرہ بعد میں کیوں بھئی؟ اپنی رائے لکھیں۔ ہم منتظر ہوتے ہیں۔

### عفت سعید.... ٹوبہ ٹیک سنگھ

سرورق کی ماڈل پیاری تھی۔ آنکھوں کے پرابلم کی وجہ سے خواتین سے مارچ 2014ء سے اگست 2015ء تک ناتا ٹوٹا رہا۔ جس کی وجہ سے اپنا فیورٹ اینڈ بیسٹ ناول پڑھ نہیں پائی ہوں۔ اپنی فیورٹ رائٹر عمیرہ احمد کا ناول "آب حیات" کی کچھ اقساط گزر گئی تھیں۔ نمرہ احمد کا "نمل" پڑھ رہے ہیں وہ بھی کزن بھابھی ندا نے پڑھنے پر مجبور کیا کہ پچھلی اقساط کا خلاصہ پڑھ لو اور "نمل" کو پڑھنا شروع کرو۔ واؤ نمرہ احمد جی آپ جو بھی لکھتی ہیں دل پہ نقش ہو جاتا ہے آپ کی تحریر نہ بھولنے والی تحریر۔ آپ کا اتنا گہرا مطالعہ کہ ہم پڑھ کر دنگ رہ جاتے ہیں۔ خواتین کا ہر سلسلہ ڈائجسٹ کی خوب صورتی ہے۔ "کھٹی سنی" سے لے کر بیوٹی بکس تک۔ ڈائجسٹ سے دیکھ کر نئی نئی ڈشز کی فرمائشیں کرتی ہوں جو پیاری بھابھی زیبا اور پیاری مماجانی بنا کر دیتی ہیں۔ نایاب جیلانی شعاع میں تو آ رہی ہیں خواتین میں بھی آجائیے۔ لیٹرز میں انیقہ انا کو شوق سے پڑھتی ہوں کیونکہ وہ چکوال کی ہیں۔

ج۔ پیاری عفت! ہمیں افسوس ہے کہ پچھلے ماہ آپ کا خط شائع نہ ہو سکا، مگر اس بات کی خوشی ہے کہ آپ نے اس بارے میں شکوے شکایت کے بجائے سمجھ لیا کہ تاخیر کی وجہ کیا تھی۔ پیاری قارئین! آپ ناراض نہ ہوا کریں۔ خط شائع ہوں کہ نہ ہوں۔ ہم انہیں پڑھتے ضرور ہیں۔

بیشتر دلچسپ خطوط اس وقت موصول ہوتے ہیں جب نیا پرچہ مارکیٹ میں آجاتا ہے، لیکن کاپی پریس میں جانے تک ہمیں جو بھی معیاری اور قابل نگارشات خواہ وہ خط ہی کیوں نہ ہوں۔ موصول ہو جائیں تو ہم کھینچ تان کر کسی نہ کسی طرح انہیں جگہ دے ہی دیتے ہیں۔

چکوال سے کوئی خاص تعلق ہے تو آپ صرف اسی وجہ سے انیقہ انا کے خط شوق سے پڑھتی ہیں؟

نایاب کا تو ہم بھی بے چینی سے انتظار کر رہے ہیں۔

آپ کی آنکھیں ٹھیک ہو گئیں۔ اب اپنا خیال رکھیے گا۔

### شبانہ امین راجپوت.... کوٹ رادھا کشن

دسمبر کا شمارہ دس تاریخ کے بعد ملا، سرورق مناسب ہی تھا۔ کرن کرن روشنی سے اپنے ایمان کو تازہ کیا اور اپنے پسندیدہ سلسلے وار ناولز پڑھے "آب حیات" "نمل" اور "شہر آشوب" ان کی تعریف میں، میں کیا لکھوں۔ سمیرا

حمید کا افسانہ "ولی" کافی متاثر کن تھا۔ ام طیفور کے ناول "اس درد کی دوا کرے کوئی" نے بھی کافی محظوظ کیا۔ عینی ملک کے "پرورش" نے بھی بہت متاثر کیا۔

ج۔ پیاری شبانہ! خواتین کی پسندیدگی کے لیے تہہ دل سے ممنون ہیں مصنفین تک آپ کی تعریف پہنچائی جارہی ہے۔

**نادیہ یاسمین، ریحانہ اکبر، بلقیس فاطمہ..... بستی عنایتی، تحصیل خیرپور**

خواتین سے تعلق آٹھ، نو سال پرانا ہے۔ میرے خط لکھنے کی ایک بڑی وجہ "نمل" ہے۔ سچ میں "نمل" بہت زبردست جارہا ہے۔ نمرہ جی کے اشعار بہت زبردست ہوتے ہیں۔ آپ آخر میں نمرہ کا انٹرویو ضرور لیجئے گا اور ان کی عمر بتادیں، کتنی ہے کیوں کہ ہمیں کہانی پڑھتے ہوئے بار بار یہ خیال آتا ہے کہ پتا نہیں رائٹر کیسی ہے۔ کتنی بڑی ہے وغیرہ وغیرہ۔

خط لکھنے کی دوسری بڑی وجہ میری آنٹی (چچی) کی خواتین سے خاموش محبت ہے۔ وہ تیسری کلاس میں تھیں، تب سے پڑھ رہی ہیں اور اب تو ماشاء اللہ ان کی بیٹی بھی تیسری میں جانے والی ہے۔ ان کا نام بلقیس فاطمہ ہے۔ ان کے لیے دعا کریں۔ اللہ انہیں اور میرے بھائی کو صحت اور زندگی والے بیٹے عطا فرمائے۔ (آمین)۔

خواتین کے سارے سلسلے بہت زبردست ہیں۔ عمیرہ جی! "آب حیات" تو خواتین کی رونق ہے۔ باقی ساری رائٹرز بھی بہت زبردست لکھتی ہیں۔

ج۔ پیاری نادیہ، ریحانہ اور بلقیس! محبت کا اظہار کے لیے کسی لمبے چوڑے فلسفے یا ذخیرۂ الفاظ کی ضرورت نہیں ہوتی، محبت اپنا پتا خود بتادیتی ہے۔ ہماری طرف سے سالگرہ مبارک اور آپ کی چچی اور ہماری دیرینہ قاری بلقیس فاطمہ اور آپ کو اس محفل میں خوش آمدید کہتے ہیں۔ بلقیس فاطمہ اور آپ کے بھائی کے لیے دعاگو ہیں۔

نمرہ کی عمر بیس سے پچیس کے درمیان ہے۔

**سمیرا اصغر..... لاہور**

کرن کرن روشنی پڑھ کر ہمیں دین کی مزید آگاہی ہوتی ہے۔ میں نے ایک خاص بات پوچھنی ہے۔

نومبر کے شمارے میں اللہ کی رحمت کے متعلق بتایا گیا تھا جس کا ایک طریقہ ذکر ہے، اس کے فوائد و مسائل میں بتایا گیا کہ جو درود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں بتائے ان کے پڑھنے سے ثواب کے بجائے گناہ کا اندیشہ ہوتا ہے۔ پلیز میری رہنمائی کریں۔ مسنون دعائیں اگر پڑھتے ہیں تو کیا ان کے پڑھنے سے گناہ ہوتا ہے؟

باقی سلسلوں کے متعلق کیا کہوں۔ تمام شمارہ ہی لاجواب ہے۔ رسالہ ہاتھ میں آتے ہی سب سے پہلے "نمل" پڑھتی ہوں۔ اس کے تمام کردار ہی بہت اچھے ہیں۔ نمرہ جی سے ایک بات پوچھنی ہے کہ فارس کی اپیل بائی زمر نہیں ہو سکتی کیا؟ امثل عزیز شہزاد کی "شہر آشوب" بھی بہت اچھی تحریر ہے۔ خدا کرے کہ اجیہ اور سائر کو جلد عقل آجائے۔

ج۔ پیاری سمیرا! مسنون دعاؤں سے مراد وہ دعائیں ہیں جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خود پڑھیں اور صحابہ کرام کو سکھائیں۔ یہ دعائیں پڑھنے سے گناہ کا سوال ہی نہیں بلکہ ثواب ملتا ہے۔ حدیث میں ہے بہترین ذکر لاالہ الا اللہ اور بہترین دعا الحمدللہ ——— ہے۔ آپ مسنون دعائیں پڑھیں، قرآن پاک کی تلاوت کریں اس کا ترجمہ و تفسیر پڑھ کر اس پر عمل کریں۔ دنیا اور آخرت کے لیے کافی ہے۔ البتہ وہ دعائیں جو اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں بتائیں یا ان کے بارے میں شک ہے، ان کے بارے میں اندیشہ ہو سکتا ہے، جو چیز شک میں ڈالے اسے چھوڑ دینا چاہیے۔

**طلعت ثناء..... سیال شریف**

جس کہانی نے خط لکھنے پر مجبور کیا ہے وہ "نمل" ہے

ویل ڈن نمرہ جی "جنت کے پتے" کی طرح اس دفعہ بھی بازی لے گئی۔ ہم نمرہ جی کے کرداروں کو گھر میں ایسے ڈسکس کرتے ہیں جیسے وہ ہمارے سامنے جیتے جاگتے کردار ہوں۔ باقی رسالہ بھی ہماری جان ہے۔ اس دفعہ ٹائٹل بھی بہت اچھا تھا۔ "آب حیات" میں اکٹھی پڑھوں گی مکمل ہونے پر۔ سارا کھیل انا کا تھا بہت اچھا ناولٹ تھا۔ یہ کوئی نئی رائٹر ہیں بدیع الجمال پہلے نہیں پڑھا۔ ام طیفور نے بھی جیسے پہلوان کو انسان بنایا اچھا لگا۔ رنگا رنگ سلسلہ اب کیوں مزہ نہیں دیتا۔ "خبریں وبریں" بھی پرانی تھیں آپ کی بیاض سے ہوتے ہوئے نفسیاتی الجھنیں پڑھیں

عدنان صاحب بہت نیکی کا کام کررہے ہیں۔ بہنوں کو سنوارنے کا کام نیکی ہی ہے۔

ج۔ پیاری طلعت! خواتین کی محفل میں خوش آمدید۔ "نمل" کی تعریف نمرہ تک پہنچا رہے ہیں' لیکن یہ کیا بھئی؟ "آب حیات" آپ مکمل ہونے پر پڑھیں گی تو ہم آپ کی رائے کیسے جان سکیں گے ہمیں تو بہت اچھا لگتا ہے جب ہر قسط پر تفصیلی تبصرہ پڑھتے ہیں۔ بدیع الجمال بہت عرصہ پہلے لکھتی تھیں پھر پاکستان سے باہر چلی گئیں۔ اب ایک طویل مدت بعد پھر قلم اٹھایا ہے۔

رنگا رنگ پھول کا سلسلہ آپ کو مزہ نہیں دیتا' یہ جان کر حیرانی ہوئی جبکہ اس سلسلے میں لطائف' اقتباس' اقوال سب ہی چیزیں شامل ہوتی ہیں۔ آپ کے سوال کا جواب بیوٹی بکس میں دیں گے۔

ضحیٰ خان۔۔۔

ٹائٹل ہمیشہ کی طرح خوب صورت تھا۔ خواتین کی پچھلے چھ سال سے قاری ہوں' مگر خط لکھنے کی نوبت پہلی بار آئی ہے۔ اب آجائیں تبصرے پر تو "عمیرہ احمد" کیا کمال کا لکھ رہی ہیں۔ "آب حیات" نے تو مانو اپنا دیوانہ ہی بنا ڈالا۔ "آب حیات" کی تعریف کے لیے الفاظ کا انتخاب مشکل امر ہے۔ "نمل" کی تعریف میں کیا کہا جائے اور کیا نہیں....ڈیل ڈن نمرہ احمد ہر نئی قسط کے ساتھ سسپنس بڑھتا ہی جارہا ہے۔ فارس سب کچھ جانتا تھا۔ نمرہ احمد ہمیشہ چونکا دینے والے موضوع کا انتخاب کرتی ہیں اور اس ناول کے بعد خوشی محسوس ہوتی ہے کہ کوئی تو ہے جو ناولز میں ہیرو ہیروئن کی محبت رومانس اور شادی کے علاوہ بھی کچھ لکھ رہا ہے میرا پسندیدہ کردار "سعدی" بے شک وہ زمر' فارس اور حنین کی طرح ٹیلنٹڈ نہیں ہوگا' مگر وہ اپنی زبان سے ہی ساری بازی جیت لیتا ہے۔ "شہر آشوب" میں سائر کا کردار ایک نفسیاتی مریض کا میرب پر بہت ہی ترس آتا ہے۔ اجیہ کی کہانی ابھی سمجھ نہیں آئی۔ خیر قسطوں کے ساتھ ساتھ آگے بڑھتی چلی جائے گی۔ "حروف ساز" اور "ولی" دونوں مرکزی خیال کے حوالے سے بہترین تھے۔ اس بار سمیرا احمد نے بھی کچھ آسان زبان میں لکھا اس لیے ایک ہی بار میں سمجھ آگیا۔ "سارا کھیل انا کا تھا" بہت بہترین اور مکمل ترین ناول تھا۔ "اس درد کی دوا کرے" کھٹا میٹھا سا کچھ مزاحیہ سا تھا۔ ضیغم کا کردار بہت دلچسپ تھا اور نیلوفر کا فیصلہ بھی زبردست تھا۔ "پیغام تھا" پڑھ کر وقار پر بہت دکھ ہوا آج کل خلوص' وفا اور محبت پر دولت اور پیسے کو ترجیح دی جاتی ہے۔ "عینی ملک" کی "پرورش" آج کل کے ہر ماں باپ کو پڑھنی چاہیے۔ ڈائجسٹ میں سلسلے وار ناول تین ہیں۔ اگلے مہینے سے چار ہو جائیں گے۔ یہ بہت زیادہ ہیں۔ مکمل ناول صرف دو ہوتے ہیں انہیں بڑھائیں اگر سلسلے وار ناول کم نہیں ہوسکتے تو صفحے بڑھا دیں۔

ج۔ پیاری ضحیٰ! کوشش کریں گے کہ آپ کی تمام فرمائشوں کو پورا کرسکیں۔ اتنا اچھا تبصرہ کرنے کا شکریہ۔

صائمہ بشیر۔۔۔ گجرات پاکستان

پیارے نبی کی پیاری باتوں کے فوراً بعد "نمل" پڑھا۔ اور واقعی تعریف کے لیے الفاظ ہی نہیں ہیں۔ ہر قسط کے آغاز پر موضوع کا ہونا اور پھر اس کی تفسیر بیان کرنا بہت متاثر کن ہے۔ "آدمی کے دو دل" پڑھنے کے بعد مجھے اپنا جائزہ لینے کا موقع مل گیا۔ جزاک اللہ۔ نمرہ احمد "نمل" میرے لیے کہانی ہی نہیں تربیت کا ذریعہ بھی ہے۔ نمرہ احمد! آبدار کو سعدی کی ہیروئن مت بنایئے گا ورنہ میں کیا کروں گی؟ یہ جب آپ روبرو میں آئیں گی تب بتاؤں گی۔ حنہ کا سیم سے یہ ڈائیلاگ کہ "زیادہ جہاں سکندر بننے کی ضرورت نہیں ہے" "آپ سوچ نہیں سکتیں کہ رات کے دس بجے یعنی آدھی رات کو کافی عرصے بعد میں قہقہہ لگا کر ہنسی (میں نو بجے تک سو جاتی ہوں لہٰذا دس بجے میرے لیے آدھی رات ہی ہے) اور مجھے یقین تھا کہ سعدی جواہرات کا نام کبھی بھی نہیں لے گا۔ اب جواہرات ڈاکٹر کو بھی خاور کا نام لینے کو کہے گی اور فرعون کے ہاتھوں ہی ہامان کا خاتمہ ہوگا۔ شکر ہے کہ احمر حنہ کا ہیرو نہیں ورنہ تو میرا دل ہی جل گیا تھا جب مجھے لگا کہ احمر...؟ ایک آخری بات کہ زمر کا فارس کو یہ کہنا کہ "اس ملک میں قانون ـــ ہے قانون پر چلنے والا کوئی نہیں ہے" اس نے میری حب الوطنی اور زیادہ کردی کہ ہم کمزور ہی سہی' مگر ابھی بھی ہمارے پاس بہت کچھ ہے۔ دشمن کو کبھی بھی خود پر غالب نہیں آنے دیں گے۔ ان شاء اللہ۔

ج۔ پیاری صائمہ! آپ کو پریشان ہونے کی ضرورت

نہیں۔ آب دار سعدی کی ہیروئن بن بھی جائے تو سعدی آپ کا بھائی ہی رہے گا (بھئی سعدی کا کردار ایک اچھے بچے کا ہے نا) دس بجے اور آدھی رات؟ کراچی میں تو رات دس بجے دن نکلا ہوتا ہے۔

احمر حنہ جیسی پیاری لڑکی کا ہیرو کیسے ہو سکتا ہے۔ اور زمر نے واقعی بہت اچھی بات کہی۔ ہمیں بھی اس کی بات بہت پسند آئی۔ اس میں شک نہیں کہ ہمارا ملک بہت اچھا ہے اگر اس میں کہیں کوئی خرابی یا کمی ہے تو اس کے ذمہ دار بھی ہم ہیں۔

## سیدہ زہرا تحسین علی.... کراچی

دسمبر کا تمام شمارہ بہترین ہے۔ ایک نکتہ اٹھانا چاہتی ہوں۔ اکثر کہانیوں میں محبت کزن سے ہو جاتی ہے اور لڑکا ماں کو منانے کے لیے یا تو بیرون ملک جا کر واپس نہیں آتا یا اسی کزن سے شادی کی شرط رکھ دیتا ہے یا پھر بیرون ملک جا کر بسنے کی دھمکی دے دیتا ہے اور آخر کار ماں کو ہار ماننا پڑتی ہے۔ کیا اس کے علاوہ ماں کو کسی اور طریقے سے رام نہیں کیا جا سکتا۔ اور بھئی ہماری زمر کے ساتھ کچھ برامت کیجئے گا۔

ج۔ پیاری تحسین! ہم آپ سے بالکل متفق نہیں ہیں۔ کچھ کہانیوں میں تو واقعی یہی ہوتا ہے، لیکن اکثر کہانیوں میں یہ نہیں ہوتا.... آپ کا پیغام مصنفین تک پہنچا رہے ہیں کہ وہ اب ماؤں کو منانے کے لیے نئے طریقے اختیار کریں۔

## عمیمہ خان.... کراچی

اس ماہ کا شمارہ پڑھا۔ سرورق کی ماڈل بہت اچھی لگی۔ اس کے بعد فہد مرزا سے ملاقات اور سونیا مشال سے باتیں بھی نہایت ہی دلچسپ لگیں۔ "آب حیات" کی قسط بہت اچھی لگی اور اس قسط کو ختم تو بہت ہی سسپنس میں کیا ہے۔ عموماً" تین سال کے بچے اتنے "بولڈ" اور "کونک" نہیں ہوتے جتنا حمین ہے۔ اس کے بعد آتے ہیں کہانی "سارا کھیل انا کا تھا" کی طرف تو کہانی حقیقت سے قریب لگی اور کہانی "دلی" کی بات کریں تو یہ بھی زبردست کہانی تھی اور سبق آموز بھی۔ "شہر آشوب" پڑھی مگر یہ سمجھ نہیں آیا کہ سائرس کی بے وفائی کا بدلہ میرب سے لے رہا ہے۔ "اس درد کی دوا کرے کوئی" تھوڑی مزاحیہ تھی۔

اب آتے ہیں ناول "نمل" پر تو نہایت ہی زبردست قسط آئی ہے اور سعدی کا کردار سب سے اچھا لگا۔ اس کے علاوہ یہ کہنا تھا کہ نمرہ احمد قرآن کی تفسیر بہت ہی اچھے انداز میں کرتی ہیں اور نمرہ احمد ہر طرح کے ناولز بہت اچھے لکھتی ہیں۔ کہانی "پرورش" بھی سبق آموز تھی۔

آپ نے میرا خط نہیں چھاپا تو میں یہ ہی سمجھوں گی کہ آپ صرف تعریفی خطوط لگاتی ہیں۔

ج۔ پیاری عمیمہ! آپ کا خط پڑھ کر حیرت ہوئی کہ آپ نے تو صرف تعریف ہی کی ہے تنقید تو کی ہی نہیں پھر بھی ہم پر یہ شک کہ ہم تنقیدی خط شائع نہیں کریں گے۔ لگتا ہے کہ آپ خطوط کا سلسلہ نہیں پڑھتی ہیں۔ ورنہ آپ کو اندازہ ہو جاتا کہ ہم پر کتنی بے رحمانہ تنقید ہوتی ہے اور ہم پوری خوش دلی سے اس کا خیر مقدم کرتے ہیں۔

تبصرہ آپ نے اچھا کیا ہے۔ بروقت مل بھی گیا۔ آئندہ خط لکھیں تو اس یقین کے ساتھ لکھیں کہ تعریف ہو یا تنقید ہم کھلے دل سے خوش آمدید کہتے ہیں۔

تین سال کے بچے عموماً" ایسے نہیں ہوتے لیکن یہ نہ بھولیں کہ حمین سالار کا بچہ ہے۔

## نائلہ امین عرف ایمن.... شکریال راولپنڈی

بھئی فرسٹ انٹری ہے۔ ٹھیک ٹھاک بول کر جائیں گے.... دہلیز پہ ہی سلام کر کے تھوڑی نا بھاگ جائیں گے۔ تمام رائٹرز کے لیے سچ کہوں تو تعریف کے الفاظ نہیں ملتے' لیکن.... لیکن "نمرہ احمد" میں یہ کہوں گی کہ اے کاش میں نمرہ جی سے مل سکتی۔ حنہ سے مجھے کوئی شکایت نہیں۔ اب کیوں کہ اب وہ اتنا نہیں کھاتی' آبدار بھی بہت کیوٹی کیوٹی سی ہے زمر بے چاری کے مرض کا سن کر دلی صدمہ ہوا۔ آہ فارس غازی! میری اور تمہاری اک سی کہانی ہے۔ اصل میں ہم دونوں سب کو سمجھتے ہیں پر ہمیں کوئی بھی سمجھنا نہیں چاہتا۔ ایک اور اہم بات کرنی تھی بہت غصہ آتا ہے ان قاری بہنوں پر جو ذرا ذرا سی بات پہ تنقید لکھ بھیجتی ہیں (میں خواتین و شعاع دونوں شماروں کی بات کر رہی ہوں) مجھے ایک اور بات کہنی ہے یہاں کہ عمیرہ احمد' نمرہ احمد اور ہاشم ندیم یہ وہ رائٹرز ہیں جن کے لفظ میرے دل پہ ٹھاہ کر کے لگتے ہیں اور یہ میرے استاد ہیں کیونکہ ان تینوں کی باتوں میں ایسی تاثیر ہے جو ہمیشہ میرے دل پر اثر کرتی ہے اور ہاں عفت سحر طاہر سے کہیں وہ بھی

کوئی نت کھٹ سی تحریر لکھیں۔ (بن مانگی دعا میں جب سفینہ بیگم کا غرور ٹوٹا وہ سین پڑھ کر بہت مزہ آیا۔ بہت اچھا ناول تھا سب ناولز کی طرح) ج: پیاری نائلہ! دلہیز سے ہم بھی آپ کو بھاگنے نہیں دیں گے۔ صفحات کم سہی لیکن دل میں ہمارے بہت جگہ ہے یہاں آپ جم کے قیام کر سکتی ہیں۔

اگر فارس غازی اور آپ کی کہانی ایک ہے تو بہت ہی خوشی کی بات ہے کیونکہ دیر تو لگی لیکن زمر نے فارس غازی کو سمجھ لیا ہے۔

عفت سحر طاہر سے ہم نے بھی فرمائش کی ہے۔ از میرٹ کی کمی ہم بھی شدت سے محسوس کر رہے ہیں۔ ایک خوش خبری آپ کو سنا دیں آپ عفت سحر کا ناول جلد پڑھ سکیں گی۔

## ارم بشیر۔۔۔ اسلام آباد

ٹھنڈے ٹھنڈے دسمبر میں گرمیوں والا ٹائٹل لیکن ٹائٹل بہت خوب صورت ہے سب سے پہلے شہر آشوب پڑھی۔ آپ لوگوں کا شکریہ کہ شہر آشوب کی قسط کافی لمبی ہوتی ہے۔ آج کی قسط پڑھنے سے پہلے تک تو سارا کا تصور بڑا ہیرو والا تھا مگر اس قسط میں جو زبان استعمال کی ہے اس نے میرب کے لیے اس سے تو کہیں سے بھی وہ ناول کا ہیرو نہیں لگا۔ اس خط کے ساتھ دو ڈائجسٹ بھیج رہی ہوں ایک خواتین فروری 2008 کا اور دوسرا ریشم نومبر 2015 کا ہو سکتا ہے کہ جو بات میں آپ کو بتا رہی ہوں شاید وہ آپ لوگوں کو پہلے سے ہی پتا ہو اور آپ لوگ اس پر کارروائی بھی کر چکے ہوں لیکن اگر آپ لوگ اس بات سے لاعلم ہیں تو میں نے بتانا ضرور سمجھا خواتین 2008 والے شمارے کے صفحہ نمبر 60 پر راشدہ رفعت کی کہانی ہے (محبت ہم سفر میری) یہی کہانی اس ماہنامہ ریشم کے صفحہ نمبر 241 پر کسی مونا محمود نے خواہشوں کے گلاب نام سے چھپوائی ہے۔ جہاں تک میرا خیال ہے یہ تو جرم ہے کسی کی کہانی اپنے نام سے چھپوانا اس لیے مجھے بہت عجیب لگا۔ میری عادت ہے کہ میں پرانے ڈائجسٹ بھی سنبھال کر رکھتی ہوں۔ میری الماری بھری ہوئی ہے خواتین ڈائجسٹوں سے اور میں پرانے ڈائجسٹ نکال نکال کر پڑھتی بھی رہتی ہوں' اسی لیے راشدہ رفعت کی یہ اتنی پرانی کہانی بھی میرے دماغ میں تھی۔

ج پیاری ارم! ہمیں پتا ہے کہ ہماری قارئین خواتین ڈائجسٹ سے کتنی محبت کرتی ہیں۔ اس کے شمارے سنبھال کر رکھتی ہیں لیکن شاید کہانی چرانے والی مونا محمود کو اس بات کا اندازہ نہ تھا' اس لیے انھوں نے پورے اطمینان سے چوری کی لیکن پکڑی گئیں۔ اس دیدہ دلیری پر ہم انہیں کیا کہیں' انہیں خود شرم آنی چاہیے۔ آپ کا تہہ دل سے شکریہ کہ آپ نے ہمیں پرچے بھجوائے۔ ہمارے علم میں یہ بات نہیں تھی۔

## آمنہ سعید۔۔۔ نیلور اسلام آباد

بہت سنا تھا "نمل" کے بارے میں فیس بک پر' میسجز پر خواتین ڈائجسٹ میں شائع ہونے والے خطوط میں اور بہن کی دوستوں سے۔ پھر میں نے پچھلے مہینے ہی نیٹ سے ساری اقساط نکال کر پڑھیں۔ بہت زبردست کہ شاید زندگی میں پہلے کبھی ایسا ناول نہیں پڑھا۔ اور نمرہ آپی پلیز اگر آپ نے عین ٹائم پر زمر کو اگلے جہان پہنچانے کی کوشش کی تو میں اتنی زور زور سے روؤں گی کہ میری آواز آپ کے کانوں کے پردے پھاڑ دے گی۔ (ہاہاہا)

سمیرا حمید آپی آپ بھی بہت اچھا لکھتی ہیں مگر عجیب۔ سمجھ آبھی جاتی ہے اور نہیں بھی۔ مگر ایک بات کہ آپ کا اسٹائل واقعی دوسروں سے جدا ہے۔ پڑھ پڑھ کر خود بھی لکھنے کا شوق پیدا ہوا تو 2011 میں فیملی میگزین میں کہانی لکھی۔ چار سال تک بچوں والی کہانیاں لکھیں۔ اور اب میری خواہش ہے کہ میں بھی کوئی ناول لکھوں مگر لکھ نہیں پاتی۔

ج پیاری آمنہ! آپ نے بچوں کے لیے کہانیاں لکھی ہیں تو بڑوں کے لیے بھی لکھ سکتی ہیں اور آپ کا تو مطالعہ بھی وسیع ہے۔ کوشش کریں تو ضرور کامیاب ہوں گی (ان شاءاللہ)

## نزہت فاطمہ۔۔۔ لاہور

نو سال سے آپ کی خاموش قاری ہوں' اس تاسف کے ساتھ کہ خواتین ڈائجسٹ کو بہت پہلے کیوں نہ پڑھنا شروع کیا۔ بلاشبہ آپ کا رسالہ خواتین کی تعلیم و تربیت کا احسن فریضہ بہت اعلا طور پر انجام دے رہا ہے۔ یہ صدقہ جاریہ بھی ہے۔ مستقبل میں اس کی ذمہ داریاں (اور آپ سب کی بھی) اس حوالے سے بہت بڑھ جائیں گی۔ جس

کی نشاندہی "آب حیات" اور "نمل" نے اور ان سے بھی قبل "زمین کے آنسو" اور "عہد الست" نے کردی ہے۔ یعنی کہ دنیا خصوصاً" عالم اسلام کے تیزی سے بدلتے حالات اور ان کی بناء پر درپیش چیلنج۔ بلکہ اصل چیلنجز تو اب مسلمان خواتین کو درپیش ہوں گے کیونکہ دشمنان اسلام نے "مسلمان عورت" پر فوکس کرلیا ہے۔ کہ اسے اپنے مذموم منصوبوں کے لیے آلہ کار بنانا ہے مغرب پر واضح ہوچکا ہے کہ جب تک مسلمان عورت گھر اور خاندان کو سنبھال کر بیٹھی ہے ان کا کوئی وار کاری نہیں ہوسکتا ہے اس لیے ان کا ایجنڈا ہے کہ خاندان کا ادارہ انتشار کا شکار ہو۔ عمیرہ احمد آپ کے زور قلم کے لیے دعاگو ہوں۔

آخر میں آپ کی اجازت سے اقراء شریف کے خط کے حوالے سے کچھ کہنا چاہوں گی۔ اقراء بٹی وحی صرف اور صرف رحمانی ہے۔ اور خدا کے رسولوں پر اس کی طرف سے حضرت جبرئیل لے کر آتے رہے۔ شیطان کو وحی کا اختیار نہیں ہے۔ صرف وسوسہ ڈالنے کا اختیار ہے۔ اور وہ بھی ان لوگوں پر کارگر نہیں ہوتا۔ جو اپنے رب سے تعلق مضبوط رکھتے ہیں۔ نماز قرآن اور ذکر کے ذریعے۔ اور احکامات الٰہی کی پابندی سے۔

ج پیاری نزہت! آپ کا تجزیہ بالکل درست ہے لیکن پاکستان میں ابھی بہت سارے لوگ ایسے ہیں جو ان کے ایجنڈے کو ناکام بنانے کے لیے کام کررہے ہیں۔ پاکستانی خواتین گھر سے باہر کام کرنے کے لیے نکلتی ہیں تو اپنی اقدار مذہب اور روایات کا خیال رکھتی ہیں۔ گھروں میں کام کرنے والی ماسیوں ہی کو دیکھ لیں اپنے گھر اور خاندان کے لیے کتنی جان توڑ محنت کرتی ہیں۔ ایک عورت اپنے گھر کا پورا کام نہیں کرپاتی اور وہ چار چار گھروں کے کام نمٹاتی ہیں۔

پاکستانی خواتین اپنی تعلیم، تربیت اور مذہب سے مضبوط تعلق کی بنا پر ہر میدان میں سرخرو ہوں گی۔ ان شاء اللہ اپنی دعاؤں میں یاد رکھیے گا۔

**شہنیلا اعراج۔۔۔ ابوظہبی**

کالج کے زمانے سے ان رسالوں سے دوستی ہوئی۔ 24 سال گزر گئے، آج تک کوئی غیر معیاری تصنیف میری نظر سے نہیں گزری۔ ہاں غیر دلچسپ تحریریں، کہانی کی کمزوریاں یا پھر کردار نگاری کی خامیوں کے ساتھ تو رہی ہیں لیکن مجموعی طور پر کہانیوں کا معیار اعلا رہا ہے۔

خوب صورت کہانیاں۔ اور ہر کہانی کسی نہ کسی پیغام کے ساتھ۔ سارے خطوط کے بیچ ایک میرا خط نہ بھی ہو تو کیا فرق پڑتا ہے بہت ساری رائٹرز ایسی تھیں کہ جن کو پڑھ کر بہت محظوظ ہوئی۔ لیکن عنیزہ سید کی کہانیوں نے ہمیشہ میرے ذہن پر قبضہ جمائے رکھا۔ ایک لمبے عرصے تک ان کے علاوہ کوئی دوسری رائٹر میری پسندیدہ نہیں بن سکی۔ ان کے بعد اب عمیرہ احمد ہیں جن کی ہر تحریر مجھے پہلے سے بڑھ کر نظر آئی ہے۔ سالار اور امامہ کو ایک ساتھ رہتے، لڑتے جھگڑتے، ہنستے بولتے دیکھنا (پڑھنا) بہت اچھا لگا۔ لیکن نومبر کی قسط میں ایک سین نے مجھے کچھ مایوس کیا اور کچھ مضطرب بھی۔ وہ سین جس میں سعد اپنی فیملی کے ساتھ سالار سے ملنے اس کے گھر آتا ہے۔

جس قدر سعد خود غیر متوازن شخصیت کا مالک ہے، اتنی ہی غیر متوازن اور تنگ ذہن اس نے بیوی بھی پائی ہے۔ غضب کا جوڑ ملایا ہے امامہ نے۔

یقیناً" ایسے بھی لوگ ہوتے ہیں جو ظاہری طور پر دین دار حلیہ رکھتے ہیں لیکن تعلیمات پر عمل پیرا نہیں ہوتے، مگر یہ لازمی نہیں ہے کہ عمیرہ ہر بار ہی اپنی کہانی میں ظاہری طور پر دین دار حلیہ رکھنے والوں کو منافق ہی دکھائیں پیر کامل میں ڈاکٹر جلال۔ اور آب حیات میں سعد۔ سعد اور اس کی بیوی کی تنگ ذہن کو بڑی مہارت کے ساتھ تبلیغ کے ساتھ منسلک کیا گیا ہے۔ کم و بیش یہی کام مغرب بھی کررہا ہے، مسلمانوں کو دہشت گردی کے ساتھ منسلک کر کے۔

ایک چھوٹی سی بات اور۔

وہ یہ کہ عالیہ نقاب لیے ہوئے تھی، امامہ کو اتنی میزبانی تو دکھانی چاہیے تھی کہ اسے لے کر کسی دوسرے کمرے میں بیٹھ جاتی۔

ج محترمہ شہنیلا اعراج! خوش رہیں۔ اس دنیا میں ہر شخص، ہر چیز یہاں تک کہ ہر ذرے کی اپنی جگہ اہمیت ہے اور کوئی بھی چیز بے مقصد اور بے کار نہیں۔ آپ نے یہ کیونکر سوچ لیا کہ آپ کے خط سے کوئی فرق نہیں پڑے گا۔ آپ ہماری 24 سال سے خاموش قاری ہیں اور آج خط لکھا ہے تو یقین جانیں ہمیں بہت خوشی ہوئی۔ اب کسی کو 24 سال تک تو خاموش نہیں رہنا چاہیے بلکہ دل کی

بات کہہ دینی چاہیے۔ چلیں شکر ہے دیر سے ہی سہی آپ آئیں تو۔

عمیرہ احمد نے کسی خاص جماعت کے بارے میں نہیں لکھا۔ انہوں نے ان لوگوں کے بارے میں لکھا ہے جو بہت مذہبی ہوتے ہیں لیکن تکبر میں مبتلا ہوتے ہیں۔ دوسروں کی کمزوریوں کو بیان کرنے میں انہیں لطف آتا ہے۔ امامہ سعد کی بیوی کو کمرے میں اس لیے نہیں لے کر گئی کہ وہ جانا نہیں چاہتی ہوگی۔

## تسکین گل..... عیسیٰ خیل

عیسیٰ خیل۔ پنجاب کے ضلع میانوالی کا ایک چھوٹا سا شہر ہے۔ جس میں صحت، تعلیم کی ناکافی سہی مگر سہولتیں موجود ہیں۔ البتہ گیس کی سہولت کے لیے کافی عرصے سے انتظار میں ہیں۔

عیسیٰ خیل غیرت مند لوگوں کا شہر ہے جہاں پردے کی پاس داری فرض اولین کے طور پر کی جاتی ہے اور یہاں کی خواتین چاہے بوڑھی ہوں یا جوان سال، پردے کے بغیر گھر سے نکلنا گناہ سمجھتی ہیں۔

عیسیٰ خیل کو سرسنگیت کا شہر کہا جائے تو غلط نہ ہوگا سوہنا خان بیدس اور مجبور عیسیٰ جیلوی جیسے اعلا پائے کے شاعر اس سرزمین میں پیدا ہوئے۔ جن کے لکھے ہوئے لازوال گیت جب عطاء اللہ خان عیسیٰ خیلوی کی آواز میں منظر عام پر آئے تو آج بھی زبان زد عام ہیں۔

عطاء اللہ خان عیسیٰ خیلوی کی پرائڈ آف پرفار منس بھی اسی سرزمین کے بیٹے ہیں۔ اور کلیم اللہ خان جاذب اور جاوید راز اور بہت سے اعلا شعراء کا عمدہ کلام عوام کے ذوق سلیم کی تسکین کا سامان کرتا ہے۔ عیسیٰ خیل میں بولی جانے والی سرائیکی کی جو قسم ہے، وہ خوب صورت الفاظ سے مالا مال ہے۔ سرائیکی کا لہجہ دل موہ لینے والا ہے۔

عیسیٰ خیل کے لوگ غصے کے بہت تیز ہوتے ہیں۔ ہمارا تو جی! محبوب بھی لیٹ آئے تو فائر مارنے پر تل جاتے ہیں (ہاہاہا)

ج: پیاری تسکین! آپ کا عیسیٰ خیل آپ کا ہی نہیں ہمارا بھی ہے۔ پاکستان کا ہر شہر، ہر گاؤں بہت پیارا ہے۔ یہاں کا چپہ چپہ خوب صورت ہے، یہاں کے لوگ بہت اچھے محبت کرنے والے ہیں، بس کچھ لوگ اپنی سیاست چمکانے کے لیے تعصب کا زہر گھولنے کی کوشش کرتے ہیں۔ دعا کریں۔ اللہ تعالیٰ انہیں ان کے ارادوں میں ناکام کرے اور ہدایت دے۔



## قارئین متوجہ ہوں!

1- خواتین ڈائجسٹ کے لیے تمام سلسلے ایک ہی لفافے میں بھجوائے جاسکتے ہیں، تاہم ہر سلسلے کے لیے الگ کاغذ استعمال کریں۔

2- افسانے یا ناول لکھنے کے لیے کوئی بھی کاغذ استعمال کر سکتے ہیں۔

3- ایک سطر چھوڑ کر خوش خط لکھیں اور صفحے کی پشت پر یعنی صفحے کی دوسری طرف ہرگز نہ لکھیں۔

4- کہانی کے شروع میں اپنا نام اور کہانی کا نام لکھیں اور اختتام پر اپنا مکمل ایڈریس اور فون نمبر ضرور لکھیں۔

5- مسودے کی ایک کاپی اپنے پاس ضرور رکھیں، ناقابل اشاعت کی صورت میں تحریر واپسی ممکن نہیں ہوگی۔

6- تحریر روانہ کرنے کے دو ماہ بعد صرف پانچ تاریخ کو اپنی کہانی کے بارے میں معلومات حاصل کریں۔

7- خواتین ڈائجسٹ کے لیے افسانے، خط یا سلسلوں کے لیے انتخاب، اشعار وغیرہ درج ذیل پتے پر رجسٹری کروائیں۔

خواتین ڈائجسٹ

37-اردو بازار کراچی

### برائے فروخت

آپ نے اکثر برائے فروخت کے اشتہارات دیکھے ہوں گے لیکن ایسا انوکھا اور منفرد اشتہار آپ کی نظروں سے شاید کبھی نہ گزرا ہو۔ جس میں بمبئی کی ایک بہو نے اپنی ساس کے لیے برائے فروخت کا اشتہار دیا ہے۔ یہ اشتہار پرانی اشیاء کی خرید فروخت کی ویب سائٹ پر دیا گیا ہے۔ (کیا اپنے والدین کو بھی برائے فروخت کے لیے پیش کر سکتی ہے یہ بہو یا شوہر کی ماں ہی۔۔۔؟) جس میں ساس کی خصوصیات کا بھی ذکر کیا گیا ہے۔ کہ ساٹھ سال کی عمر میں بھی ان کی آواز ایسی ہے کہ جس سے پڑوسیوں کو قتل کیا جا سکتا ہے۔ (او بہو بیگم! اب تک کیسے زندہ ہیں۔۔۔؟) آپ کتنا ہی اچھا کھانا بناتی ہوں، لیکن ان کی ساس اس میں ایک سو ایک خامیاں نکال سکتی ہیں۔ (جب آپ ساس بنیں گی



# خبریں وبریں

واصفہ سہیل

### مطالبہ

خبر ہے کہ میرا نے ماڈل ایان علی کا کیس لڑنے والے وکیل اور سابق گورنر پنجاب سردار لطیف کھوسہ سے رابطہ کرنے کا فیصلہ کیا ہے۔ میرا کی خواہش ہے کہ ان کا مقدمہ سردار لطیف کھوسہ لڑیں۔ میرا نے حکومت پاکستان سے اپنی شادی کے حوالے سے جھوٹی خبروں کا نوٹس لینے کا مطالبہ کر دیا ہے (او جی! اب حکومت کو یہی کام کرنے رہ گئے ہیں کہ وہ۔۔۔؟) اور کہا ہے کہ ایسی خبریں مجھے بلیک میل کرنے کی سازش ہے۔ (ہم سمجھے بلیک منی) میرے فین (کون سے والے۔۔۔؟) ایسی خبروں اور تصاویر پر دھیان نہ دیں یہ سب بے بنیاد ہیں۔ (تو پھر رائی کا۔۔۔ پہاڑ کیسے بنتا ہے) انہوں نے مزید کہا کہ میری شادی کے حوالے سے آئی خبروں سے میرا دل دکھی ہوا ہے۔ (ویسے میرا امریکن شہریت حاصل کرنا چاہتی ہیں اور آج کل اسی تگ و دو میں لگی ہوئی ہیں۔)



تو...؟ وہ ایک بہترین مشیر بھی ہیں وہ دنیا بھر کے عقل مند ترین انسانوں اور دانشوروں کو بھی مشورے سے نواز سکتی ہیں۔ (کہیں یہ اشتہار بھی ان کے مشوروں ہی

کی بدولت تو نہیں دیا گیا...؟) بہو صاحبہ نے اس اشتہار میں ساس کی قیمت کے خانے میں لکھا ہے کہ اگر آپ ہماری ساس کو نقد رقم دے کر خریدنے میں دلچسپی نہیں رکھتے تو ایک عدد پرانی کتاب بھی قیمت کے طور پر دی جاسکتی ہے۔ (کتاب حاصل کرنے کا اچھا طریقہ ہے)



ساتھیوں نے بے نظیر کے قتل کا منصوبہ بنایا اس کے بعد زرداری کو حکومت دی گئی اس شرط کے ساتھ کہ مشرف کو کچھ نہیں کہنا۔ اب نواز شریف کو بھی اس شرط پر حکومت دی گئی کہ مشرف کی طرف آنکھ اٹھا کر

نہیں دیکھنا۔ حیرت ہے لوگ پھر بھی یہ طعنے کیوں دے رہے ہیں کہ سانحہ کارساز کے شہیدوں کے خون کا حساب کیوں نہیں لیا جارہا۔ بے نظیر کے قاتلوں کو کیوں نہیں پکڑا جارہا۔ حیرت ہے۔

(عبداللہ طارق سہیل)

☆ محمد علی جناح ٹھیک تھے۔ اگر ہمارے بزرگوں نے پاکستان بننے کی مخالفت نہ کی ہوتی تو شاید آج پاکستان رقبے میں زیادہ بڑا اور زیادہ طاقت ور ہوتا۔ مجھے ہندوستانی ہونے پر شرمندگی ہے اور میرے خیال میں ہندوستان کے مسلمان بزدل ہیں۔ میں کشمیر کے مسلمانوں کو سلام پیش کرتا ہوں۔ وہ ہندوستانی مسلمانوں کی طرح بزدل نہیں ہیں۔

(یعقوب میمن کے ہندوستان سینٹرل جیل ناگ پور میں پھانسی چڑھنے سے پہلے آخری الفاظ)

## زیادتی

قومی کرکٹ ٹیم کے آفیشلز کی جانب سے سرفراز احمد کے ساتھ زیادتی کا ایک نہ ختم ہونے والا سلسلہ ابھی تک جاری ہے جبکہ بحیثیت وکٹ کیپر اور بیٹسمین ان کی مجموعی کارکردگی انتہائی شان دار رہی ہے اور کوئی ان کی کارکردگی پر انگلی نہیں اٹھا سکتا۔ بحیثیت بیٹسمین ان کی خاص بات یہ ہے کہ دوسرے بیٹسمینوں کے برعکس وہ کسی بھی نمبر پر جاکر انتہائی خود اعتمادی کے ساتھ اچھی بیٹنگ کرتے ہیں۔ کرکٹ کے شائقین کو سرفراز احمد کے ساتھ ہونے والی اس زیادتی پر شدید غم و غصہ ہے۔ رمیز راجا کا کہنا ہے کہ سرفراز ان کھلاڑیوں میں سے ہیں جن کا نام ٹیم شیٹ پر پہلے نمبر پر لکھا جاتا ہے۔ (تاکہ کاٹنے میں آسانی رہے) یونس خان کہتے ہیں کہ اگر میں کپتان ہوتا تو کبھی سرفراز کو باہر نہ بٹھاتا۔ شائقین کرکٹ اس بات کا ذمہ دار وقار یونس کو قرار دے رہے ہیں (پتا نہیں وقار یونس کی لابی اتنی مضبوط کیوں ہے کہ ٹیم کی خراب کارکردگی کے باوجود وہ اپنی جگہ سے ٹس سے مس نہیں ہو پاتے اور اس زیادتی پر تو کوئی ان سے پوچھ ہی نہیں رہا کہ ملک کے اس ٹیلنٹ کو باہر بٹھا کر وہ ان کھلاڑیوں کو کیوں کھلا رہے ہیں جو ملک و ٹیم پر بوجھ ہیں...؟)

## ادھر ادھر سے

☆ مارک سیگل نے بتایا ہے کہ مشرف کے تین



# منیب بٹ سے باتیں

شاہین رشید

1 "اصلی نام؟"
"شہزادہ منیب احمد بٹ۔"
2 "پیار کا نام؟"
"منیب ہی بلاتے ہیں۔"
3 "تاریخ پیدائش؟"
"14 اپریل 1992ء۔"
4 "قد/ستارہ؟"
"پانچ فٹ دس انچ اور اسٹار ایریز (حمل) ہے۔"
5 "بہن بھائی/آپ کا نمبر؟"
"میں گھر میں بڑا ہوں۔ ایک چھوٹا بھائی اور ایک چھوٹی بہن ہے۔"
6 "شادی؟"
"ابھی نہیں کرنی' ابھی اس فیلڈ میں بہت آگے تک جانا ہے۔ ابھی تو میں صرف 23 سال کا ہوں۔"
7 "تعلیمی قابلیت؟"
"گریجویٹ ہوں۔ میڈیا سائنس میں۔"
8 "شوبز میں کس نے متعارف کرایا؟"
"سعید شاہ نے متعارف کرایا۔"
9 "شوبز میں پہلی انٹری؟"
"کمرشل کیا تھا۔"
10 "وجۂ شہرت؟"
"ڈرامہ سیریل "باندی" اور مختلف کمرشلز۔"
11 "پہلے پہل کیا کمایا؟"
"کمرشل کے تو 20 ہزار ملے تھے اور ڈرامے میں 35 ہزار ملے تھے۔"
12 "صبح کب اٹھتے ہیں؟"
"میرا تو دل چاہتا ہے کہ میری صبح ہو ہی نا' شام کو ہی سو کر اٹھوں' مجھے نیند بہت پیاری ہے' سونا مجھے بہت عزیز ہے۔"
13 "شوبز کی برائی؟"
"کہ اگر کوئی کسی کردار میں ہٹ ہو گیا ہے تو اسے اسی طرح کے رول ملیں گے۔ حالانکہ اس آرٹسٹ کا دل چاہتا ہے کہ کچھ اور بھی کروں۔"
14 "بیدار ہوتے ہی پہلا کام؟"
"اپنا فون چیک کرتا ہوں اور شاور لے کر بھاگتا ہوں اپنے کام پر۔"
15 "چھٹی کا دن کیسے گزارتے ہیں؟"
"چھٹی کے دن دل چاہتا ہے کہ سب کے ساتھ مل کر کہیں کھانے پینے جائیں۔ ہم بٹ ہیں اور بٹ کو کھانے کا بہت شوق ہوتا ہے۔"
16 "کوئی ایک کھانا ایک مہینے تک کھانا پڑے تو آپ

کی جوائس؟"

"رازمہ چکن۔ بہت مزے کی ہوتی ہے۔"

17 "پسندیدہ تہوار؟"

"تہوار سارے ہی اچھے ہوتے ہیں مگر "نیو ایئر" کی تو بات ہی الگ ہے۔"

18 "اپنی جسمانی ساخت میں کیا کمی محسوس کرتے ہیں؟"

"اللہ نہ کرے کہ کمی ہو' ہر چیز کی زیادتی ہی ہے۔ ہزاروں لوگوں سے اچھا ہوں۔"

19 "شدید بھوک ہو تو؟"

"بہت بری کیفیت ہوتی ہے۔ مجھ سے بھوک بالکل برداشت نہیں ہوتی۔ شدید بھوک میں آپ مجھے جلا ہوا' بھنا ہوا' بوائل ہوا' کچھ بھی دے دیں میں کھالوں گا۔"

20 "آج کل کن دنوں کا انتظار ہے؟"

"جب میری شادی ہوگی۔ یعنی اپنی شادی کے دنوں کا۔"

21 "بہت تھکن ہو تو؟"

"تو دل چاہتا ہے کہ جلدی سے گھر پہنچ جاؤں یا کسی کیفے میں جا کر چل کرلوں۔"

22 "خوشی کا اظہار کس طرح کرتے ہیں؟"

"دوستوں کے ساتھ یا گھر والوں کے ساتھ کچھ کھا پی کر۔"

23 "طبیعت میں ضد ہے؟"

"بالکل نہیں ہے۔ بہت کمپرومائزنگ ہوں۔ میرے جیسے لوگ دنیا میں بہت کم ہوں گے۔"

24 "غصہ آتا ہے؟"

"مجھے غصہ بالکل بھی نہیں آتا۔

25 "لڑکیوں کی کون سی بات اچھی نہیں لگتی؟"

"یہ کہ لڑکیاں ایٹی ٹیوڈ دکھاتی ہیں اور ایٹی ٹیوڈ دکھانے والی لڑکیاں مجھے بالکل بھی پسند نہیں ہیں۔"

26 "کون سی بات اچھی لگتی ہے؟"

"بااخلاق ہوں۔ بڑوں سے بات کرنے کی تمیز ہو اور خوب صورت تو ہر لڑکی ہوتی ہے۔"

27 "کوئی لڑکی مسلسل گھورے تو؟"

"میں اس جگہ سے ہٹ جاتا ہوں اور نظریں جھکا دیتا ہوں۔ شرما جاتا ہوں اور ادھر ادھر دیکھنے لگتا ہوں۔"

28 "پرائز بانڈ کا شوق ہے؟"

"جب ہم چھوٹے تھے تو ابو پرائز بانڈ لیتے تھے اس کے بعد لینے بند کردیے' جب نکلنا بند ہوگئے۔"

29 "گھر میں کس کے غصے سے ڈر لگتا ہے؟"

"ابو کے غصے سے ٹھیک ٹھاک ڈر لگتا ہے۔"

30 "کوئی چیز جو وقت سے پہلے مل گئی ہو؟"

"جی شہرت ملی ہے۔"

31 "جوائنٹ اکاؤنٹ پسند ہے یا؟"

"نہیں نہیں کوئی جوائنٹ اکاؤنٹ نہیں ہونا چاہیے۔ اپنا اپنا اکاؤنٹ ہونا چاہیے۔"

32 "کس ملک کی شہریت لینے کی خواہش ہے؟"

"مجھے فخر ہے اپنے ملک پر۔ اس لیے کسی ملک کی شہریت نہیں لینا چاہوں گا۔"

33 "پیسہ خرچ کرتے وقت کیا سوچتے ہیں؟"

"کچھ نہیں سوچتا۔ بہت فضول خرچ ہوں۔"

34 "بچپن کی کوئی برائی جو ابھی تک موجود ہو؟"

"نیند کی عادت' بچپن سے ہی لیٹ اٹھتا ہوں۔"

36 "کیا بات موڈ کو اچھا کردیتی ہے؟"

"اگر کوئی محبت سے میری تعریف کردے تو بس قربان ہونے کو دل چاہتا ہے اس پر۔"

37 "آنکھ کھلتے ہی بستر چھوڑ دیتے ہیں؟"

"ہرگز نہیں۔"

38 "مخلص کون ہوتے ہیں اپنے یا پرائے؟"

"دونوں ہی ہوسکتے ہیں۔"

39 "اگر لگاتار چھٹیاں ملیں تو کس طرح گزارتے ہیں؟"

"اگر لگاتار چھٹیاں آجائیں تو پھر ایک دن اپنی فیملی کو دیتا ہوں ایک دن دوستوں کو۔ بس اس طرح دن بانٹ دیتا ہوں۔"

40 "اگر کسی کی سچی محبت دیکھنی ہو تو؟"

"لڑکی کی محبت اپنے برے حالات میں' اولاد کی محبت دیکھنی ہو تو والدین کی بیماری میں اور دوست کی محبت دیکھنی

ہو تو اس وقت جب آپ کسی مشکل میں پھنس گئے ہوں۔"

41 "عورت کا کون سا روپ پسند ہے ذہانت کا یا حسن کا؟"

"عورت اگر بیوی کے روپ میں ہو تو ذہین ہو۔ کیونکہ دو چار بچوں کے بعد اس کا "حسن" تو اڑ جاتا ہوتا ہے۔"

42 "گھر کے کس کونے میں سکون ملتا ہے؟"

"اپنا بیڈ روم۔"

43 "کس کے ایس ایم ایس کے جواب فوراً" دیتے ہیں؟"

"نام نہیں بتا سکتا۔ اسے میں فوراً" جواب دیتا ہوں۔"

44 "بوریت دور کرنے کے لیے کیا کرتے ہیں؟"

"بوریت کا تو ٹائم ہی نہیں ملتا' اتنا مصروف رہتا ہوں۔ کبھی ٹائم ہو تو فلم دیکھ لیتا ہوں یا دوستوں کے ایس ایم ایس پڑھ لیتا ہوں۔"

45 "کسی کو فون نمبر دے کر پچھتائے؟"

"جی' بہت سے لوگوں کو۔ خاص طور پر خواتین کو۔"

46 "آپ کے والٹ کی تلاشی لیں تو کیا نکلے گا؟"

"پیسے بالکل بھی نہیں نکلیں گے' کارڈز نکلیں گے کریڈٹ اور ڈیبٹ کارڈز... میں کیش نہیں رکھتا۔"

47 "کیا چیزیں جمع کرنے کا شوق ہے؟"

"اسلحہ۔ لائسنس یافتہ۔"

48 "نصیحت جو بری لگتی ہے؟"

"کوئی کہے کہ وقت پہ آیا کرو تو مجھے برا لگتا ہے۔ وقت کی پابندی مجھ سے نہیں ہوتی۔"

49 "کن پر دل کھول کر خرچ کرتے ہیں؟"

"اپنے پر تو جیب کیا' بینک' اکاؤنٹ سب کچھ خرچ کرتا ہوں۔ کیونکہ کام ایسا ہے کہ اپنے اوپر خرچ کرنا پڑتا ہے۔"

50 "اپنے لیے قیمتی چیز کیا خریدی؟"

"مجھے گاڑیوں کا بہت شوق ہے ہر سال ماڈل چینج کرتا ہوں۔"

51 "کھانے کے لیے بہترین جگہ' چٹائی' ڈائننگ ٹیبل یا اپنا بیڈ؟"

"کھانے کی بہترین جگہ ہے کار۔ اگر آپ نے کار میں بیٹھ کر "چیز رول" نہیں کھایا تو کچھ نہیں کھایا۔"

52 "فائیو اسٹار میں کھانے میں مزہ آتا ہے یا ڈھابے میں؟"

"یہ تو موڈ پر منحصر ہے۔ اگر اندرون سندھ یا اندرون پنجاب تو ڈھابے پر اور اگر شہر میں "ٹائی" کے ساتھ ہوں تو پھر بڑے ہوٹل میں کھانا کھانے کا دل چاہتا ہے۔"

53 "ہاتھ سے کھاتے ہیں یا چھری کانٹے سے؟"

"یہ بھی کھانے پر منحصر ہے۔ دیسی کھانے تو میں دونوں ہاتھوں سے کھاتا ہوں۔"

54 "دماغ ساتویں آسمان پر کب پہنچتا ہے؟"

"جب آپ اپنے دوستوں کے ساتھ کسی مال میں ہوں اور لڑکیوں کا ایک جھمگٹا آپ کی طرف آ رہا ہو تو ساتویں کیا — آسمان بھی ہوتے تو کم تھے۔"

55 "دیسی کھانے پسند ہیں یا بدیسی کھانے؟"

"دیسی... اور مٹن —— بکرے کا گوشت بہت پسند ہے' میں کہیں کھانے پہ جاؤں اور مٹن کی کڑاہی اور پلاؤ نہ کھاؤں ممکن ہی نہیں۔"

56 "کوئی کھانا جو آپ بہت اچھا پکا لیتے ہوں؟"

"میں انڈا آملیٹ بہت اچھا پکاتا ہوں۔ پورے خاندان میں میرے آملیٹ کی دھوم ہے۔"

57 "عشق کے بخار کتنے چڑھے؟"

"عشق خود ایک بخار ہے اور یہ ساری چیزیں نو عمری (ٹین ایج) کی ہوتی ہیں اور میں اس سے نکل آیا ہوں۔"

58 "عورت نرم دل ہوتی ہیں یا مرد؟"

"کچھ عورتیں تو بہت ہی پتھر دل ہوتی ہیں اور کچھ بہت نرم' مردوں کے مقابلے میں عورت ہی ہوتی ہے۔"

59 "کون سے رویے دکھ کا باعث ہوتے ہیں؟"

"میرے ساتھ تو سب ہی اچھی طرح پیش آتے ہیں۔ ابھی تک تو۔"

60 "کن کیڑوں سے ڈر لگتا ہے؟"

"مجھے کسی کیڑے سے ڈر نہیں لگتا' میں بہت بہادر انسان ہوں۔"

61 "کبھی شکار کیا کسی کا؟"

"ہاں ایک چوہے کا شکار کیا تھا اپنی شارٹ گن سے' وہ چوہا گھر میں گھس آیا تھا۔"

62 "کسی شخصیت کو اغوا کرنے کے لیے کہا جائے تو کس کو اغوا کریں گے اور تاوان میں؟"

"میں صنم چوہدری کو اغوا کروں گا اور تاوان میں اس کے ایکسٹینشن اس کے لینسز اس کا میک اپ سب چھین لوں گا۔"

63 "کیا محبت اندھی ہوتی ہے؟"

"نہیں.... ہر کوئی دیکھ بھال کے ہی محبت کرتا ہے۔"

64 "شادی میں پسندیدہ رسم؟"

"دودھ پلائی۔"

65 "شادی میں تحفہ دینا چاہیے یا کیش؟"

"شادی میں کیش دینا چاہیے۔ جب میری بہن کی شادی ہوئی تو جنھوں نے کیش دیا تھا وہ لفافے بہت اچھے لگ رہے تھے۔"

66 "ناشتہ اور کھانا کس کے ہاتھ کا پسند ہے؟"

"صرف اور صرف اپنی امی کے ہاتھ کا کھانا اچھا لگتا ہے مجھے اپنی امی کے ہاتھ کی کوئی ایک چیز مہینہ بھر بھی کھانی پڑے تو کھاؤں گا۔"

67 "کس تاریخی شخصیت سے ملنے کی خواہش ہے؟"

"ذوالفقار علی بھٹو سے۔"

68 "اپنا فون نمبر کتنی بار تبدیل کیا؟"

"ایک ہی بار کیا تھا وہ بھی میٹرک میں کیا تھا۔"

69 "آپ کو فوبیا ہے؟"

"گہرے پانی کا۔"

70 "کن چیزوں کو لیے بغیر گھر سے نہیں نکلتے؟"

"فون' چارجر' والٹ' پانی کی بوتل اور بہت کچھ۔"

71 "ماں ناراض ہو جائے تو؟"

"سوری بولتا ہوں اور لپٹ جاتا ہوں ماں سے۔"

72 اپنی غلطی کا اعتراف کرلیتے ہیں؟"

"جی فوراً" اور سوری کرتا ہوں۔"

73 "آپ کی کوئی اچھی اور بری عادت؟"

"اچھی عادت یہ ہے کہ لوگوں کو جلدی معاف کردیتا ہوں

اور بری آپ دوسروں سے پوچھیں۔"

74 "دل کی سنتے ہیں یا دماغ کی۔"

"دونوں کی سنتا ہوں۔"

75 "بچپن کا کوئی کھلونا جو آج بھی آپ کے پاس ہو؟"

"بچپن کی تصاویر کے البمز پڑے ہیں اور کچھ نہیں۔"

76 "کبھی غصے میں کھانا پینا چھوڑا؟"

"غصہ ہی نہیں آتا۔"

77 "بستر پر لیٹتے ہی نیند آجاتی ہے یا کروٹیں بدلتے ہیں؟"

"بہت کروٹیں بدلتا ہوں ہزار بار۔"

78 "بیڈ کی سائیڈ ٹیبل پر کیا کیا چیزیں رکھتے ہیں؟"

"فون اور پانی کی بوتل۔"

79 "خدا کی حسین تخلیق؟"

"پوری کائنات۔"

80 "کبھی زندگی بری لگی؟"

"نہیں کبھی نہیں' زندگی بہت حسین تحفہ ہے خدا کا۔"

81 "کھانے کی ٹیبل پہ کیا نہ ہو تو کھانے کا مزہ نہیں آتا؟"

"ٹماٹر۔"

82 "ویلن ٹائن ڈے مناتے ہیں؟"

"قہقہہ... مناتا تو نہیں ہوں۔ لیکن اگر کہیں سے پھول آجائیں تو پھر انہیں فون کرتا ہوں۔"

83 "محنت سے پیسہ ملتا ہے یا قسمت سے؟"

"آج کل تو قسمت سے ملتا ہے اور قسمت بھی کسی کسی کی اچھی ہوتی ہے۔"

84 "کوئی گہری نیند سے اٹھا دے تو؟"

"ماروں گا اس کو۔"

85 "جھوٹ کب بولتے ہیں؟"

"جب کہیں لیٹ ہو جاتا ہوں۔"

86 "اپنی شخصیت میں کیا تبدیلی لانا چاہتے ہیں؟"

"میں وقت کا پابند ہو جاؤں اور پنکچول ہو جاؤں۔"

87 "دن کے کس حصے میں اپنے آپ کو تروتازہ محسوس کرتے ہیں؟"

"شام کے وقت۔"

88 "دنیا کا کون سا مسئلہ فوری طور پر حل ہونا چاہیے؟"

"جو مسلمانوں پہ ظلم ہو رہا ہے۔ فوری طور پر ختم ہونا چاہیے۔"

89 "جس دن موبائل سروس آف ہو تو؟"

"تو ایسا لگتا ہے کہ جیسے کسی نے جسم سے روح نکال لی ہو۔"

90 "فقیر کو کم سے کم کتنا دیتے ہیں؟"

"20 روپے۔"

91 "اچانک لائٹ چلی جائے تو؟"

"اب تو جاتی ہی نہیں ہے۔"

93 "اپنے تجربے سے سیکھتے ہیں یا دوسروں کے تجربے سے؟"

"پہلے اپنے تجربے سے سیکھتا تھا اب تھوڑا ذہین ہو گیا ہوں اس لیے دوسروں کے تجربے سے بھی سیکھتا ہوں۔"

94 "پاکستان کے لیے کیا سوچتے ہیں؟"

"پاکستان کی عوام کے لیے سوچتا ہوں کہ انہیں تعلیم یافتہ ہونا چاہیے۔"

95 "کس ملک کے لیے کہتے ہیں کہ کاش ہمارا ہوتا؟"

"کسی کے لیے نہیں' جو ہمارا ہے وہ سب سے بہتر ہے۔"

96 "لوگ کن باتوں میں اپنا وقت ضائع کرتے ہیں؟"

"ادھر ادھر کی باتوں میں گوسپ کرکے۔"

97 "حجاب ضروری ہے یا فیشن ہے؟"

"فیشن ایبل حجاب ہو تو کیا ہی بات ہے۔"

98 "شاپنگ کے لیے بہترین جگہ؟"

"کوئی بھی ہو سکتی ہے اگر جیب میں پیسہ ہے تو۔"

99 "اگر آپ کی شہرت کو زوال آجائے تو؟"

"عروج و زوال زندگی کا حصہ ہے' قبول کروں گا زوال کو۔"



## بقیہ سروے

کہیں بھول گیا ہوں رکھ کے.... ایسے خواب ہیں جو حقائق پر حجاب رکھ دیتے ہیں۔ ملکی حوالے سے.... نابلد' ذہن خالی بلکہ....

ذاتی حوالے سے؟ "لم یزل اپنے نیک اور صالح بندوں میں تھوڑی سی جگہ دے دے۔ حرا بکھرتی جارہی ہے' وہ بس سمیٹ لے۔"

3 ۔غار حرا میں ایک رات (سفرنامہ) مستنصر حسین تارڑ دیدار بے شک جیسا بھی بے مثل ہوا آنکھیں بالآخر تھکتی ہیں تو میں کچھ دیر آنکھیں بند کرکے اونگھنے کی سعی کرتا رہا لیکن بند آنکھیں بھی کھلی رہتیں کہ ان میں سے خانہ کعبہ کا روشن جلوہ رخصت نہ ہوتا۔"

4 ۔ نہ کوئی ضروری بات' نہ وعدہ' نہ کسی کی ڈھارس بندھائی' نہ دیرینہ رستوں پر گئے' نہ یاد رکھنے' نہ بھول جانے کی بات ہوئی' نہ بدلتے موسموں کی مخمصے میں پڑے' نہ حقائق پر سے راز آشکار کرنے پڑے تو پھر دیر کیسے اور کیونکر ہوتی سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔

کچھ منصوبے پہلے سے بندھے ہیں' تکمیل کی امید ہے.... بہت نیچے سے اوپر جانے کے منتظر ہیں' اتنا اونچا بس کہ فلک سے زمین پر نظر بھی رہے۔

### انجل.... دہڑکی

1 ۔

جس کے ہاتھ میں پتھر' کماں' تیر نہ ہو
کوئی بھی ایسا میرے شہر مہرباں میں نہ تھا

ہمیں تو اس جاتے ہوئے سال میں ہی پتا چلا کہ یہ دنیا بڑے دہرے معیار کی ہے۔ اس دوغلی دنیا میں دوغلے معیار کے لوگ ہی جی سکتے ہیں۔ یہاں منافقت عام ہے اور منافق لوگ بڑی جی داری سے سر اٹھا کے اوپر گردن تان کے چلتے ہیں۔ سچے لوگوں کو تو ہمیشہ قیمت چکانی پڑتی ہے۔ اپنی سادگی کی' اپنی سچائی و سادہ دلی کی۔ کبھی کبھی بالکل سمجھ میں نہیں آتا کہ پیاز کے پرتوں کی طرح انسانوں کے اتنے چہرے کیوں ہوتے ہیں؟ یہ کچھ چہرے اتنا کھلا دھوکا کیوں دیتے ہیں۔ لوگوں کے رویوں اور لہجوں میں اتنا تضاد کیوں ہوتا ہے؟ یہ سوالات اکثر ذہن میں سر اٹھاتے ہیں۔ لیکن ان سب سوالوں کے جواب میں جامد خاموشی ہی ہوتی ہے۔ کچھ سوالات ایسے بھی ہوتے ہیں جن کے جواب عمر بھر نہیں مل پاتے۔ کیونکہ کچھ بھید بھرے راز ہمیشہ راز ہی رہیں تو اچھا ہے۔ بالکل اس طرح جیسے بعض اوقات ہم سوچتے ہیں کہ کچھ چہرے ہمیشہ نقابوں میں ہی رہیں تو اچھا ہے کیونکہ بہرحال حقیقت بڑی کڑوی ہوتی ہے۔ اس دنیا سے اور دنیا والوں سے کچھ بھی توقع ( expect ) کرنا فضول ہے۔

گئے سال نے یہ ہی سوچ دی کہ لوگ کسی کے نہیں ہوتے۔ اگر کسی کا کوئی ہوتا ہے تو وہ اللہ ہے۔

2۔

خواہشوں کا بھی کوئی معیار ہوا کرتا ہے
کیسی خواہش ہے کہ مٹھی میں سمندر ہوتا

جہاں تک خواہش کا تعلق ہے تو خواہشات کا کاسہ کبھی نہیں بھرتا۔ چاہے تعبیروں کے کتنے ہی کھنکتے سکے گرتے رہیں۔ خواہشوں کا طواف کبھی رکا نہیں کرتا۔ تو خواہشات کا کیا ہے یہ تو ایک کے بعد ایک دل کے کسی کونے میں جنم لیتی ہی رہتی ہیں۔ بقول شاعر کہ.....

ہزاروں خواہشیں ایسی کہ ہر خواہش پہ دم نکلے
بہت نکلے میرے ارماں مگر پھر بھی کم نکلے

لیکن وہ جو کہتے ہیں نا کہ خواہشوں کو اپنے دل میں دفن کردو لیکن دل کو ان میں دفن نہ ہونے دو اور پھر ہم تو ٹھہرے ہی کچھ الگ قسم کے لوگ.... کہ ہم عجب طرز کے لوگ تھے ہمارے اور ہی روگ تھے۔ تو خواہش ہے زندگی کی کتاب سے کاش کا لفظ ہمیشہ کے لیے مٹ جائے۔ تلاش ہے اپنے ہی وجود کی۔ جستجو ہے کہ اندھیری گپھاؤں میں الجھی کبھی اپنی ہی ذات کا کوئی سرا کھوج سکوں۔ خواب ہے کہ اس سے پہلے کہ ہم خواب ہو جائیں۔ خیال کی دنیا کبھی حقیقت کا روپ دھارے سامنے آئے۔ تمنا ہے کہ اس دورنگی دنیا میں کسی بھی کمپرومائز کے بغیر اپنے اصل رنگ میں جی سکیں۔

شاید کوئی خواہش روتی رہتی ہے
میرے اندر بارش ہوتی رہتی ہے

ملکی حوالے سے کیا کہوں کہ اس میں جنگل کا ہی سہی کوئی قانون نافذ ہو۔ سچ جو کہ یہاں نایاب ہے۔ سچ جسے

جھوٹ کی اونچی دیواروں والے قلعوں میں قید کر دیا گیا ہے۔ کاش! کہ سچائی ایک بار پھر سے اجاگر ہو جائے۔ کاش! کہ اس وطن عزیز کی دائمی بقا کے لیے اس ملک کے سیاست دان اپنی سیاست چمکانا چھوڑ کر جھوٹ اور مصلحت کی ساری دیواریں گرا دیں۔ اس بیرونی امداد کے بدلے جو انہوں نے اپنی طاقت' اپنی حرمت' اپنی عزت اور جانے کیا کیا رہن رکھ دیا ہے۔ کاش! کہ کبھی صاحب اقتدار سوچیں کہ انہوں نے چند سکوں کے عوض کتنے سپنے بیچ دیے ہیں۔

3 ۔ ٹی وی پروگرامز کے بارے میں کیا کہوں۔ ایک وقت تھا کہ 'ہمیں بھی یہ ٹاک شوز دیکھ کر یوں لگتا تھا کہ سب کچھ ٹھیک ہو سکتا ہے۔ ابھی سچائی مری نہیں۔ ابھی سچ زندہ ہے۔ ابھی کچھ سچے لوگ باقی ہیں۔ پر اب یہ ساری خوش گمانیاں ہوا ہو چکی ہیں۔ یہ پروگرامز ہماری سوچ کیا بدلیں گے۔ انہیں تو اپنی سوچ بدلنے کی ضرورت ہے۔ (خاص طور پر مارننگ شوز والوں کو) بقول خلیل جبران "کہ یہ وہ مداری ہیں جو آکر تماشا دکھاتے ہیں اور بس...." کیونکہ یہ وہ خالی ڈھول ہیں جو صرف بجنا جانتے ہیں۔ ہم سب ان پروگرامز کے لمبے لمبے جذباتی مکالمے سن کر خوش ہو جاتے ہیں۔ اس بات سے بے خبر کہ یہ تو کیمرے کے سامنے کا سچ ہے۔ اور کیمرے کے پیچھے کا سچ تو کبھی سامنے آتا ہی نہیں۔ جہاں یہ اینکر پرسن انہی سیاست دانوں جن سے یہ کڑے کڑے سوالات کرتے ہیں اور پھر ان ہی کے ہاتھ پر ہاتھ مار کر قہقہے لگاتے ہیں۔ باقی اس سال کوئی کتاب پڑھی نہیں۔ ہاں البتہ کسی کہانی کا ایک اقتباس ہے جو کہ مجھے بے حد پسند ہے' وہ لکھ رہی ہوں۔

"جب اپنا بہت عزیز' بہت پیارا بچھڑ جائے تو انسان اپنے جینے کے جواز' اپنے زندہ رہنے کے بے معنی سے ہی سہی لیکن بہانے ڈھونڈنے لگتا ہے' تاکہ اگر انہیں کبھی وہ بچھڑنے والا ملے تو ان سے جینے کا جواز' ان کی زندگی کا استفسار نہ مانگے اور مانگے تو وہ جھٹ سے بتائیں کہ تیری یادیں تھیں' کچھ نشانیاں تھیں' کچھ وعدے تھے' کچھ ذمہ داریاں تھیں جن کو نبھانے کے لیے جینا پڑا' مجبوری تھی' سمجھا کرو۔"

4 ۔

تم تکلف کو بھی اخلاص سمجھتے ہو فراز
دوست ہوتا نہیں ہر ہاتھ ملانے والا

میں چہرہ شناش کبھی نہیں رہی۔ نہ ہی چہرے پڑھنے کا ہنر جانتی ہوں۔ تو ہمیشہ سب پر آنکھیں بند کرکے یقین کیا ہے' بقول....

مخلص ہوں میں دشمن پہ بھی کرتا ہوں بھروسا
تا عمر مجھے جینے کے آداب نہ آئے

سو ہمیشہ لوگوں کو پہچاننے میں دیر کر دیتی ہوں۔ جس کا ہر بار نئے سرے سے پچھتاوا ہوتا ہے اور شاید سدا ہو گا۔

## فریدہ گوہر۔ ملتان

1 ۔ اس سال میری والدہ اللہ کو پیاری ہو گئیں۔ یوں لگتا ہے دنیا ہی اندھیرا ہو گئی۔ دل چاہتا ہے کہ دروازہ کھولیں اور ان کا مسکراتا ہوا چہرہ ہمارے سامنے ہو۔ جو دنیا کا حسین ترین چہرہ تھا۔

گئے سال میں' میں گورنمنٹ سروس سے ریٹائر ہوئی۔ کالج کی ہنگامہ خیز زندگی کو خیرباد کہا۔ میرا سبجیکٹ اردو ہے اور پھر پرنسپل' سالانہ عید میلاد النبی کا جشن' جلسہ تقسیم انعامات' اسپورٹس ڈے' فن فیئر اور کالج کو بہتر سے بہتر بنانے کی تدابیر۔ لڑتے لڑتے وقت گزر گیا اور پتا بھی نہیں چلا۔ اب خود کو منظم کرنے کی کوشش ہے۔ آپ کی مدد درکار ہے۔ کیا آگے بڑھنے' مصروف رہنے اور قلم کو استعمال کرنے میں آپ میری مدد فرمائیں گی؟

(یقیناً"....ہم آپ کے ساتھ ہیں فریدہ!)

2 ۔ کاش سانحہ آرمی پبلک اسکول پشاور پیش نہ آیا ہوتا۔ معصوم بچوں کے ساتھ ساتھ اسکول کی پرنسپل کی شہادت خون کے آنسو رلاتی ہے۔ کاش میں خواتین ڈائجسٹ میں افسانہ لکھ پاتی۔

3 ۔ عمیرہ احمد کا "پیر کامل" پڑھا۔ عشق رسول کی جو آگ سینے میں جلی' بیان سے باہر ہے۔ پھر ان ہی کے ناول "آب حیات" کا مطالعہ کر رہی ہوں' ہر قسط شوق سے پڑھتی ہوں۔ حجتہ الوداع کا خطبہ جس اہتمام سے پڑھنے کو ملا لاجواب ہے۔ قلم آئینہ ہی تو ہے' خوب صورت زاویے پر رکھ کر عکس دکھاؤ تو بات سیدھی دل میں جا اترتی ہے۔

4 ۔ ذہن میں پیدا ہونے والے بے شمار کہانیوں کے خاکے اور کردار کاغذ پر اتارنے کا سوچتی رہی ہو اور بس سوچتی رہی کہ ایک سال اور گزر گیا۔

1 ۔ بالکل جناب میں کھانا پکاتے وقت پسند اور ناپسند کا بہت خیال رکھتی ہوں۔ میری کوشش ہوتی ہے کہ غذائیت سے بھرپور کھانے پکائے جائیں۔ اپنے چھوٹے سے آشیانے میں صرف میں اور میرے شریک حیات ہیں اور میں ہمیشہ سے ان کی ہی پسند کا خیال رکھتی ہوں اور ان کی فرمائش کا ہی کھانا پکاتی ہوں۔ مثلاً "جیسا امی خاگینہ بناتی تھیں' ویسا بناؤ' امی جیسا زردہ' امی جیسا قورمہ' امی جیسا پلاؤ' پکانے سے پہلے ہی کہہ ضرور دیتی ہوں کہ میں کوشش ضرور کروں گی مگر ان کے جیسا مزہ نہیں لاسکتی۔ تو میرے میاں فوراً" کہہ دیتے ہیں کہ "کوئی بات نہیں' تم کوشش تو کرو" تو اسی کوشش میں اٹھائیس سال کے بعد کچھ بہتر نتائج سامنے آئے ہیں۔

2 ۔ میں اس دیار غیر میں کوشش کرتی ہوں کہ اپنی پیاری اماں کے سکھائے ہوئے اصول اپناؤں۔ جیسے کہ شامی کباب تیار رہتے ہیں۔ بھنا ہوا گوشت ضرور تیار رکھتی ہوں اور دو تین قسم کی چٹنیاں ضرور تیار رہتی ہیں۔ تو اس طرح مہمان کے آنے پر آرام سے دسترخوان وسیع ہو جاتا ہے۔ ہم دونوں مہمان کی آمد پر بہت خوش ہوتے ہیں اور مہمان اپنے آپ کو مہمان نہیں سمجھتا بلکہ اس کو یہ احساس ہوتا ہے کہ شاید ہم اس کا کھانے پر انتظار کر رہے تھے۔ گرم گرم چپاتیاں مزہ دے جاتی ہیں۔

3 ۔ صبح کا ناشتا تو صرف ہفتے اور اتوار کو ہوتا ہے۔ باقی پانچ دن تو انڈے' ڈبل روٹی اور دلیہ کا ہی استعمال ہوتا ہے۔ ہم دونوں ہی صبح صبح ہوا کے تیز گھوڑے پر سوار ناشتا کرتے ہیں۔ گرم گرم چائے اور کافی پی کر اور کبھی چھوڑ کر' مگر ناشتے کے برتن دھو کر کچن صاف کر کے اسی معاشرے کے کارکن بن جاتے ہیں۔ لیکن ہفتے اور اتوار کو سو کر بھی دیر میں اٹھتے ہیں۔ پھر میرے میاں کی فرمائش... سوجی کا حلوہ پراٹھوں کے ساتھ... کلونجی والے آلو پوریوں کے ساتھ... مزہ دے جاتے ہیں۔ جب تک کہ میرا ناشتا تیار ہو وہ دو ایک قریبی دوستوں کو مع اہل خانہ کے مدعو کر چکے ہوتے ہیں اور یہ بات میں جانتی ہوں' اس لیے ایسا ہی اہتمام کرتی ہوں۔

## کلونجی کے آلو

کلونجی کے آلو بنانا بہت آسان ہے۔ حسب ضرورت آلو لے کر چھیل کر چھوٹے چھوٹے چوکور ٹکڑے کرلیں۔ حسب ذائقہ ہری مرچیں' نمک' ہرا دھنیا' ایک چھوٹا چائے کا چمچہ کلونجی' اچار کا تیل اور تقریباً" ایک گلاس پانی پتیلی میں ڈال دیں اور دھیمی آنچ پر پکنے دیں۔ جب آلو گل جائیں تو ان کو ہلکا سا بھونیں کریں اور گرم پوریوں سے نوش فرمائیں۔ گھر والے بہت خوش ہوں گے۔ اچار اور دہی کا رائتہ بھی اچھا لگے گا۔

اسی طرح سوجی کا حلوہ بھی بناتی ہوں۔ سوجی' شکر' گھی' میوے' سب کچھ حسب ضرورت... سوجی بھون کر اس میں شکر ڈال دیں۔ پھر کٹے ہوئے میوے' جب سب یکجان ہو جائیں تو حسب ضرورت پانی ڈال کر بھونتے رہیں اور گھی جب نظر آنے لگے تو چولہا بند کر دیں۔ بہت مزے کا ہو گا۔

معاف کیجیے گا' میں نے دوسری بہنوں کی طرح ترکیب نہیں لکھی۔ کیونکہ ہر گھر میں ایک باورچی خانہ ہوتا ہے اور سب لوگ اپنے اپنے لحاظ سے ہی چیزیں ڈال کر پکاتے ہیں۔ خود میں نے کبھی کلو اور سیر کا حساب نہیں رکھا۔ بس اپنے انداز سے کام کیا ہے اور الحمدللہ جب بھی تیار کرتی ہوں سب ہی کھا کر خوش ہوتے ہیں۔ آپ بھی آزمائیے... ان شاء اللہ مزے دار ہو گا۔

4 ۔ باہر کا کھانا مردوں کے دم سے ہوتا ہے اور میرے میاں ہمیشہ گھر کے کھانوں کو ترجیح دیتے ہیں۔ اس لیے باہر کا کھانا کسی خاص موقع پر ہی ہوتا ہے۔ جیسے کہ سالگرہ ہے۔ میری فرمائش ہے... یا کسی مہمان کے ساتھ... ہمارے پنجاب کے مہمان جب تک کہ باہر کا کھانا نہ کھائیں' سمجھتے ہیں کہ مہمان نوازی نہیں ہوئی۔ ویسے ذاتی طور پر میں اپنے ان مہمانوں کو بہت پسند کرتی ہوں۔

5 ۔ اچھا کھانا پکانا بھی ایک فن ہے۔ ہمیشہ کھانا دل سے پکانا چاہیے۔ بسم اللہ کہہ کر درود شریف پڑھ کر... محبت سے... جیسے کہ ہم لوگ اور سارے کام کرتے ہیں۔ (جیسے کہ باہر جانا' کپڑے کی خریداری' ٹی وی دیکھنا' باتیں کرنا) تو اگر ہم... ان باتوں کو ملحوظ خاطر رکھیں' تو اچھا کھانا بھی پک جائے گا۔ محنت رائیگاں بھی نہیں ہوگی اور خوشی خوشی سب لوگ کھانے سے انصاف کریں گے۔ ✡

# موسم کے پکوان

خالدہ جیلانی

## دہی مچھلی

ضروری اشیاء :

| | |
|---|---|
| مچھلی | آدھا کلو (کھال اور ہڈی سمیت) |
| دہی | تین کپ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| چلی ساس، سویا ساس | دو دو کھانے کے چمچے |
| چائنیز نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| لیموں کا رس | ایک کھانے کا چمچہ |
| لال مرچ پاؤڈر | ایک کھانے کا چمچہ |
| گرم مسالا پاؤڈر | آدھا چائے کا چمچہ |
| تیل | ایک کپ |
| ہری مرچیں | چار عدد |
| کڑھی پتے | تھوڑے سے |

ترکیب :

مچھلی، نمک لگا کر دھو لیں۔ دہی میں نمک، چلی ساس، سویا ساس، لیموں کا رس، گرم مسالا پاؤڈر ملا کر اس آمیزے کو مچھلی پر لگا کر آدھے گھنٹے کے لیے رکھ دیں۔ اب ایک دیگچی میں تیل گرم کریں اور ہری مرچوں کو لمبائی میں کاٹ کر کڑھی پتے کے ساتھ تل کر نکال لیں اور اسی تیل میں مچھلی ڈال کر پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ مچھلی کو زیادہ چلائیں نہیں اور الگ سے پانی بھی نہ ڈالیں۔ جب اس پر تیل اوپر آنے لگے تو ڈش میں نکال لیں اور اوپر سے تلے ہوئے کڑھی پتے اور ہری مرچیں ڈال کر روٹی اور سلاد کے ساتھ پیش کریں۔

## مسالا فش

ضروری اشیاء :

| | |
|---|---|
| مچھلی (بون لیس) | آدھا کلو |
| تیل | ایک تہائی کپ |
| پیاز | ایک عدد (درمیانی) |
| لہسن پیسٹ | دو چائے کے چمچے |
| ادرک پیسٹ | دو چائے کے چمچے |
| لال پسی مرچ | آدھا کھانے کا چمچہ |
| ہلدی پاؤڈر | ایک چوتھائی چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| پانی | ایک چوتھائی کپ |
| ٹماٹر | ایک عدد |
| ہری مرچیں | دو عدد |
| ہرا دھنیا | پانچ کھانے کے چمچے |

ترکیب :

تیل گرم کریں اور پیاز ڈال کر گلابی کر لیں۔ اس میں لہسن اور ادرک پیسٹ ڈال کر بھونیں، اس کے بعد لال پسی مرچ، ہلدی اور نمک ڈال کر ذرا سا پانی شامل کر کے بھونیں۔

مچھلی کے باریک قتلے اس مسالے کے اوپر رکھ دیں۔

اس کے بعد اوپر سے ٹماٹر کے گول قتلے کاٹ کر رکھ دیں اور ہلکی آنچ پر دم پر رکھ دیں۔ دس منٹ کے بعد مچھلی کے ٹکڑوں کو احتیاط سے پلٹ کر پانچ منٹ کے لیے دوبارہ ڈھک دیں۔

تیار ہو جائے تو ڈش میں نکال کر ہری مرچوں اور ہرے دھنیے سے گارنش کر لیں اور ذائقے دار مسالا فش کو نان یا چاولوں کے ساتھ سرو کریں۔

## گریوی مسالا فش

ضروری اشیاء :

| | |
|---|---|
| مچھلی | ایک کلو |
| لیموں کا رس | دو کھانے کے چمچے |
| پسی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| ہلدی | آدھا چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |

گریوی کے لیے :

| | |
|---|---|
| دہی | آدھا کپ |
| ٹماٹر | دو عدد |
| پیاز | آدھا کپ |

## فرنچ ٹوسٹ

ضروری اجزا :

| | |
|---|---|
| انڈا | ایک عدد |
| بریڈ سلائسز | تین عدد |
| دودھ | تین کھانے کے چمچے |
| نمک | ایک چٹکی |
| دار چینی پاؤڈر | دو چٹکی یا آدھا چائے کا چمچہ |
| چینی | دو چائے کے چمچے |
| مکھن | حسب ضرورت |

**ترکیب :**

سب سے پہلے ایک فرائنگ پین میں بریڈ سلائسز کو ہلکا سا سینک لیں۔ ایک پیالے میں ایک عدد انڈا' چینی' نمک اور دودھ اچھی طرح ملا لیں پھر اس میں دار چینی پاؤڈر ڈال کر اچھی طرح بیٹ کر لیں یہاں تک کہ ساری چیزیں یکجان ہو جائیں۔ اب فرائی پین میں مکھن ڈالیں۔ بریڈ سلائس کو ایک ایک کر کے پیالے میں تیار آمیزے میں ڈپ کریں۔ دونوں طرف سے اچھی طرح ڈپ کرنے کے بعد فرائی پین میں ڈال کر تل لیں۔ جب ایک طرف سے براؤن ہو جائے تو پلٹ دیں۔ اسی طرح تینوں سلائسز تل لیں۔ پیش کرتے وقت پسی ہوئی چینی چھڑک دیں۔

| | |
|---|---|
| لال پسی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| ہری مرچیں | دو سے تین عدد |
| میتھی دانہ | آدھا چائے کا چمچہ |
| لہسن' ادرک پیسٹ | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | حسب ضرورت |

**ترکیب :**

پیالے میں مچھلی (چھوٹے قتلے)' لیموں کا رس' پسی کالی مرچ' ہلدی' نمک ملا کر تل لیں اور الگ رکھ لیں۔ ساس پین میں تیل گرم کر کے لہسن' ادرک پیسٹ ڈال کر اس میں دہی' ٹماٹر (پیس لیں)' براؤن پیاز (پیس لیں) لال مرچ' نمک اور میتھی دانہ ڈال کر دس منٹ پکائیں پھر مچھلی ڈال کر درمیانی آنچ پر بیس منٹ مزید پکائیں۔ ہری مرچیں ڈال کر دو سے تین منٹ دم پر رکھیں۔ چولہے سے اتار کر سرونگ ڈش میں نکالیں اور پیش کریں۔

پانی نکل جائے تو میدہ ملا کر نرم ہاتھوں سے 5 منٹ تک گوندیں ایک سائز کے گول گول بالز بنا لیں۔

*



عدنان

# نفسیاتی ازدواجی الجھنیں

### ام عبید

بچپن میں ٹائی فائیڈ کی وجہ سے آپ کے بھائی کا ذہن متاثر ہوا۔ ان کا حافظہ بالکل نہیں ہے۔ تین سال اسکول جانے کے باوجود وہ کچھ نہ سیکھ سکے۔ گھر میں بھی نہیں پڑھا۔ کام سکھانے کی کوشش کی کند ذہنی کی وجہ سے نہ سیکھ سکے۔ نقصان کر دیتے ہیں غصہ کے تیز ہیں۔ آئے دن کے لڑائی جھگڑے.... والد صاحب نے ان کو اپنے کام میں لگانے کی کوشش کی لیکن وہ اس میں بھی ناکام رہے۔ لوگ ان کو بے وقوف بنا کر ان سے پیسے اینٹھ لیتے ہیں۔ وہ آپ سے بھی لڑائی جھگڑا کرتے ہیں۔ والد کے ساتھ بھی ہاتھاپائی کی نوبت آجاتی ہے۔ بڑے بھائی اپنے بیوی بچوں کے ساتھ علیحدہ ہو چکے ہیں۔

آپ نے لکھا ہے کہ چھوٹے بھائی کی شادی کرنا ہماری مجبوری ہے کیونکہ آپ کی والدہ معذور ہیں اور والد بیمار رہتے ہیں۔

آگے آپ لکھتی ہیں۔ جو بھائی ایک جوڑی جوتا نہیں خرید سکتا۔ وہ اتنی بڑی ذمہ داری کیسے اٹھائے گا مگر امی ابو کی خدمت کے لیے بہو کی بھی ضرورت ہے۔

ج: اچھی بہن! آپ کو بھائی سے ہمدردی ہے تو ان کا علاج کرائیں ان کو کوئی ہنر سکھانے کی کوشش کریں لیکن معذرت کے ساتھ آپ کو بھائی سے ہمدردی بھی اس وقت ہوئی جب آپ کو والدین کی خدمت کے لیے کسی کی ضرورت محسوس ہوئی۔ آپ ایک لڑکی کو قربانی کا بکرا بنا کر بغیر معاوضے کی خادمہ لانا چاہتی ہیں جس کے روٹی کپڑے کی ضمانت بھی آپ کا بھائی نہیں دے سکتا جبکہ بڑے بھائی بھی کسی مدد سے صاف انکار کر چکے ہیں۔ ان کا کہنا بھی صحیح ہے۔

اس آئینہ میں خود کو رکھ کر دیکھیں اور سوچیں کہ کیا آپ اپنی بیٹی کے لیے ایسا رشتہ پسند کریں گی؟

اپنے والدین کی خدمت آپ بہن بھائیوں کا فرض ہے۔ آپ خود کریں یا کوئی ملازمہ رکھیں۔ کسی بہو پر ساس سسر کی خدمت فرض نہیں ہے۔ ہاں اگر کوئی دعائیں لینے کے لیے خدمت کرے تو یہ اس کی سعادت مندی ہے۔

### سعدیہ کراچی

س: میرا پچھلا خط بھی میں نے آپ کو دسمبر میں لکھا تھا اور آپ نے اس کا جواب جنوری کے شمارے میں دے بھی دیا تھا۔ صرف ایک سوال کہ حدیث پاک میں بھی فرمان ہے کہ مومن ایک سوراخ سے دوبار نہیں ڈسا جاتا تو ایسا شخص جس نے ہمارے اعتبار کا خون کیا ہو اعتبار کا شیشہ چکنا چور کیا ہو کیا ایسے شخص پر ہمیں پھر بھی اعتبار کر لینا چاہیے۔ شاید وقت اس زخم پر مرہم رکھ دے۔ کہتے ہیں وقت سب زخموں کا مرہم ہے پھر اس کا کیوں نہیں؟

میرے دل میں اب بھی یہ وہم موجود ہے کہ شاید اب بھی وہ موبائل میں ایسی چیزیں رکھتا ہو۔

ج: اچھی بہن! میں نے پہلے آپ کو کافی نرمی سے جواب دیا تھا حالانکہ اس وقت بھی آپ کو بتانا یہی تھا کہ آپ سراسر غلطی پر ہیں۔ اتنی سی بات کا اتنا بڑا افسانہ....؟

چار بچوں کی ماں، تیرہ سال کی بیٹی۔ سب سے چھوٹا بیٹا تین سال کا، ایک ماں کی ایسی سوچ.... کون سی چیز ہے جو آپ کو حاصل نہیں ہے؟ گھر، بچے، جاب کی آزادی، شوہر کا پیار (پچھلے خط میں آپ نے خود لکھا تھا) ذرا ذرا سی بات پر آپ کو غصہ آجاتا ہے۔ وہ بھی تو آپ کی اس خامی کو برداشت کر رہا ہے، کیا ایسے خیالات اس کے نہیں ہو سکتے اور آپ ایک معمولی بات کے پیچھے پڑی ہوئی ہیں۔

مشورہ آپ کو پہلے دے دیا تھا۔ لیکن آپ پر کوئی اثر نہیں ہوا.... اب کیا مشورہ دیا جا سکتا ہے کیونکہ وہم کا علاج تو حکیم لقمان کے پاس بھی نہیں تھا۔ آپ کا شوہر سمجھ دار ہے وہ آپ کا نفسیاتی علاج کرا رہا ہے۔

جہاں تک اعتبار ٹوٹنے کی بات ہے تو اعتبار تو جب ٹوٹے گا جب وہ آپ کو چھوڑ کر کسی اور کو اپنا بنا لے گا۔ ایک لمحے کے لیے سوچیں ہم میں سے کتنے لوگ ہیں جنہوں نے کبھی کوئی گناہ نہیں کیا، کبھی کوئی غلطی نہیں کی۔ ہم سب ہی بے شمار گناہوں غلطیوں کے مرتکب ہوتے ہیں۔ آپ اپنے شوہر کو فرشتہ دیکھنا چاہتی تھیں۔ وہ فرشتہ نہیں ثابت ہوا (فرشتہ ہو بھی نہیں سکتا) تو آپ کا اعتبار ٹوٹ گیا ہے۔ کتنی عجیب بات ہے کہ آپ کی زندگی میں کوئی مسئلہ نہیں ہے لیکن آپ مسئلہ بنائے بیٹھی ہیں۔ یہ ناشکری ہے اور ناشکری کو کفر کے برابر کہا گیا ہے۔

**م۔ف**

س:۔ میرے ساتھ عجیب وغریب مسئلہ ہے وہ یہ ہے کہ مجھے محسوس ہوتا ہے کہ جیسے میرے ساتھ کوئی ہے۔ یوں لگتا ہے کہ وہ میرے تخیل پر چھایا ہوا ہے۔ یہ مسئلہ میں نے سائیکاٹرسٹ کو بتایا اور اس کی دی ہوئی دوائی سے میرے اس مسئلے پر شروع میں تو کوئی اثر نہیں پڑا تھا لیکن اب میں پہلے سے بہتر ہوں۔ میری پریشانی اب یہ ہے کہ جب میں سائیکاٹرسٹ کو تفصیل سے اپنا مسئلہ بتا رہی تھی۔ تب سائیکاٹرسٹ کے پاس تقریباً "بیس اس کی اسٹوڈنٹس بھی بیٹھی ہوئی تھیں۔ وہ سب میری باتوں کو بہت غور سے سن رہی تھیں یعنی کہ ان لوگوں کو میرے اس مسئلے کا پتا ہے۔ اب مسئلہ یہ ہے کہ میرے دماغ سے ہر وقت یہ بات چپکی رہتی ہے کہ سائیکاٹرسٹ تو پروفیشنل ہے۔ اس نے میرا مسئلہ کسی کو نہیں بتانا لیکن سائیکالوجی کی اسٹوڈنٹس جو انٹرن شپ کے لیے آئی تھیں۔ انہوں نے گھر جا کر میرا مسئلہ سب کو بتایا ہو گا۔ اور اگر وہ مجھے زندگی کے کسی موڑ پر مل گئیں تو میرا کیا حال ہو گا۔ کہیں وہ سب کے سامنے میرا راز فاش نہ کر دیں۔ یہی سوچ سوچ کر ہر وقت سر میں درد رہتا ہے۔

ج:۔ اچھی بہن! آپ بالکل نہ ڈریں۔ زندگی کے کسی موڑ پر وہ آپ کو ملیں بھی تو آپ کو پہچانیں گی بھی نہیں۔ تعلیمی دور میں ہم نہ جانے کتنے لوگوں سے ملتے ہیں۔ پھر کون کہاں نکل جاتا ہے۔ یاد بھی نہیں رہتا۔ وہ طالبات روزانہ آپ جیسی نہ جانے کتنی لڑکیوں اور لڑکوں سے ملتی ہوں گی۔ اس طرح کے کتنے مسائل ان کے سامنے آتے ہوں گے۔ پورے تعلیمی دور میں اگر وہ پانچ، چھ سو لوگوں سے ملیں تو کسی کا نام اور شکل کیسے یاد رہ سکتی ہے۔ پھر پانچ دس سال گزر جائیں تو ہمارا حلیہ بھی بدل جاتا ہے۔ کچھ موٹے ہو جاتے ہیں۔ کچھ کا رنگ سنولا جاتا ہے۔ کچھ کے بال گر جاتے ہیں۔ کچھ زیادہ حسین ہو جاتے ہیں۔ کہنے کا مطلب یہ ہے کہ وقت ہم پر کسی نہ کسی طرح اثر انداز ضرور ہوتا ہے تو ضروری نہیں کہ اگر ہم کچھ عرصہ بعد کسی سے ملیں تو وہ ہمیں پہچان جائے آپ اطمینان رکھیں۔ اول تو ان کا آپ سے ملنا ممکن نہیں اگر کوئی مل بھی جائے تو پہچاننا آسان نہیں اور اگر یہ دونوں ناممکن باتیں ممکن بھی ہو جائیں تو سیدھی سی بات ہے کہ آپ ان کو پہچاننے سے انکار کر دیں۔



امت الصبور



حیا۔۔۔ وہاڑی

س۔ میرا مسئلہ میرے ہاتھ ہیں۔ میرے ہاتھ خشک اور کھردرے ہیں نرم و ملائم نہیں ہیں حالانکہ ہر قسم کا موئسچرائزنگ لوشن اور کولڈ کریم کا استعمال کر چکی ہوں۔ پلیز آپ کوئی سادہ آسان اور گھریلو سا نسخہ بتا دیں میرے ہاتھ اچھے ہو جائیں۔

دوسرا مسئلہ ہونٹوں کا ہے براہ مہربانی ہونٹوں کو گلابی کرنے کے لیے بھی کوئی مشورہ دے دیں۔

ج۔ آپ ہر قسم کا لوشن اور کریمیں استعمال کر چکی ہیں اس کے باوجود فائدہ نہیں ہوا تو اس کا مطلب ہے کہ صحیح صابن استعمال نہیں کرتیں۔ عموماً کپڑے دھونے کے لیے جو صابن استعمال کیا جاتا ہے اس میں کاسٹک سوڈا ہوتا ہے جو ہاتھوں پر اثر انداز ہوتا ہے۔ خراب ڈٹرجنٹ پاؤڈر سے بھی ہاتھوں کی جلد خراب ہو جاتی ہے۔ درج ذیل ہدایات پر عمل کرنے سے آپ کے ہاتھوں کی جلد بہتر ہو جائے گی۔

1۔ روزانہ رات کو سوتے وقت ہاتھوں پر ناریل یا چنبیلی کا تیل لگائیں۔

2۔ ہاتھوں کو گرم پانی سے دھو کر دودھ کی ملائی لگا کر مساج کریں اس سے جلد ملائم رہتی ہے۔

3۔ ایک ہاتھ پر تھوڑی سی چینی رکھ کر اس میں تھوڑا سا لیموں کا رس نچوڑیں۔ اس کو ہاتھوں پر اس وقت تک رگڑیں جب تک چینی کے دانے پوری طرح گھل نہ جائیں۔

4۔ روغن بادام' لیموں کا رس اور گلسرین ایک ایک چمچہ لے لیں۔ اس کا آمیزہ بنا کر محفوظ کرلیں اور روزانہ ہاتھوں پر آہستہ آہستہ مساج کریں۔

ہونٹ گلابی کرنے کے لیے آپ سیب کے بیج پیس کر لگائیں اس سے ہونٹ نرم ہو جائیں گے۔

2 ۔ دودھ میں زعفران پیس کر ملالیں' اسے ہونٹوں پر لگائیں۔

3 ۔ بادام پیس کر بالائی میں ملالیں' اسے رات سونے سے پہلے ہونٹوں پر لگائیں۔

کہکشاں صابر۔۔۔ کویت

س۔ میری بات پکی ہوگئی ہے اور کچھ دنوں میں شادی ہو جائے گی' مگر میرے چہرے پر دانہ ہوتا ہے تو وہ کالے رنگ کا نشان چھوڑ دیتا ہے۔ جس سے چہرہ بہت عجیب لگتا ہے اور اب وہ نشان نہیں جا رہا اور مجھے انسومنیا ہے۔ جس کی وجہ سے میری نیند پوری نہیں ہوتی جس کی وجہ سے میرے چہرے پر آنکھوں کے نیچے بلیک سرکلز بنے ہوئے ہیں۔ کوئی آسان طریقہ بتائیں۔

ج۔ کہکشاں! اگر یہ دانہ پیپ کا ہوتا ہے تو اسے چھیڑیں نہیں' کچھ دن بعد یہ داغ خود بخود ختم ہو جاتے ہیں۔ بہتر ہوگا کہ آپ ڈاکٹر کو دکھالیں کیونکہ دانہ دیکھ کر ہی بتایا جاسکتا ہے کہ یہ کس قسم کا ہے عموماً "بیٹنوویٹ این" کریم لگانے سے دانوں کو فائدہ ہوتا ہے۔ آپ حسب ذیل ہدایات پر عمل کریں۔

1۔ جلد زیادہ چکنی ہے تو صفائی کا خیال رکھیں۔

2۔ پیٹ کی خرابی سے بھی دانے نکلتے ہیں' قبض نہ ہونے دیں۔

3۔ پھل اور سبزیوں کا استعمال زیادہ کریں۔

4۔ عموماً ذہنی تناؤ و ڈپریشن سے بھی جلد متاثر ہوتی ہے اور چہرے پر دانے نکلتے ہیں۔

نیند نہ آنا آنکھوں کے حلقوں کی ایک بڑی وجہ ہے۔ کم از کم آٹھ گھنٹے کی نیند بہت ضروری ہے۔ اس کے علاوہ پیٹ کی خرابی یا جگر کی خرابی سے بھی آنکھوں کے گرد حلقے بن جاتے ہیں۔ نیند کے لیے آپ سرسوں کے تیل سے پورے سر پر مالش کریں پھر نیم گرم پانی سے غسل کریں اور رات سونے سے پہلے گرم دودھ پئیں ان سے اچھی نیند آئے گی۔

ڈاکٹر کے مشورے سے آپ نیند کے لیے دوا بھی لے سکتی ہیں۔